زیارتِ روضۂ مطہرہ اور تعظیمِ آثارِ مقدسہ پر تحقیقی بحث

## بزیارۃ آثارِ حبیب الرحمان صلی اللہ علیہ وسلم


تصنیف: مولانا عبد الحلیم فرنگی محلی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ: مولانا افتخار احمد قادری مصباحی



## صفہ پبلی کیشنز

اسماعیل سنٹر 109- چیٹرجی روڈ - اردو بازار - لاہو فون: 7324210

نام کتاب : ________ نور الایمان
بزیارۃ آثار حبیب الرحمان صلی اللہ علیہ وسلم

مصنف : ________ مولانا عبدالحلیم فرنگی محلی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ : ________ مولانا افتخار احمد قادری مصباحی

باہتمام : ________ عمر حیات قادری

ناشر : ________ صُفّہ پبلی کیشنز۔ لاہور

تعداد : ________ گیارہ سو

قیمت : ________ 70 روپے

☆ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، مکتبہ نبویہ، نوریہ رضویہ پبلی کیشنز
پروگریسو بکس، اسلام بک ڈپو، گنج بخش روڈ دربار مارکیٹ، لاہور

☆ مسلم کتابوی، سنی کتب خانہ، مکتبہ جمال کرم، مکتبہ قادریہ
مرکز الاویس، سستا ہوٹل، دربار مارکیٹ، لاہور

☆ گلیکسی بک سنٹر- 491 طفیل روڈ صدر، لاہور کینٹ

# تہدیہ

معمار قوم حافظ ملت

حضرت مولانا شاہ حافظ عبد العزیز محدث مبارکپوری نور اللہ مرقدہ

جنکے

فیضان کرم نے کتنے بے مایہ قطروں کو سمندر کی سی وسعت دی اور جن کی ایک ادنیٰ نگہ التفات نے بے شمار ذروں کو آفتاب و ماہتاب بنا دیا۔

اور ـــــ ان کی عظیم یادگار

## الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور اعظم گڈھ

کی خدمت میں جو

عصر حاضر میں مسلمانان ہند کے لئے علم و فضل اور رشد و ہدایت کا مینار بن چکی ہے۔

(افتخار احمد قادری)

# ماخذ

| کتاب | مصنف | سنہ وفات |
|---|---|---|
| ۱۔ صحیح البخاری | امام ابو عبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری | سنہ ۲۵۶ھ |
| ۲۔ شرح البخاری | علامہ بدر الدین ابو محمد محمود بن احمد عینی حنفی | سنہ ۸۵۵ھ |
| ۳۔ شرح البخاری | علامہ شہاب الدین احمد بن محمد خطیب قسطلانی شافعی | سنہ ۹۲۳ھ |
| ۴۔ شرح البخاری | علامہ شمس الدین محمد بن یوسف کرمانی | سنہ ۷۸۶ھ |
| ۵۔ صحیح مسلم | امام ابو الحسین عساکر الدین مسلم بن حجاج قشیری | سنہ ۲۶۱ھ |
| ۶۔ شرح مسلم | امام حافظ ابو زکریا یحییٰ بن شرف نووی | سنہ ۶۷۶ھ |
| ۷۔ سنن ابو داؤد | امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث سجستانی | سنہ ۲۷۵ھ |
| ۸۔ سنن ابن ماجہ | امام ابو عبداللہ محمد بن یزید ربعی ابن ماجہ قزوینی | سنہ ۲۷۳ھ |
| ۹۔ سنن نسائی | امام ابو عبدالرحمٰن احمد بن شعیب نسائی | سنہ ۳۰۳ھ |
| ۱۰۔ جامع الترمذی | امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی | سنہ ۲۷۹ھ |
| ۱۱۔ مشکوٰۃ المصابیح | علامہ محمد ابو عبداللہ ولی الدین بن عبداللہ خطیب تبریزی | سنہ ۷۴۰ھ |
| ۱۲۔ لمعات شرح مشکوٰۃ | علامہ شیخ محدث ابو المجد عبدالحق بن سیف الدین دہلوی | سنہ ۱۰۵۲ھ |
| ۱۳۔ اشعۃ اللمعات | علامہ شیخ محدث ابو المجد عبدالحق بن سیف الدین دہلوی | سنہ ۱۰۵۲ھ |
| ۱۴۔ مرقات شرح مشکوٰۃ | علامہ شیخ نور الدین علی بن سلطان معروف بملا قاری حنفی | سنہ ۱۰۱۴ھ |
| ۱۵۔ مفاتیح شرح مصابیح | علامہ مظہر الدین حسین بن محمود زیدانی | |
| ۱۶۔ شرح مشکوٰۃ | علامہ حسن بن محمد طیبی | سنہ ۷۴۳ھ |
| ۱۷۔ مسند امام احمد | امام احمد بن حنبل | سنہ ۲۴۱ھ |
| ۱۸۔ مؤطا امام مالک | امام ابو عبداللہ مالک بن انس | سنہ ۱۷۹ھ |
| ۱۹۔ شرح بخاری | علامہ حافظ ابو الفضل شہاب الدین احمد بن علی معروف بابن حجر عسقلانی | سنہ ۸۵۲ھ |
| ۲۰۔ مؤطا امام محمد | امام ابو عبداللہ محمد بن حسن شیبانی | سنہ ۱۸۹ھ |
| ۲۱۔ شرح مؤطا امام محمد | علامہ شیخ نور الدین علی بن سلطان ملا قاری حنفی | سنہ ۱۰۱۴ھ |
| ۲۲۔ صحیح ابن حبان | محدث ابو حاتم محمد بن حبان تمیمی | سنہ ۳۵۴ھ |

| کتاب | مصنف | سن وفات |
|---|---|---|
| ۲۳۔ صحیح ابن خزیمہ | محدث ابوبکر محمد بن اسحاق بن خزیمہ | سنہ ۳۱۱ھ |
| ۲۴۔ صحیح حاکم | محدث ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم | سنہ ۴۰۵ھ |
| ۲۵۔ شعب الایمان | محدث ابوبکر احمد بن حسین بن علی بیہقی | سنہ ۴۵۸ھ |
| ۲۶۔ معجم کبیر | محدث ابوالقاسم سلیمان بن احمد طبرانی | سنہ ۳۶۰ھ |
| ۲۷۔ معجم اوسط | محدث ابوالقاسم سلیمان بن احمد طبرانی | سنہ ۳۶۰ھ |
| ۲۸۔ تحفۃ الزوار الی قبر النبی المختار | حافظ ابوالقاسم علی بن ابو محمد معروف بابن عساکر | سنہ ۵۷۱ھ |
| ۲۹۔ مصنف عبدالرزاق | محدث عبدالرزاق ابوبکر بن ہمام | سنہ ۲۱۱ھ |
| ۳۰۔ سنن دارقطنی | محدث ابوالحسن علی بن عمر دارقطنی | سنہ ۳۸۵ھ |
| ۳۱۔ مسند ابویعلی | محدث احمد بن علی ابویعلی موصلی | سنہ ۳۰۷ھ |
| ۳۲۔ مصنف ابن ابی شیبہ | امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ عبسی | سنہ ۲۳۵ھ |
| ۳۳۔ مسند بزار | محدث ابوبکر احمد بن عمرو بزار | سنہ ۲۹۲ھ |
| ۳۴۔ معانی الآثار | امام ابوجعفر احمد بن محمد طحاوی | سنہ ۳۲۱ھ |
| ۳۵۔ جامع الاصول فی احادیث الرسول | ابوالسعادات مجد الدین معروف بابن اثیر جزری | سنہ ۶۰۶ھ |
| ۳۶۔ الاستذکار | حافظ محدث ابوعمر یوسف بن عبداللہ معروف بابن عبدالبر | سنہ ۴۶۳ھ |
| ۳۷۔ فتح الودود | علامہ ابوالحسن سندھی | |
| ۳۸۔ المعرفۃ | محدث ابوزکریا یحیی بن عبدالوہاب معروف بابن مندہ | سنہ ۵۱۲ھ |
| ۳۹۔ تفسیر کبیر | امام فخر الدین ابوعبداللہ محمد بن عمر رازی | سنہ ۶۰۶ھ |
| ۴۰۔ معالم التنزیل | امام محی السنۃ ابو محمد حسین بن مسعود فراء بغوی | سنہ ۵۱۶ھ |
| ۴۱۔ عمل الیوم واللیلۃ | ابن سنی | سنہ ۳۶۴ھ |
| ۴۲۔ عمدۃ المحصنین بشرح عدۃ الحصن الحصین | ابوالقاسم شیخ الاسلام برہان الدین ابراہیم بن جعمان | |
| ۴۳۔ الکامل | ابواحمد بن عبداللہ بن محمد معروف بابن عدی | سنہ ۳۶۵ھ |
| ۴۴۔ الموضوعات | ابوالفرج عبدالرحمن بن علی بن جوزی | سنہ ۵۹۷ھ |
| ۴۵۔ مدارج النبوۃ | علامہ شیخ محدث ابوالمجد عبدالحق بن سیف الدین دہلوی | سنہ ۱۰۵۲ھ |

| کتاب | مصنف | سنہ وفات |
|---|---|---|
| ۴۶۔ جامع صغیر | علامہ ابو الفضل جلال الدین عبد الرحمن بن ابو بکر محمد کمال الدین سیوطی | سنہ ۹۱۱ھ |
| ۴۷۔ شرح جامع صغیر | علامہ شیخ شمس الدین محمد بن علقمی شافعی | سنہ ۹۲۹ھ |
| ۴۸۔ شرح جامع صغیر | علامہ شیخ صالح شہاب الدین ابو العباس احمد بن محمد شافعی | |
| ۴۹۔ شرح جامع صغیر | علامہ شمس الدین عبد الرؤف مناوی شافعی | سنہ ۱۰۳۰ھ |
| ۵۰۔ خصائص صغریٰ | علامہ ابو الفضل جلال الدین عبد الرحمن بن ابو بکر محمد کمال الدین سیوطی | سنہ ۹۱۱ھ |
| ۵۱۔ مواہب لدنیہ | علامہ شیخ شہاب الدین احمد بن محمد قسطلانی شافعی | سنہ ۹۲۳ھ |
| ۵۱۔ المصفیٰ | شاہ ولی اللہ بن عبد الرحیم محدث دہلوی | سنہ ۱۱۷۶ھ |
| ۵۲۔ کتاب الشفاء | علامہ ابو الفضل قاضی عیاض بن موسیٰ مالکی | سنہ ۵۴۴ھ |
| ۵۴۔ سیرۃ الشامی | علامہ رکن الدین شامی | |
| ۵۵۔ تجرید الصحابہ | امام حافظ شمس الدین ابو عبد اللہ محمد بن احمد ذہبی | سنہ ۷۴۸ھ |
| ۵۶۔ شرح الشفاء | علامہ شہاب الدین احمد بن محمد خفاجی حنفی | سنہ ۱۰۶۹ھ |
| ۵۷۔ شرح مواہب لدنیہ | علامہ محمد بن عبد الباقی زرقانی مالکی | سنہ ۱۱۲۲ھ |
| ۵۸۔ الاصابہ فی احوال الصحابہ | علامہ حافظ ابو الفضل شہاب الدین احمد بن علی معروف بابن حجر عسقلانی | سنہ ۸۵۲ھ |
| ۵۹۔ تذہیب التہذیب | امام حافظ شمس الدین ابو عبد اللہ محمد بن احمد ذہبی | سنہ ۷۴۸ھ |
| ۶۰۔ تہذیب التہذیب | علامہ حافظ ابو الفضل شہاب الدین احمد بن علی معروف بابن حجر عسقلانی | سنہ ۸۵۲ھ |
| ۶۱۔ العقد الثمین فی تاریخ البلد الامین | علامہ تقی الدین ابو الطیب محمد بن احمد فاسی مالکی مکی | سنہ ۸۲۲ھ |
| ۶۲۔ احیاء العلوم | حجۃ الاسلام امام ابو حامد محمد بن محمد غزالی | سنہ ۵۰۵ھ |
| ۶۳۔ بحر الرائق | زین العابدین بن ابراہیم بن محمد معروف بابن نجیم مصری | سنہ ۹۷۰ھ |
| ۶۴۔ در مختار | علامہ محمد بن علی بن محمد حصکفی | سنہ ۱۰۸۸ھ |
| ۶۵۔ رد المحتار | علامہ محمد امین بن عمر معروف بابن عابدین شامی | سنہ ۱۲۵۲ھ یا ۱۲۶۰ھ |
| ۶۶۔ جامع الرموز | علامہ شمس الدین محمد قہستانی حنفی حوالی | سنہ ۹۵۳ھ |
| ۶۷۔ شرح ہدایہ | علامہ بدر الدین ابو محمد محمود بن احمد عینی حنفی | سنہ ۸۵۵ھ |
| ۶۸۔ کتاب الخراج | امام ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم انصاری | سنہ ۱۸۲ھ |

| کتاب | مصنف | سنہ وفات |
| --- | --- | --- |
| ۶۹۔ قنیۃ المنیہ | علامہ مختار نجم الدین بن محمود بن محمد زاہدی | سنہ ۶۵۸ھ |
| ۷۰۔ نہایہ شرح ہدایہ | علامہ شیخ حسام الدین حسن بن علی سغناقی حنفی | سنہ ۷۱۰ یا ۷۱۴ھ |
| ۷۱۔ خزانۃ الروایات | قاضی جگن حنفی گجراتی حوالی | سنہ ۹۲۰ھ |
| ۷۲۔ کشف اصول البزدوی | علامہ عبدالعزیز بن احمد بن بخاری | سنہ ۷۳۰ھ |
| ۷۳۔ اصول بزدوی | امام فخر الاسلام علی بن محمد بزدوی حنفی | سنہ ۴۸۲ھ |
| ۷۴۔ شرح النقایہ | علامہ شیخ نور الدین علی بن سلطان معروف بملا علی قاری حنفی | سنہ ۱۰۱۴ھ |
| ۷۵۔ فتح القدیر | امام کمال الدین محمد بن عبد الواحد معروف بابن ہمام حنفی | سنہ ۸۶۱ھ |
| ۷۶۔ مراقی الفلاح | علامہ حسن ابوالاخلاص بن عمار شرنبلالی | سنہ ۱۰۶۹ھ |
| ۷۷۔ اختیار شرح مختار | علامہ ابوالفضل مجد الدین عبداللہ بن محمود موصلی | سنہ ۶۸۳ھ |
| ۷۸۔ جامع صغیر | امام ابو عبداللہ محمد بن حسن شیبانی | سنہ ۱۸۹ھ |
| ۷۹۔ المحیط | امام رضی الدین محمد بن محمد بن محمد سرخسی | سنہ ۵۴۴ھ |
| ۸۰۔ نور الایضاح | علامہ حسن ابوالاخلاص بن عمار شرنبلالی | سنہ ۱۰۶۹ھ |
| ۸۱۔ فتاویٰ سراجیہ | علامہ سراج الملۃ والدین اودی | ساتویں صدی |
| ۸۲۔ خزانۃ الفتاوی | علامہ شیخ طاہر بن احمد بن عبدالرشید سرخسی حنفی | سنہ ۵۴۲ھ |
| ۸۳۔ امداد الفتاح | علامہ حسن شرنبلالی | سنہ ۱۰۶۹ھ |
| ۸۴۔ فتاویٰ عالمگیریہ | باہتمام حضرت اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ | سنہ ۱۱۱۷ھ |
| ۸۵۔ فتاوی قاضی خاں | امام فخر الدین حسن بن منصور اوزجندی حنفی | سنہ ۵۹۲ھ |
| ۸۶۔ فتاوی ظہیریہ | علامہ شیخ ابوبکر ظہیر الدین بن محمد بخاری حنفی | سنہ ۶۱۹ھ |
| ۸۷۔ فتاوی سیوطی | علامہ ابوالفضل جلال الدین عبدالرحمن بن ابوبکر محمد کمال الدین سیوطی | سنہ ۹۱۱ھ |
| ۸۸۔ فتاوی ابن حجر | علامہ حافظ ابوالفضل شہاب الدین احمد بن علی معروف بابن حجر عسقلانی | سنہ ۸۵۲ھ |
| ۸۹۔ فتاوی کبریٰ | علامہ صدر شہید حسام الدین عمر بن عبدالعزیز حنفی | سنہ ۵۳۶ھ |
| ۹۰۔ فتاوی خیریہ | علامہ خیر الدین بن احمد بن علی رملی حنفی | سنہ ۱۰۸۱ھ |
| ۹۱۔ مختارات النوازل | علامہ برہان الدین ابوالحسن علی بن ابوبکر فرغانی مرغینانی صاحب ہدایہ | سنہ ۵۹۳ھ |
| ۹۲۔ ایضاح النووی | امام حافظ ابوزکریا یحییٰ بن شرف نووی | سنہ ۶۷۶ھ |

| کتاب | مصنف | سنہ وفات |
|---|---|---|
| ۹۳۔ مطالب المومنین | مولانا بدر الدین لاہوری | |
| ۹۴۔ الجوہر المنظم | علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی شافعی | سنہ ۹۹۵ھ |
| ۹۵۔ السراج الوہاج | علامہ ابوبکر بن علی بن محمد حداد | سنہ ۸۰۰ھ |
| ۹۶۔ شرح ملتقی الابحر | علامہ محمد بن علی بن محمد | سنہ ۱۰۸۸ھ |
| ۹۷۔ مجمع الانہر شرح | محی الدین محمد بن مصلح الدین مصطفیٰ | سنہ ۹۵۰ھ |
| ۹۸۔ ملتقی الابحر | معروف بشیخ زادہ یا | سنہ ۹۵۱ھ |
| ۹۹۔ برہان شرح | علامہ ابراہیم بن موسیٰ طرابلسی | سنہ ۹۲۲ھ |
| ۱۰۰۔ مواہب الرحمن | | |
| ۱۰۱۔ شرح عین العلم | علامہ شیخ نور الدین علی بن سلطان معروف بملا علی قاری | سنہ ۱۰۱۴ھ |
| ۱۰۲۔ شرح لباب المناسک | علامہ شیخ نور الدین علی بن سلطان معروف بملا علی قاری | سنہ ۱۰۱۴ھ |
| ۱۰۳۔ مجمع البرکات | ابوالبرکات دہلوی | |
| ۱۰۴۔ شرعۃ الاسلام | علامہ رکن الاسلام محمد بن ابوبکر امام زادہ | سنہ ۵۷۳ھ |
| ۱۰۵۔ فتح المنان | علامہ شیخ ابوالمجد عبد الحق بن سیف الدین محدث دہلوی | سنہ ۱۰۵۲ھ |
| ۱۰۶۔ شرح مناسک الحج | علامہ شیخ نور الدین علی بن سلطان معروف بملا علی قاری | سنہ ۱۰۱۴ھ |
| ۱۰۷۔ شرح منسک متوسط | علامہ شیخ نور الدین علی بن سلطان معروف بملا علی قاری | سنہ ۱۰۱۴ھ |
| ۱۰۸۔ مناسک الحج | علامہ برہان الدین ابوالحسن علی بن ابوبکر فرغانی مرغینانی صاحب ہدایہ | سنہ ۵۹۳ھ |
| ۱۰۹۔ المناسک | امام حافظ ابوزکریا یحییٰ بن شرف نووی | سنہ ۶۷۶ھ |
| ۱۱۰۔ منح الغفار | علامہ محمد امین بن عمر معروف بابن عابدین شامی | سنہ ۱۲۵۲ھ |
| ۱۱۱۔ کتاب المناسک | علامہ شمس الدین محمد بن یوسف کرمانی | سنہ ۷۸۶ھ |
| ۱۱۲۔ اوضح منہج الی | ابوالیمن سعد اللہ عبد الباقی بغدادی | |
| ۱۱۳۔ معرفۃ مناسک الحج | | |
| ۱۱۴۔ رسائل الارکان | علامہ بحر العلوم ملا عبد العلی محمد بن نظام الدین لکھنوی | سنہ ۱۲۲۵ھ |
| ۱۱۵۔ المقاصد الحسنہ | علامہ شیخ شمس الدین بن محمد سخاوی شافعی | سنہ ۹۰۲ھ |
| ۱۱۶۔ نظام الملکۃ | مولانا سید عبد الرحمن حنفی | |

| کتاب | مصنف | سنہ وفات |
|---|---|---|
| ۱۱۷- الغرائب | علامہ احمد بن محمد ابی بکر حنفی صاحب مجمع الفتاوی | |
| ۱۱۸- مفاتیح المسائل | علامہ حجۃ الدین بلخی | |
| ۱۱۹- کتاب اتفاق الائمہ | علامہ ابن ہبیرہ | |
| ۱۲۰- الاحکام | شیخ ابو العباس احمد بن محمد ناطفی | سنہ ۴۴۶ھ |
| ۱۲۱- دلائل الخیرات | علامہ ابو عبد اللہ محمد بن سلیمان جزولی شریف حسنی | سنہ ۸۵۴ھ |
| ۱۲۲- شرح دلائل الخیرات | علامہ شیخ محمد مہدی بن احمد بن علی فاسی مالکی | سنہ ۸۵۴ھ |
| ۱۲۳- العوارف | علامہ شیخ شہاب الدین ابو حفص عمر بن عبد اللہ سہروردی | سنہ ۶۳۲ھ |
| ۱۲۴- جذب القلوب | علامہ شیخ ابو المجد عبد الحق بن سیف الدین محدث دہلوی | سنہ ۱۰۵۲ھ |
| ۱۲۵- تاریخ المدینہ | علامہ سید علی بن احمد سمہودی | سنہ ۹۱۱ھ |
| ۱۲۶- الحجج المبینۃ | علامہ ابو الفضل جلال الدین عبد الرحمن بن ابو بکر کمال الدین سیوطی | سنہ ۹۱۱ھ |
| ۱۲۷- رسالۃ الحسن | امام حسن بصری | سنہ ۱۱۰ھ |
| ۱۲۸- روضۃ الصدور | | |
| ۱۲۹- مغفرۃ الذنوب | | |
| ۱۳۰- فی زیارۃ القبور | | |
| ۱۳۱- الروض | | |
| ۱۳۲- الخزانۃ الجلالیہ | (فی فروع الحنفیہ) | |
| ۱۳۳- کشف الغطاء | | |
| ۱۳۴- فضل المدینہ | | |
| ۱۳۵- الحجۃ | | |
| ۱۳۶- منسک متوسط | | |
| ۱۳۷- منسک کبیر | | |

# فہرست

○

حضرت علامہ مفتی محمد شریف الحق صاحب امجدی
صدر شعبۂ افتاء۔ الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور

# تعارف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد لولیہ والصلوٰۃ والسلام علی حبیبہ وعلی الہ وصحبہ

ملک العلماء بحر العلوم مولانا عبد العلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ان کے والد ماجد حضرت مولانا نظام الدین قدس سرہ کی بدولت "فرنگی محل لکھنؤ" ماضی قریب میں مسلمانان ہند کا مرکز عقیدت رہ چکا ہے۔ اسی کانِ رشد و ہدایت، منبع علم و فضل کے شب چراغ حضرت مولانا عبد الحلیم نور اللہ مرقدہ ہیں۔ مولانا موصوف معقول و منقول کے ایسے جامع تھے کہ اس کی نظیر شاید و باید کہیں ملتی ہے۔ معقولات میں معلومات کے بعد عموماً عقائد پر داغ آجاتا ہے مگر موصوف پر اللہ عزوجل کا یہ خاص فضل ہے کہ معقولات میں تبحر کامل رکھنے کے باوجود ان کے عقائد پر داغ تو بڑی چیز ہے میل بھی نہیں آیا۔ ذالك فضل الله يؤتيه من يشآء والله ذو الفضل العظيم۔

گہ بجاماں شاہ می بخشند و خورشید و خور را ——— مصنف کی اسی خوبی پر مجدد اعظم اعلیٰحضرت امام احمد رضا صاحب بریلوی قدس سرہ نے ان گرانقدر خطابات سے نوازا۔ "حضرت بابرکت فاضل کامل صحیح العقیدہ سنی مستقیم جناب مستطاب مولانا مولوی عبد الحلیم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ" (تحفہ حنفیہ)

زیر نظر کتاب انہیں کی ایک بہت اہم اور مفید تصنیف "نور الایمان بزیارۃ آثار حبیب الرحمٰن" کا اردو پیکر ہے۔ کتاب کی افادی حیثیت مصنف کی جلالت شان ہی سے ظاہر ہے اگر کسی کو شک و شبہ ہو تو ہاتھ کنگن کو آرسی کیا؟ کتاب کا مطالعہ کرے

مشک آنست کہ خود ببوید نہ آنکہ عطار بگوید۔

مصنف کو محبوب رب العالمین صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ جو والہانہ لگاؤ ہے

وہ کتاب کے نام سے ظاہر ہے۔ اس کتاب میں مندرجہ ذیل عنوانات پر بحث ہے۔

۱۔ **مدینہ طیبہ** اور ان کے گردونواح کے وہ مخصوص متبرک مقامات جن کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم یا صحابہ کرام رضوان اللہ تعالے علیہم کے ساتھ کسی قسم کا تعلق ہے۔

۲۔ ان سے برکت حاصل کرنے کے جواز و استحسان پر دلائل۔

۳۔ حضور صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ بیکس پناہ میں حاضری کے فضائل و آداب اور آنحضور صلے اللہ علیہ وسلم سے استعانت و استمداد کا ثبوت۔

۴۔ حرمین طیبین کے فضائل ومناقب

۵۔ قبور مسلمین خصوصاً آسودگان جنت البقیع کی زیارت کے مسنون ہونے کا بیان اور اس کے آداب۔

۶۔ زیارت قبور کے لئے شد رحال کے جواز و استحسان کا تذکرہ۔

مصنف نے ان تمام موضوعات پر اتنے ٹھوس دلائل پیش کر دیئے ہیں کہ منصف کے لئے مجال دم زدن نہیں۔ اس لئے اصل موضوع پر مزید کچھ لکھنے کی سردست ضرورت نہیں تاہم دو ایک موضوع کے بارے میں مختصراً چند معروضات سپرد قلم ہیں۔

### زیارت قبور کے لئے سفر

اپنی آبادی کے مقابر مسلمین کی زیارت کا مسنون ہونا ایسا اجماعی مسئلہ ہے کہ اس میں امت کے کسی ایک فرد کو کوئی اختلاف نہیں —— اختلاف یہاں سے شروع ہوتا ہے کہ زیارت قبور کے لئے سفر کر کے جانا جائز ہے یا ناجائز۔

جمہور امت کا اس پر اتفاق ہے کہ انبیاء کرام اور اولیاء عظام علماء ذوی الاحلام کے مزارات مبارکہ ان کے مشاہد مقدسہ کی زیارت کے لئے سفر کرنا بلاشبہ جائز۔ نہ صرف جائز بلکہ مطلق زیارت قبور کا فرد ہونے کی وجہ سے مسنون و باعث برکت ہے۔

اسی لئے عہد قدیم سے آج تک امت میں مزارات مبارکہ کی زیارت کے لئے سفر کرنا

رائج و معمول رہا ہے اگر ان کے جواز و استحسان کی کوئی اور دلیل نہ ہوتی تو تعامل مسلمین خود اس کے استحسان کا برہان قاطع ہے۔ ہاں اسلاف میں کچھ حضرات ضرور ایسے ہیں جو زیارت قبور کے لئے سفر کرنا جائز کہتے ہیں۔ اگرچہ ان کا اختلاف نیک نیتی پر مبنی ہے اور اجتہادی اختلافات کی نوعیت کا ہے۔ مگر آج کچھ لوگوں نے اس میں اتنا غلو کر لیا ہے کہ زیارت قبور کے لئے سفر نہ صرف ناجائز کہتے ہیں بلکہ پوری دیدہ دلیری کے ساتھ اسے شرک تک کہنے لگے ہیں۔ اس خصوص میں ابن تیمیہ اور ان کے متبعین کا سہارا لے کر اتنے آگے بڑھ چکے ہیں کہ حیرت ہوتی ہے۔ شاید ہی کسی اختلافی مسئلہ پر اتنے غلو مفرط کا ارتکاب کسی اور معاند مجادل نے کیا ہو۔ اب ہم ان کی سب سے بڑی بنیادی دلیل پر بہت معمولی اور عام فہم بحث ناظرین کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔ ان لوگوں کا مستدل یہ حدیث ہے۔ جو حدیث کی کثیر کتابوں میں مختلف الفاظ کے ساتھ موجود ہے کہ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

| لاتُشَدُّ الرِّحالُ الاالیٰ ثلثةِ مساجدَ المسجد الحرام ومسجد الرسول والمسجد الاقصیٰ | تین مسجدوں کے علاوہ کہیں سفر نہ کرو مسجد حرام۔ مسجد رسول۔ مسجد اقصیٰ۔ |
|---|---|

مانعین کا کہنا ہے کہ جب ان تین مساجد کے علاوہ کہیں سفر کی اجازت نہیں تو اولیا کرام کے مزارات کی زیارت کے لئے بھی سفر ممنوع و ناجائز ہے۔ ان مستدلین کے جواب میں اتنا ہی عرض کرنا کافی ہے کہ اس حدیث کا اگر یہی مطلب ہے کہ ان تین مساجد کے علاوہ کہیں بھی سفر کرنا جائز نہیں تو لازم آئے گا کہ انسان اپنی آبادی سے باہر کہیں بھی نہ جائے کسی کام کے لئے نہ جائے۔ نہ تحصیل علم کے لئے جائے۔ نہ تبلیغ و وعظ کے لئے جائے۔ یہ اور اسی قسم کے سارے سفر ناجائز و حرام ہو جائیں۔ اور یہ بات کوئی عاقل نہیں کہہ سکتا چہ جائے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایسا فرمائیں —— اس لئے یہ بات ماننی پڑے گی کہ اس حدیث کا یہ مطلب ہرگز ہرگز نہیں۔ کہ ان تین مساجد کے علاوہ اور کہیں سفر نہ کیا جائے ورنہ

معیشت تنگ ہو جائے اور زندگی اجیرن ہو جائے

اس لئے ماننا پڑے گا کہ اس حدیث کا صحیح مطلب وہ ہے جو اجلّہ محدثین نے بیان فرمایا ہے وہ یہ ہے کہ دُنیا کی مساجد میں یہ تین مساجد ایسی ہیں کہ ان میں نماز پڑھنے پر دیگر مساجد کی بہ نسبت زیادہ ثواب ہے۔ مسجد حرام میں ایک نماز پر لاکھ نماز کا ثواب ہے اور مسجد نبوی میں ایک نماز پر پچاس ہزار کا ثواب ہے۔ اور مسجد اقصیٰ میں ایک نماز پر پچیس ہزار کا ثواب ہے۔ یہ بات دُنیا کی کسی مسجد کو حاصل نہیں۔ اس لئے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جب تمہاری بستی کی مسجد اور دُنیا کی دیگر مساجد میں نماز پڑھنا برابر ہے۔ تو سوائے ان تین مساجد کے کسی اور مسجد کا سفر نہ کرو۔ اس لئے کہ یہ سفر بلا فائدہ ہوگا جو فائدہ دُنیا کی دوسری مساجد میں تم کو حاصل ہوگا وہی فائدہ جب اپنی آبادی کی مسجد میں حاصل تو سفر سے کیا حاصل۔؟

سند الحفاظ —— علامہ ابن حجر عسقلانی اور علامہ بدر الدین محمود عینی رحمہما اللہ و دیگر شارحین نے اس معنی کی تصریح فرمائی ہے۔ علامہ ابن حجر عسقلانی فتح الباری میں لکھتے ہیں۔

ان المراد لا تُشَدّ الرحالُ الی مسجدٍ من المساجدِ للصلوٰۃِ فیہ غیر ھذا و اما قصدُ زیارۃِ صالحٍ ونحوِھا فلا یدخل تحتَ النھیِ ویُؤیِّدُہ مافی مُسندِ احمد قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لاینبغی للمصلّی ان یَشُدَّ رِحالَہ الی مسجدٍ یبتغی فیہ الصلوٰۃَ غیر المسجد الحرام والمسجد الاقصیٰ

مراد یہ ہے کہ کسی مسجد میں نماز پڑھنے کے قصد سے سفر نہ کرے سوائے ان تین مسجدوں کے لیکن کسی بزرگ کی زیارت یا کسی اور کام کے لئے کہیں کا سفر کرنا یہ اس منع میں داخل نہیں۔ اس کی تائید اس حدیث سے ہوتی ہے جو مسند امام احمد میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کسی نمازی کو کسی مسجد میں نماز پڑھنے کی نیت سے سفر کرنا نہ چاہیئے سوائے مسجد حرام مسجد اقصیٰ

و مسجدی. | اور میری مسجد کے.

——— (حاشیہ بخاری ج ۱ ص ۱۵۸) ———

ایک حدیث دوسری حدیث کی تفسیر ہوتی ہے۔ جب حدیث سابق کی تفسیر ایک دوسری حدیث سے ہوتی ہے تو یہی تفسیر راجح اور مقبول ہوگی۔

جب بزرگان دین کے مزارات طیبات کی زیارت کے لئے سفر کے ممنوع ہونے پر کوئی دلیل نہیں تو یہ مطلق زیارت قبور کا فرد ہونے کی وجہ سے جائز نہ صرف جائز بلکہ سنت قرار پائے گا۔ ومن ادعی التخصیص والتقیید فعلیہ البیان

حضرت ملا علی قاری مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل فرماتے ہیں ———

ذھب بعض العلماء الی الاستدلال بہ علی المنع من الرحلۃ لزیارۃ المشاھد وقبور العلماء والصالحین وما تبین لی ان الامر کذالک بل الزیارۃ مامور بھا لخبر "کنت نھیتکم عن زیارۃ القبور الا فزوروھا" والحدیث انما ورد نھیا عن الشد لغیر الثلثۃ من المساجد لتماثلھا بل لا بلد الا فیہ مسجد فلا معنی للرحلۃ الی مسجد اخر واما المشاھد فلا تساوی بل برکۃ زیارتھا

اسی حدیث سے دلیل لاتے ہوئے بعض علماء نے مشاہد اور قبور علماء اور صلحاء کی زیارت سے منع کیا ہے۔ یہ بات میری سمجھ میں اب تک نہ آئی۔ زیارت قبور کا شریعت نے حکم دیا ہے اس لئے کہ حدیث میں ہے میں نے تم لوگوں کو زیارت قبور سے منع کیا تھا سنو اب زیارت کرو۔ حدیث لاتشد الرحال میں کسی مسجد کی طرف سفر سے ممانعت ہے۔ ان تین مسجدوں کے علاوہ کیونکہ بقیہ ساری مساجد ایک دوسرے کے مثل ہیں بلکہ کوئی شہر ایسا نہیں جہاں مسجد نہ ہو۔ پھر کسی مسجد کے

علی قدر درجاتهم عند الله
لیت شعری هل یمنح هذا القائل
من شد الرحال لقبور الانبیاء
کابراهیم وموسیٰ وعیسیٰ والمنع
من ذالک فی غایة الاحالة
وان جوز ذالک لقبور الانبیاء
والاولیاء فی معناهم فلا یبعد
ان یکون ذالک من اغراض
الرحلة کما ان زیارة العلماء
فی الحیاة من المقاصد.

مرقاۃ جلد اول ص۴۴۸
مطبوعہ بمبئی

کے لیے سفر کے کیا معنی؟ اور مشاہد آپس میں
برابر نہیں بلکہ ان کی زیارت کی برکت اصحاب
مشاہد کے اللہ عزوجل کے حضور درجات
کے اعتبار سے ہے کاش کہ میں جانتا
کیا یہ قائل انبیاء کرام کے مزارات کی
زیارت سے منع کرے گا جیسے حضرت ابراہیم
حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ علیہم السلام
ان کی زیارت سے منع کرنا محال ہے اور اگر
انبیاء کرام کے مزارات کی زیارت کو جائز
جانتا ہے اور اولیاء کرام اس خصوص میں —
— ان کے حکم میں ہیں قرآن کے
۰۰ زارات کی زیارت مقصود سفر ہو سکتی ہے جیسا
کہ حیات ظاہری میں علماء کی زیارت مقصود
سفر ہوتی ہے۔

## انبیاء عظام اور اولیاء کرام سے استمداد

انبیاء عظام اور اولیاء کرام سے ان کی حیات
طیبہ میں ان کے حضور حاضر ہو کر استعانت
اور استمداد بالاجماع جائز و معمول ہے۔ اختلاف دو صورت میں ہے۔ جب وہ مُستغیث کے
رُو برو نہ ہوں یا ان کے وصال کے بعد جائز ہے یا نہیں نیز بعد وصال ان سے مدد چاہنے کے
لئے ان کے مزارات کا سفر درست ہے یا نہیں۔ چونکہ اس دور میں بھی بہت سے کان
سُننے کی اور بہت سے دل قبول کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ اس لئے اس موضوع پر
چند سطریں حاضر ہیں۔ ویسے طالب حق کے لئے وہی کافی ہے جو فاضل عشی نے افادہ کیا ہے

اس بحث کے دو غور طلب پہلو ہیں۔

۱۔ انبیاء عظام اور اولیاء کرام کو قضاء حاجات حلِ مشکلات دفع بلیات اور مستغیث کی اعانت کی قوت من جانب اللہ ملی ہے یا نہیں؟

۲۔ اگر ملی ہے تو بعد وصال یہ قوت باقی رہتی ہے یا سلب کر لی جاتی ہے؟

قرآن و حدیث کے ارشادات کی روشنی میں ان دونوں سوالوں کے جوابات اثبات میں ہیں تو جس طرح حیات ظاہری میں انبیاء عظام اور اولیاء کرام سے استعانت جائز ہے اسی طرح بعد وصال بھی جائز۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ جو بھی قرآن و احادیث پر نظر ڈالے گا اسے ماننا پڑے گا کہ ان دونوں سوالوں کے جوابات صرف اثبات میں ہیں۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں قرآن مجید میں ہے

اَنِّیْٓ اَخْلُقُ لَکُمْ مِّنَ الطِّیْنِ کَھَیْـَٔۃِ الطَّیْرِ فَاَنْفُخُ فِیْہِ فَیَکُوْنُ طَیْرًۢا بِاِذْنِ اللّٰہِ وَ اُبْرِئُ الْاَکْمَہَ وَ الْاَبْرَصَ وَ اُحْیِ الْمَوْتٰی بِاِذْنِ اللّٰہِ۔ (پ ۳ - ۱۳)

کہ میں تمہارے لئے مٹی سے پرند کی سی صورت بناتا ہوں پھر اس میں پھونک مارتا ہوں تو وہ فوراً پرند ہو جاتی ہے اللہ کے حکم سے اور میں شفاء دیتا ہوں مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو اور میں مردے جلاتا ہوں اللہ تعالےٰ کے حکم سے۔

اور اُمت کا اس پر اجماع ہے کہ انبیاء کرام وصال کے بعد بھی دنیوی حقیقی جسمانی حیات کے ساتھ زندہ ہیں۔ صحیح حدیث ہے:

اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَنْ تَاْکُلَ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَاءِ فَنَبِیُّ اللّٰہِ حَیٌّ یُّرْزَقُ۔ (مشکوٰۃ ص ۱۲۱)

اللہ عزوجل نے زمین پر حرام فرما دیا کہ وہ انبیاء کے جسموں کو کھائے اللہ کا نبی زندہ ہے اسے رزق دیا جاتا ہے۔

پھر وصال سے ان قوتوں کا سلب کیسے ہوا — ؟ رہ گئے اولیاء کرام تو صحیح حدیث قدسی ہے جو بخاری شریف میں بھی سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ:

مازال العبد یتقرب الیّ بالنوافل حتی احببته فاذا احببته کنت سمعه الذی یسمع به وبصره الذی یبصر به ویده اللتی یبطش بها ورجله اللتی یمشی بها۔

(وزاد الشیخ الدھلوی) و فؤاده الذی یعقل به ولسانه الذی یتکلم به

(وایضا زاد) فبی یسمع وبی یبصر وبی یبطش وبی یمشی (بخاری ج ۲ ص ۹۶۳)

(اشعۃ اللمعات ج ۲ ص ۱۸۲)

بندہ نوافل کے ذریعہ مجھ سے قریب سے قریب تر ہوتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس کو اپنا محبوب بنالیتا ہوں اور جب میں اس کو محبوب بنالیتا ہوں تو اس کا کان ہو جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اس کی آنکھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اس کا ہاتھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کا پاؤں ہو جاتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے (شیخ دہلوی نے اتنا اضافہ کیا ہے)

اور اس کا دل ہو جاتا ہوں جس سے وہ سمجھتا ہے اور اس کی زبان ہو جاتا ہوں جس سے وہ بولتا ہے۔ (شیخ نے اتنا اور اضافہ کیا ہے) تو وہ بندہ مجھی سے سنتا ہے اور مجھی سے دیکھتا ہے اور مجھی سے پکڑتا ہے اور مجھی سے چلتا ہے۔

اسی حدیث عظیم اور دلیل کی روشنی میں امام فخر الدین رازی تفسیر کبیر میں تحریر فرماتے ہیں:

العبد اذا واظب علی

بندہ جب طاعات پابندی کے ساتھ

الطاعات بلغ الی المقام الذی یقول الله کنت له سمعًا وبصرًا فاذا صار نور جلال الله سمعًا له یسمع القریب والبعید واذا صار ذالك النور بصرًا له رأی القریب والبعید واذا صار ذالك النور یدًا له قدر علی التصرف فی الصعب والسهل والبعید والقریب. (ج ۲ ۔ ص ۹۱)

بجالاتا ہے تو اس مقام پر پہونچ جاتا ہے کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ میں اس کا کان آنکھ ہو جاتا ہوں جب کہ اللہ عزوجل کے جلال کا نور اس کا کان ہو جاتا ہے تو وہ دور و نزدیک کی سنتا ہے اور جب وہ نور اس کی آنکھ ہو جاتا ہے تو نزدیک و دور سب دیکھتا ہے۔ اور جب وہ نور اس کا ہاتھ ہو جاتا ہے تو سخت و نرم دور و نزدیک میں تصرف کرنے پر بندہ قادر ہو جاتا ہے۔

اب رہ گئی یہ بحث کہ اولیائے کرام کے وصال کے بعد ان کی یہ قوت سلب ہو جاتی ہے یا باقی رہتی ہے۔ اسے حسب ذیل حدیث کی روشنی میں طے کرنا ناظرین کے لئے بہت آسان ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

الدنیا سجن المؤمن وجنة الکافر فاذا مات المؤمن یخلی سربه یسرح حیث شاء

(مصنف ابن ابی شیبہ عن عبد اللہ بن عمرو)

دنیا مومن کا قید خانہ اور کافر کی جنت ہے جب مومن مر جاتا ہے اس کی راہ کھول دی جاتی ہے کہ جہاں چاہے سیر کرے۔

اس کا فیصلہ ناظرین کے سپرد ہے کہ کسی کی بھی قوت قید میں زیادہ ہوتی ہے۔ یا قید کے باہر —— اسی وجہ سے فتاویٰ سیدی جمال مکی قدس سرہ میں ہے کہ شیخ الاسلام شہاب رملی سے سوال ہوا کہ عوام جو مصیبتوں میں انبیاء و مرسلین اور اولیاء سے مدد مانگنے کے لئے پکارتے ہیں یا شیخ فلاں یہ جائز ہے کہ نہیں۔ تو

انہوں نے جواب ارشاد فرمایا:

الاستغاثة بالانبیاء والمرسلین والاولیاء الصالحین جائزة بعد موتھم

انبیاء و مرسلین اور اولیاء سے ان کے وصال کے بعد مدد مانگنا جائز ہے۔

## انبیاء عظام اور اولیاء کرام کے آثار و مشاہد مبارکہ سے حصول برکت

آثار سے مراد ان کے لباس، ان کے بال، ان کے عصا اور ان کے برتن وغیرہ ہیں۔ اور مشاہد سے میری مراد ان کے مسکونہ مکانات عبادت گاہ، جلسہ گاہ اور ان کی جائے نزول وغیرہ ہیں۔

جو لوگ امت کے حال سے واقف ہیں وہ جانتے ہیں کہ انبیاء عظام اور اولیاء کرام کے آثار و مشاہد سے برکت حاصل کرنا ہمیشہ معمول رہا ہے۔ بخاری شریف میں خاص ایک باب ہے۔ "باب المساجد التی فی طریق مکة" (ان مسجدوں کا بیان جو مکہ کے راستے میں ہیں)

اس باب میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا یہ عمل تفصیل سے مذکور ہے کہ حجۃ الوداع کے سفر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاں جہاں پڑاؤ کیا تھا۔ وہ تلاش کرکے انہیں جگہوں میں قیام کرتے۔ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وجہ سے ان جگہوں میں کوئی برکت نہیں آئی تھی یا برکت آئی تھی، مگر وہاں برکت حاصل کرنا حرام ہے تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے اس فعل کی کیا تاویل ہے۔ حدیث ہی میں انہیں سے یہ ایمان افروز عمل منقول ہے کہ وہ مکہ جاتے ہوئے ایک جھر بیریا کی شاخوں میں اپنا عمامہ الجھا کر کچھ آگے بڑھ جاتے پھر واپس ہوتے اور عمامہ چھڑا کر آگے بڑھتے لوگوں نے پوچھا یہ کیا؟ فرمایا۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا عمامہ اس بیر میں الجھ گیا تھا اور حضور اتنی دور آگے بڑھ

گئے تھے اور واپس ہو کر اپنا عمامہ چھڑایا تھا ــــــ غور طلب بات یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا عمامہ تو روا روی بے خیالی میں اتفاقیہ الجھ گیا تھا۔ مگر حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بالقصد الجھاتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عمامے الجھنے سے اس درخت میں کوئی برکت نہیں آئی تھی یا آئی تھی۔ مگر اس سے برکت کا حصول ناجائز تھا تو حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ایسا کیوں کرتے ــ؟

عام حدیث کی کتابوں میں مذکور ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جس ببول کے درخت کے نیچے بیعتِ رضوان لی تھی۔ صحابہ کرام اس درخت سے برکت حاصل کیا کرتے ــــ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس درخت کے نیچے بیٹھنے سے اس درخت میں کوئی برکت نہیں آئی تھی یا آئی تھی مگر وہ برکت حاصل کرنا ناجائز تھا تو صحابہ کرام نے ایسا کیوں کیا ــ! یہ عمل برس دو برس نہیں تھا بلکہ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت تک رہا۔ مگر چونکہ یقینی طور پر یہ معلوم نہیں تھا کہ وہ درخت کون ہے۔ لوگوں نے اندازے سے ایک درخت کو متعین کر لیا تھا۔ اس لئے فاروق اعظم نے ہت کٹوا دیا۔

اس لئے نہیں کہ جس درخت کے نیچے لوگوں نے بیعت کی تھی اس سے برکت حاصل کرنا ناجائز تھا۔ بلکہ اس لئے کہ لوگ کسی اور درخت کو وہ برکت والا درخت جاننے لگے تھے۔ اور اگر ان سے برکت حاصل کرنا ناجائز ہوتا تو اس سے روکنے کے لئے فاروق اعظم کا درہ کافی تھا۔ درخت کٹوانے کی ضرورت نہیں تھی۔

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی نے فیوض الحرمین میں اپنا آنکھوں دیکھا حال لکھا ہے کہ میں مکہ معظمہ مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم پر میلاد شریف کی محفل میں حاضر ہوا میں نے مولد مبارک سے آسمان تک انوار دیکھے۔ غور کیا تو معلوم ہوا کہ یہ انوار فرشتوں کے ہیں۔ اس سے میلاد پاک کا جہاں جواز و استحسان ثابت ہوتا ہے وہیں یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ہوئی تھی وہ جگہ مہبطِ انوار ہے۔ مہبطِ ملائکہ ہے ــ اب

ناظرین فیصلہ کریں کہ جو جگہ مہبط انوار ہو مہبط ملائکہ ہو وہاں سے برکت مل سکتی ہے یا نہیں۔ اور برکت کہیں سے بھی ملے، لینا جائز ہو گا یا ناجائز؟

بخاری میں حضرت عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ سے یہ روایت موجود ہے کہ وہ اپنی معذوری کی وجہ سے بارش اور سیلاب کے دنوں میں مسجد اقدس میں حاضر نہ ہو پاتے۔ حاضر خدمت ہو کر عرض کی حضور میرے گھر چل کر کسی جگہ نماز پڑھ دیں کہ میں اس جگہ نماز پڑھ لیا کروں گا۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کے گھر تشریف لے گئے اور ایک جگہ نماز پڑھی۔ وہیں حضرت عتبان نے مسجد بنا لی۔ اگر محبوبانِ بارگاہ کے کسی جگہ عبادت کرنے سے برکت نہیں آتی تو خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا کیوں کیا؟ اگر برکت آتی ہے تو پھر اس برکت سے محروم کرنے کی سعی کا کیا معنی؟

صحاح ستہ کی حدیث ہے حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے حجر اسود کے بارے میں ارشاد فرمایا۔

| | |
|---|---|
| انک حجرٌ ما تنفعُ ولا تضرُّ ولولا انی رأیتُ رسولَ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یُقبّلُ ما قبّلتُک (مشکوٰۃ ص ۲۲۸) | تم ایک پتھر ہو نہ نفع دے سکتے ہو اور نہ نقصان اگر میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بوسہ دیتے نہ دیکھا ہوتا تو میں نے تمہارا بوسہ نہ لیا ہوتا۔ |

اِس سے قطعِ نظر کہ حجر اسود نفع و نقصان پہونچا سکتا ہے یا نہیں۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے ارشاد سے یہ بات واضح ہو گئی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جس پتھر کو مس فرما دیا ہے اس کا بوسہ مسنون اور باعث برکت ہے۔

حجۃ الوداع میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حلق (سر مونڈانا) فرمایا تو اپنے موئے مبارک صحابہ کرام میں کس لئے تقسیم فرمایا تھا۔

احادیث میں مذکور ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیالے میں پانی بھر کر صحابہ

مریضوں کو دیتے تھے اور مریض شفایاب ہوتے تھے۔

حضرت یوسف علیہ السلام کے مبارک کرتہ کے بارے میں خود قرآن مجید میں ہے۔ انہوں نے اپنے بھائیوں کو دیا کہ اسے لے جاکر والد ماجد کے روئے انور پر ڈال دو ان کی آنکھیں روشن ہوجائیں گی اور یہی ہوا بھی ــــ کیا حضرت یوسف علیہ السلام دعا نہیں کر سکتے تھے ــــ کیا ان کی دعا قبول نہیں ہوتی ــــ کیا خود حضرت یعقوب علیہ السلام دعا نہیں کر سکتے تھے اور ان کی دعا قبول نہیں ہوتی ــــ پھر کرتہ کیوں بھیجا۔ یہی بتانے کے لئے کہ ہمارے استعمالی لباس باعثِ برکت ہیں۔

قرآن کریم میں ارشاد ہے:

| | |
|---|---|
| فَقَبَضۡتُ قَبۡضَةً مِّنۡ اَثَرِ الرَّسُوۡلِ۔ (پ ۱۶ ع ۱۴) | سامری نے کہا میں نے جبرئیل کے زیرِ قدم کی ایک مٹھی مٹی لی۔ |

تفاسیر میں ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام فرعون کے آگے آگے جا رہے تھے جہاں ان کے گھوڑے کے سُم پڑتے سبزہ اُگ آتا سامری سمجھ گیا کہ اس مٹی میں حیات بخشی کی تاثیر ہے اس نے ایک مٹھی مٹی لی اور چاندی سونے کا بچھڑا بناکر اس کے منہ میں ڈال دی وہ بولنے لگا ــــ اگر روح الامین کی سواری کے سُم میں یہ تاثیر ہوسکتی ہے جبکہ وہ زمین پر پڑتے ہی اُٹھ گئے ــــ تو جہاں محبوبانِ بارگاہ کا قیام ہو اس مٹی میں کیا تاثیر ہوگی اس کا اندازہ کرنا بہت آسان ہے۔

اس بحث کو اس پر ختم کرتے ہیں کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ

| | |
|---|---|
| اِنَّ الصَّفَا وَالۡمَرۡوَةَ مِنۡ شَعَآئِرِ اللّٰهِ (پ ۲) | بیشک صفا و مروہ اللہ کے دین کی نشانیاں ہیں۔ |

سوال یہ ہے کہ صفا و مروہ میں کیا خصوصیت تھی۔ جس کی بنا پر وہ دین کی نشانی بن گئے اسلامیات کا ہر واقف کار جانتا ہے کہ ان کی خصوصیت یہ ہے کہ جب وادیٔ غیر ذی زرع

میں حضرت اسمٰعیل علیہ السلام پیاس سے جاں بلب ہو گئے تو حضرت ہاجرہ کی ماتتا تڑپ اٹھی وہ پانی کی تلاش میں پہلے صفا پر چڑھیں جب پانی کہیں نظر نہ آیا تو نیچے اتریں جب تک لخت جگر نظر آتے رہے آہستہ چلیں اور جب نشیب میں آجانے کی وجہ سے نظروں سے اوجھل ہو گئے تو دوڑنے لگیں۔ یہاں تک کہ اتنی بلندی پر پہونچ گئیں کہ پھر حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نظر آنے لگے تو آہستہ آہستہ مروہ پر چڑھیں۔ اسی طرح سات پھیرے لگائے جس کی یادگار "سعی" ہے اور اس شان سے کہ حضرت ہاجرہ کے اس اضطراری فعل کی ہو بہو نقل ہے پہلے وہ صفا پر چڑھیں تو حکم ہے کہ سعی کی ابتدا صفا سے کرو وہ جہاں تک آہستہ چلیں تم بھی آہستہ چلو وہ جہاں دوڑیں تم بھی دوڑو جہاں تک دوڑی تھیں وہیں تک۔ اور جہاں سے وہ آہستہ چلیں وہاں سے پھر آہستہ چل کر مروہ پر چڑھو۔ وہ صفا اور مروہ پر چڑھ کر حضرت اسمٰعیل پر نظر ڈالتی تھیں آج وہاں اسمٰعیل نہیں مگر وہ جہاں لیٹے تھے اس جگہ پر زمزم ہے اس پر نظر ڈالو۔ ساتویں بار زمزم ابلتے دیکھ کر وہ یہاں آئی تھیں پیاسی تھیں پانی ضرور پیا ہوگا تم بھی سعی مکمل کر کے زمزم پیو ——— اگر حضرت ہاجرہ کی اضطراری حرکات میں کوئی کشش نہیں تو اللہ عزوجل نے ان کو اپنی اہم عبادت کا جزو کیوں قرار دیا۔ ساتھ ہی یہ بتانا ہے کہ صفا و مروہ کی خصوصیت صرف یہ ہے کہ ان پر حضرت ہاجرہ کے مقدس پاؤں پڑے جس کی وجہ سے وہ اللہ کی نشانی بن گئے۔ تو اگر حالت اضطرار میں جہاں اس محبوب بندی کے قدم پڑے وہ اللہ کے دین کی نشانی ہیں تو جہاں جہاں محبوبان بارگاہ کے قدم پڑے وہ یقیناً متبرک و مقدس مقامات ہوں گے۔

## کچھ ترجمہ کے بارے میں

اس مفید اور اہم کتاب کے مترجم ادیب لبیب مولانا افتخار احمد صاحب قادری استاذ ادب عربی الجامعۃ الاشرفیہ ہیں۔ ضلع اعظم گڈھ کے مشہور اور مردم خیز قصبہ گھوسی حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمہ کے وطن میں ۳ شوال المکرم ۱۳۷۰ھ میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم مشہور ادارہ مدرسہ شمس العلوم گھوسی میں حاصل کی۔ مئی ۱۹۷۲ء میں دار العلوم اشرفیہ مبارکپور کو عالم اسلام کی اہم ترین درس گاہ کی شکل دینے کے

لے کل ہند تعلیمی کانفرنس منعقد ہوئی تھی۔ اسی کے تاریخی اجلاس میں مشاہیر علمائے کرام کے مقدس ہاتھوں سے آپ کو دستار فضیلت سے نوازا گیا۔ آپ نے خصوصی طور پر ادب میں مہارت حاصل کی۔ آپ کی علمی وادبی صلاحیتوں اور خصوصیتوں کی بنا پر حضور حافظ ملت بانیٔ الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور (علیہ الرحمہ) نے جامعہ کی تدریسی خدمات کے لئے منتخب فرمالیا۔ مولیٰ عزوجل ان کے علم و عمر میں برکتیں عطا فرمائے اور ان کے افادہ کو عام سے عام تر فرمائے ــــ آمین۔

کہنے کو یہ ترجمہ ہے اور ترجمہ کا لفظ بہت ہلکا ہے لیکن ترجمہ جتنا آسان سمجھا جاتا ہے اتنا آسان نہیں۔ پھر وہ ترجمہ جو درس میں ہوتا ہے اور اس ترجمہ میں جو آپ کے ہاتھ میں ہے بہت بڑا فرق ہے۔ درس میں طلبہ کو ہر لفظ کے لغوی اور معنی مراد بتانے کے لئے تحت اللفظ ترجمہ کیا جاتا ہے۔ مگر یہ ترجمہ تحت اللفظ اور درسی ترجمہ نہیں ہے بلکہ حقیقت میں یہ عربی مضامین کو اردو میں اس طرح منتقل کیا گیا ہے کہ تسلسل سلاست اور زور بیان باقی رہے۔ یہ کتنا مشکل کام ہے اس کا اندازہ وہی کر سکتا ہے جس نے کبھی یہ کام کیا ہو۔ بعض حیثیتوں سے ترجمہ تصنیف سے زیادہ مشکل ہوتا ہے۔ اپنی تصنیف میں مصنف اپنے خیالات کو اپنے طرز پر ڈھالتا جاتا ہے۔ مگر کسی دوسرے کی کتاب میں مترجم اسی کے طرز بیان اور طرز نگارش کا پابند ہوتا ہے۔

مترجم کی محنت قابل تحسین اور قابل داد ہے کہ انہوں نے بڑی کاوش و عرق ریزی سے اس کا ترجمہ کیا ہے۔ ترجمہ ایسا معیاری ہے کہ اچھے سے اچھے ترجموں میں جگہ پانے کے لائق ہے۔ مترجم نے صرف ترجمہ پر ہی اکتفا نہیں کیا ہے بلکہ جابجا تشریحی و افادی حواشی بھی بڑھا دیئے ہیں۔ جو مترجم کی بلند حوصلگی اور ان کی وسعت علم کا پتہ دیتے ہیں۔ انہوں نے کتب حوالہ جات کے مصنفین کا نام اور ان کے سن وفات پوری عرق ریزی کے ساتھ تلاش کئے ہیں۔

ترجمہ یقیناً قابل ستائش اور مترجم کی محنت لائق صد آفریں ہے۔ مجھے عوام و خواص سے

توی امید ہے کہ اس ترجمہ کی نشر و اشاعت میں بھر پور حصہ لے کر مترجم کا حوصلہ بڑھائیں گے تاکہ اس میں جو انہوں نے قدم اٹھایا ہے وہ تیزی سے بڑھتا رہے۔

میری دعا ہے کہ اللہ عزوجل اس خدمت کو قبول فرمائے اور مقبول عام و خاص کرے اور مصنف و مترجم کو دنیا و آخرت میں اس کی بہترین جزا عطا فرمائے۔ آمین بجاہ حبیبہ سید المرسلین۔

فقیر محمد شریف الحق امجدی

خادم شعبۂ افتاء

الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور۔ اعظم گڈھ

یوم جمعہ ۱۵ صفر المظفر ۱۳۹۷ھ۔

از: ڈاکٹر محمد رضوان اللہ صاحب ازہری
ایم اے، پی ایچ ڈی (علیگ)
ڈی لٹ، جامعۃ الازہر، مصر
صدر شعبۂ سنی دینیات مسلم یونیورسٹی علیگڑھ

# کلمۂ آغاز

نحمدہٗ و نصلی علی حبیبہ الکریم۔ اما بعد!

اسلامی تعلیم کی روح یہ ہے کہ ہم زندگی کے ہر شعبہ میں اطاعت خداوندی کو ملحوظ رکھیں۔ ہمارا ہر قدم اس لئے اٹھے کہ ہم کو خداوند قدوس کی رضا و خوشنودی حاصل کرنی ہے۔ اللہ تعالےٰ نے صراط مستقیم کی رہنمائی کے لئے پیغمبروں کو دنیا میں بھیجا۔ جنہوں نے نہ صرف یہ کہ وہ طریقہ کار بتایا جس پر عمل کر کے "وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون" یعنی تخلیق انسانی کا مقصد عبادت خداوندی پورا ہو بلکہ انہوں نے خود بھی اس طریقۂ کار پر عمل کر کے دکھایا کہ اگر اس کو لائحہ عمل بنایا جائے تو انسان صحیح معنی میں اشرف المخلوقات کے منصب پر فائز ہو سکتا ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ انبیاء و رسل اپنے منصب رسالت و نبوت اور اپنے کردار و عمل کے باعث اپنے اپنے دور میں افضل خلائق رہے ہیں۔ ان کی شخصیتیں لوگوں میں غیر معمولی مقبول اور موقر و محترم رہی ہیں۔ اسی طرح ان کی رحلت کے بعد ان کے چھوڑے ہوئے آثار کی تنظیم و تکریم بھی کی جاتی رہی ہے۔ ان کی قومیں ان کے آثار متبرکہ کو باعث خیر و برکت سمجھتی رہی ہیں۔

• خود قرآن کریم نے سابقہ انبیاء کرام علیہم السلام کے آثار کریمہ کا ذکر کیا ہے۔ قرآن کہتا ہے:

قَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ اِنَّ اٰيَةَ مُلْكِهٖٓ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ سَكِيْنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ اٰلُ مُوْسٰى وَاٰلُ هٰرُوْنَ تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

ان سے ان کے نبی (شمویل علیہ السلام) نے فرمایا ان (طالوت) کی سلطنت کی نشانی یہ ہے کہ تمہارے پاس تابوت آئے جس میں تمہارے رب کی طرف سے سکینہ ہے اور موسیٰ و ہارون کے چھوڑے تبرکات ہیں فرشتے اسے اٹھا کر لائیں گے بیشک اس میں تمہارے لئے (عظیم) نشانی ہے اگر تم ایمان رکھتے ہو۔

اس تابوت میں حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام کے تبرکات تھے حضرت موسیٰ کا عصا ان کی نعلین مبارک اور حضرت ہارون علیہ السلام کا عمامہ مقدسہ وغیرہ تھا۔ بنی اسرائیل جس لڑائی میں اس تابوت کو آگے کرتے اس کی برکتوں سے دشمنوں پر فتح یاب ہوتے اور جس مراد کے لئے اس کا وسیلہ لاتے وہ مراد بر آتی۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جس پتھر پر کھڑے ہو کر کعبہ معظمہ کی تعمیر کی تھی اس کا ذکر کرتے ہوئے قرآن ناطق ہے۔

فِيْهِ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰهِيْمَ

اس (خانہ کعبہ) میں کھلی ہوئی نشانیاں ہیں ابراہیم کے کھڑے ہونے کی جگہ ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام جس پتھر پر کھڑے ہو کر کعبہ مقدسہ کی تعمیر کر رہے تھے اس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قدم پاک کے نشان ہو گئے تھے۔ اسی کو آیت کریمہ میں مقام ابراہیم کہا گیا ہے۔ بلاشبہ یہ کھلی ہوئی نشانی ہے اور اب تک یہ موجود ہے۔ اس کے پاس آج بھی نماز و دعا مقبول ہوتی ہے۔

جب دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کے آثار و تبرکات کی یہ اہمیت و تاثیر ہے تو پھر اللہ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے آثار مقدسہ کی عظمت و تاثیر کا کوئی اندازہ لگا سکتا ہے یہی وجہ

ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آپ کے آثار مقدسہ کا غیر معمولی احترام کرتے تھے ان سے تبرک و توسل کا کام لیتے تھے۔ کسی کو موئے مبارک مل گیا تو وہ اسے کائنات کی سب سے اہم شئی تصور کرتا ہے کسی کے پاس جبہ و چادر ہے تو وہ اسے زندگی کی سب سے گرانقدر متاع جانتا ہے۔ آپ نے اگر کہیں نماز پڑھ لی ہے تو وہاں نماز پڑھنے کے لئے بعض صحابہ بعض سے بازی لے جانے کے لئے کوشاں ہیں۔

غرض اس طرح سے آپ کے تمام آثار مقدسہ و تبرکات متبرکہ کو صحابہ کرام میں غیر معمولی اہمیت حاصل تھی اس کے بعد تابعین اور تبع تابعین میں اور ان کے بعد ہر زمانہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے آثار مقدسہ کا پورا پورا اعتنار کیا جاتا رہا ہے۔ اسی طرح روضۂ انور کی زیارت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے استعانت عہد صحابہ سے لے کر اب تک ہر زمانہ میں معمول و رائج رہی ہے۔ آج بھی دنیا کے گوشے گوشے سے مسلمان آپ کے مزار مقدس پر حاضر ہو کر آپ سے مدد و نصرت کے طالب ہوتے ہیں ان کے توسل سے ان کی دعائیں مقبول ہوتی ہیں اسی طرح بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بعض آثار طیبہ بھی غیر معمولی اہمیت و تاثیر رکھتے ہیں۔

انہیں آثار مقدسہ، زیارت روضۂ انور، مساجد متبرکہ اور زیارت اہل بقیع اور عامہ قبور کے موضوع پر مولانا عبدالحلیم فرنگی محلی لکھنوی نے عربی زبان میں ایک نہایت جامع کتاب "نور الایمان بزیارۃ آثار حبیب الرحمٰن" تالیف کی تھی جس نے علمی حلقوں میں کافی شہرت حاصل کی۔ اس کی اہمیت کا اندازہ اس سے کیا جا سکتا ہے کہ اس کے مآخذ کی تعداد ایک سو تیس ۱۳۰ سے بھی زائد ہے۔ چونکہ یہ کتاب عربی زبان میں تھی اس لئے اردو داں طبقہ اس سے استفادہ کرنے سے محروم تھا الحمد للہ مولانا افتخار احمد صاحب قادری کی کاوش و محنت سے اس کا اردو ترجمہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

مولانا افتخار احمد صاحب قادری الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور کے ایک

قابل اور ممتاز استاد ہیں۔ آپ نے اس کتاب کا ترجمہ نہایت سلیس با محاورہ انداز میں کیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ کتاب کے مطالعہ کے وقت یہ محسوس بھی نہیں ہوتا کہ یہ ترجمہ ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ کتاب در اصل اردو ہی میں لکھی گئی ہے۔ ہم مترجم کو ان کی کامیابی پر مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

علمائے اہلسنت کی اس طرح کی متعدد معرکۃ الآرا تصانیف پردۂ خفا میں ہیں کیونکہ وہ عربی زبان میں ہیں اس لئے عام مسلمان ان سے استفادہ کرنے سے قاصر ہیں فاضل مترجم نے اس کتاب کا ترجمہ کر کے ایک اہم دینی خدمت انجام دی ہے۔ اللہ تعالےٰ ان کو جزائے خیر سے نوازے اور اس کتاب کو مقبولیت عطا فرمائے۔ آمین۔

محمد رضوان اللہ ازہری
صدر شعبہ سنی دینیات مسلم یونیورسٹی علی گڈھ
۲۳ جولائی ۱۹۷۶ء

# عرضِ مُترجم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہادیٔ اعظم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کی زیارت ایک عظیم عبادت اور ایمان والوں کی حقیقی معراج ہے۔ ہر مسلمان مدینہ طیبہ سے عشق بلکہ وہاں کے ذرّے ذرّے سے والہانہ جذبات رکھتا ہے۔ اس شہرِ عشق و محبت کے دیدار کے لئے اس کی آنکھیں بیتاب اور اس کا دل بے چین رہا کرتا ہے۔ اس کی زیارت اس کی زندگی کی سب سے بڑی آرزو ہوتی ہے اور اس سے بڑی ایک ایمان دار کی آرزو ہو بھی کیا سکتی ہے کہ جس نے اسے ایمان کی سب سے بڑی دولت دی ہے اس کی جلوہ گاہ کا ایک بار اپنی آنکھوں سے نظارہ کر لے وہ لوگ کتنے خوش بخت ہیں۔ جنہیں یہ سعادت حاصل ہو جاتی ہے۔ خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مزارِ مقدس کی زیارت کی بہت زیادہ ترغیب دی اور اس کے بہت سے فضائل بیان فرمائے ہیں۔ ارشاد ہے:

مَنْ زَارَ قَبْرِیْ وَجَبَتْ لَہٗ شَفَاعَتِیْ (دار قطنی)

جس نے میری قبر کی زیارت کی اس کے لئے میری شفاعت ناگزیر ہو گئی۔

دوسری حدیث ہے:

مَنْ زَارَ قَبْرِیْ بَعْدَ مَوْتِیْ فَکَاَنَّمَا زَارَنِیْ فِیْ حَیَاتِیْ (ابن عساکر)

میرے دُنیا سے رخصت ہو جانے کے بعد جس نے میری قبر کی زیارت کی گویا اس نے میری زندگی میں میری زیارت کی

تیسری روایت ہے،

| | |
|---|---|
| مَنْ زَارَنِیْ بَعْدَ مَوْتِیْ فَکَاَنَّمَا زَارَنِیْ فِیْ حَیَاتِیْ (بیہقی) | جس نے میری رحلت کے بعد میری زیارت کی گویا اس نے میری زندگی میں میری زیارت کی۔ |

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری سے قبل انبیاء سابقین علیہم السلام آپ سے استعانت اور مدد و نصرت طلب کرتے چلے آئے ہیں۔ حاکم کی صحیح روایت ہے، جب حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنی لغزش پہ یہ دعا مانگی:

| | |
|---|---|
| یَارَبِّ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم اَنْ تَغْفِرَ لِیْ فَقَالَ لَہُ اللّٰہُ قَدْ غَفَرْتُ لَکَ اِذْ اَسْئَلْتَنِیْ بِحَقِّہٖ۔ | اے میرے پروردگار میں تجھ سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلے سے سوال کرتا ہوں کہ تو مجھے بخش دے تو ان سے اللہ نے فرمایا جب تم نے ان کے وسیلے سے سوال کیا تو میں نے تمہیں بخش دیا۔ |

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اپنی مشکلات میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ظاہری زندگی میں اور آپ کے وصال کے بعد بھی آپ سے مدد و نصرت طلب کرتے تھے۔ اس طرح کی متعدد احادیث اپنے مقام پر آئیں گی۔ یہی جمہور امت کا اعتقاد اور مزاج بھی رہا ہے اور معمول بھی۔

جس طرح نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی پوری اُمت کے لئے مجسم مدد و نصرت ہے اسی طرح آپ کی نسبت سے مشرف ہونے والے مقدس مقامات، مُبارک مسجدیں، متبرک کنوئیں، مسجد قبار، کوہ اُحد اور اس کی مساجد۔ غرض آپ سے منسوب ہر چیز بھی باعث خیر و برکت اور ذریعہ مغفرت و نجات ہے۔ جمہورِ امت ان سے توسل اور تبرک حاصل کرتے رہے ہیں۔ عہد رسالت سے لے کر آج تک

ہر دور میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے آثار مقدسہ کا غیر معمولی اہتمام اور احترام ہوتا رہا ہے۔ اور ان کی تعظیم و توقیر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم و تکریم سمجھی جاتی رہی ہے۔

شفار، مواہب لدنیہ اور مدارج النبوۃ میں مرقوم ہے،

| | |
|---|---|
| مِنْ اِعْظَامِہٖ صلی اللّٰہ علیہ وسلم اِعْظَامُ جَمِیْعِ اسبابِہٖ ومالَمَسَہٗ او عُرِفَ بِہٖ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ | نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کا ایک حصہ ان تمام اشیاء کی تعظیم بھی ہے جن کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی تعلق ہو اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جسے چھوا ہو یا جو حضور کے نام پاک سے مشہور ہو۔ |

اس موضوع پر اسلاف کرام میں بہتوں نے قلم بھی اٹھائے ہیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ پاک کی زیارت، آپ سے استعانت اور آپ کے آثار مقدسہ میں بعض بعض پر مستقل کتابیں لکھی گئی ہیں۔ فضائل حرمین شریفین کتب احادیث کا ایک مستقل باب ہے۔ زیارت قبور اور اس کے لئے سفر، آداب زیارت وغیرہ پر خوب بحثیں کی گئی ہیں۔

لیکن ان تمام پہلوؤں پر حاوی اور تمام گوشوں پر جامع بحث کہیں یک جا نہیں ملتی ہے۔

آج سے ایک صدی پیشتر یہ خدمت مولانا عبد الحلیم فرنگی محلی قدس سرہ نے انجام دی۔ آپ نے اس موضوع پر ایک اہم اور پُر مغز کتاب "نورُ الایمان بزیارۃ اثار حبیبِ الرحمٰن" تالیف فرمائی۔

۱۲۷۹ھ میں زیارت حرمین شریفین کے لئے آپ نے حجاز کا سفر کیا۔ اسی مبارک سفر میں مکہ مکرمہ کے قیام کے دوران آپ نے یہ کتاب تالیف کی۔ اس کتاب میں آثار نبی صلی اللہ علیہ وسلم، زیارت روضۂ مقدسہ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے استعانت،

مساجد مبارکہ، آثارِ مقدسہ، مسجد قبا، متبرک ستون، کوہ اُحد، اس کے شہداء اور اس کی مسجدیں، اہل بقیع اور عام قبور کی زیارت، ان تمام پہلوؤں پر سیر حاصل بحث اور ان تمام گوشوں پر انتہائی تحقیقی انداز میں روشنی ڈالی گئی ہے۔ جو بات کہی گئی ہے حوالہ سے کہی گئی ہے۔ اس کتاب کو علمائے فرنگی محل کی تحقیقات کا اعلیٰ نمونہ کہا جا سکتا ہے۔ اس کتاب کے مراجع کتب ایک سو تیس (۱۳۰) سے بھی متجاوز ہیں جو اس کی غیر معمولی اہمیت کے لئے کافی ہیں۔

لیکن یہ کتاب عربی زبان میں تھی اس کی عام افادیت کے پیش نظر اور علمائے فرنگی محل میں ایک جلیل القدر عالم کی اس موضوع پر تحقیق پیش کرنے کے خیال سے بعض احباب نے مجھے مشورہ دیا کہ یہ کتاب میں اردو ترجمہ کی شکل میں پیش کروں۔ رحمٰن ورحیم کے نام سے میں نے یہ کام شروع کیا۔

الجامعۃ الاشرفیہ کے تدریسی مشاغل کے ساتھ ساتھ یہ کام بھی کرتا رہا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے چند ماہ کی مسلسل محنت اور پیہم کاوش کے نتیجے میں آج یہ ترجمہ مکمل ہو کر آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ ترجمہ میں اس کا التزام کیا گیا ہے کہ اصل عبارت کا مفہوم ادا ہو جائے اور ترجمہ اصل مفہوم سے یک سر مو بھی تجاوز نہ کرے۔ مصنف نے جو کہنا چاہا ہے بس اسے ہی پیش کیا گیا ہے، ہاں کتاب کے بعض مقامات جو تنقیح طلب تھے ان کی الگ سے حواشی کے ذریعہ تنقیح کر دی ہے۔ زبان زیادہ سے زیادہ آسان اور عام فہم کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ کتاب کو وقیع اور مفید تر شکل میں پیش کرنے کے ارادے سے تعارف "کلمۂ آغاز" حالاتِ مصنف اور مآخذ کتب کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ مآخذ کتب میں مصنفین کے اسماء اور ان کے سنہ وفات پوری تلاش وجستجو کے بعد جتنے مل سکے ہیں تحریر کر دیئے گئے ہیں۔

اخیر میں میں اپنے تمام اکابر اور احباب کا شکر گذار ہوں جنہوں نے کسی بھی طرح

میرا تعاون کیا، بالخصوص ڈاکٹر قاری رضوان اللہ صاحب صدر شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی علیگڑھ کا مشکور ہوں جنہوں نے میری گذارش پر کلمۂ آغاز لکھ کر میری ہمت افزائی فرمائی۔

شیخ کبیر حضرت علامہ مفتی شریف الحق صاحب امجدی صدر شعبۂ افتاء الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور کا ممنون ہوں جنہوں نے متعدد جگہوں پر میری رہنمائی فرمائی۔

رب قدیر اپنے حبیب گرامی صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل میری یہ خدمت قبول فرمائے اور اس کی افادیت عام فرمائے اور مزید اپنے دین کی خدمت کی توفیق بخشے۔

اللھم یا رحیم یا کریم اغفر لنا ولوالدینا ولاساتذتنا
ولجمیع المسلمین والمسلمات برحمتک یا ارحم الراحمین
وصلی اللہ تعالٰی علی سیدنا ومولٰنا محمد
وآلہ واصحابہ اجمعین۔ آمین

افتخار احمد قادری
الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور۔ اعظم گڑھ
۲۹ شوال المکرم ۱۳۹۶ھ ۔ ۲۴ اکتوبر ۱۹۷۶ء

# حالاتِ مصنّف

۱۱؍ شوال ۱۲۰۹ھ لکھنؤ
۱۲؍ شعبان ۱۲۸۵ھ حیدر آباد (دکن)

مولانا عبد الحیٔ فرنگی محلی جو ایک جید عالم دین، صاحب فضل و کمال اور مشہور مصنف و محشی ہیں جنہوں نے اپنی ۳۸ سال کی مختصر سی زندگی میں بیشمار علمی و تحقیقی نقوش چھوڑے ہیں اور مشاہیر علماء کرام اور اصحاب فضل و کمال کی صف میں ممتاز و نمایاں مقام کے حامل ہیں۔

اس کتاب کے مصنف مولانا عبد الحلیم فرنگی محلی انہیں کے والد گرامی اور استاذ ہیں۔

آپ کی ولادت ۱۱ شوال ۱۲۰۹ھ کو فرنگی محل لکھنؤ میں ہوئی۔ دس برس کی عمر میں قرآن مجید حفظ کیا۔ صرف و نحو کی کتابیں اپنے والد ماجد مولانا محمد امین اللہ متوفی ۱۲۳۶ھ سے پڑھی۔ درسیات کی تکمیل علماء فرنگی محل سے کی۔ علوم اسلامیہ میں کمال حاصل کیا بالخصوص فقہ میں امتیازی مقام پیدا کیا۔ تکمیل درس کے بعد تدریس میں مشغول ہوئے۔

۱۲۶۰ھ میں نواب ذوالفقار الدولہ رئیس باندہ کی طلب پر باندہ تشریف لے گئے وہاں ریاست کے ایک مشہور مدرسہ میں مدرس مقرر کئے گئے۔ اس کے بعد جونپور تشریف لے گئے۔ وہاں کے رئیس محمد امام بخش نے انہیں مدرسہ حنفیہ کا مدرس مقرر کیا۔ جونپور میں آپ نے ۹ سال تک اقامت کی اور وہیں نور الانوار کا حاشیہ قَمَرُ الْاَقْمار تحریر فرمایا۔

۱۲۷۶ھ میں حیدر آباد دکن کا رخ کیا۔ وہاں سید تراب علی سالار جنگ نے انہیں مدرسہ نظامیہ کا صدر مدرس مقرر کیا۔

تدریسی و تحریری خدمات کے اس طویل سفر کے ساتھ ساتھ دیار پاک کی حاضری کا شوق بھی مچلتا رہا۔ بخت بیدار نے یاوری کی اور ۱۲۷۹ھ میں حج و زیارت کے لئے حرمین طیبین کی

پاک سرزمین کا سفر کیا۔ مکہ مکرمہ پہونچ کر آپ نے فریضۂ حج ادا کرنے کے بعد شیخ محمد جمال حنفی اور شیخ احمد زینی دحلان سے علم حدیث اور دیگر علوم اسلامیہ کی سند حاصل کی۔

۱۲۸۰ھ میں مدینہ طیبہ میں شیخ عبد الغنی سے تفسیر و حدیث اور شاہ عبد الرشید سے قصیدۂ بردہ اور حزب البحر کی اجازت و سند حاصل کی۔ شیخ علی المدنی نے دلائل الخیرات شریف کی اجازت دی۔

۱۲۸۲ھ میں حیدر آباد واپس ہوئے اور محکمۂ عدالت نظامیہ سے وابستہ ہوئے اور اپنے تدبر و علمی جلالت شان کے ساتھ بحسن و خوبی اس کے فرائض انجام دیتے رہے۔

کچھ مدت کے بعد ایک شدید مرض کا حملہ ہوا۔ ساتھ ہی ساتھ کسی مخالف کی طرف سے کیا ہوا سحر بھی اپنا اثر کر رہا تھا۔ شعبان تک ایسی حالت غیر ہو گئی کہ زندگی سے ناامیدی پیدا ہونے لگی۔ اپنے صاحبزادے کو کچھ وصیتیں فرمائیں اور حدیث کی بھی اجازت دی۔ بیعت لے کر داخل سلسلہ قادریہ رزاقیہ کیا۔ آخر کار ۲۱ شعبان ۱۲۸۵ھ کو بوقت صبح اس دار فانی کو خیر باد کہا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔

تاریخ وفات "عالم باعمل نمود قضا" ۱۲۸۵ھ ہے۔ حیدر آباد ہی میں شاہ محمد یوسف قادری کے مزار کے قریب آپ کو دفن کیا گیا۔ آپ کو بیعت و اجازت مولانا عبد الولی رحمۃ اللہ علیہ سے تھی۔ آپ نے اپنے پیچھے تلامذہ کی ایک بڑی تعداد چھوڑی جن میں سے اکثر تدریس و تصنیف میں ممتاز و مشہور ہوئے۔

آپ کی تصانیف کثرت سے ہیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱- رسالۃ فی الاشارۃ بالسبابۃ فی التشہد

۲- حاشیۃ شرح العقائد الجلالی المسماۃ بحل المعاقد

۳- التعلیہ شرح المتسویۃ۔

۴- نظم الدرر فی سلک شق القمر۔

۵- امعان النظر لبصارة شق القمر۔

۶- نور الایمان بزیارة آثار حبیب الرحمٰن۔

۷- الاملاء فی تحقیق الدعاء۔

۸- ایقاد المصابیح فی التراویح۔

۹- غایة الکلام فی بیان الحلال والحرام۔

۱۰- خیر الکلام فی مسائل الصیام۔

۱۱- القول الحسن فی ما یتعلق بالنوافل والسنن۔

۱۲- عمدة التحریر فی مسائل اللون واللباس والحریر۔

۱۳- السقایة شرح الهدایة۔

۱۴- قمر الاقمار حاشیة نور الانوار۔

۱۵- رسالة فی احوال الرحلة الی الحرمین۔

۱۶- التعلیق الفاضل فی مسئلة الطهر المتخلل۔

۱۷- رسالة فی تراجم علماء الهند۔

۱۸- رسالة فی جمع الفتاوی

۱۹- التحقیقات المرضیة بحل الحاشیة الزاهدیة علی الرسالة القطبیة

۲۰- القول الاسلم لحل شرح السلم۔

۲۱- الاقوال الاربعة۔

۲۲- کشف المکتوم بحل حاشیة بحر العلوم۔

۲۳- القول المحیط فیما یتعلق بالجعل المؤلف والبسیط۔

۲۴- معین الطالبین فی رد المغالطین۔

۲۵- الایضاحات لبحث المختلطات۔

۲۶- کشف الاشتباہ لحل حمد اللہ۔

۲۷- البیان العجیب فی شرح ضابطۃ التہذیب۔

۲۸- کاشف الظلمۃ فی بیان اقسام الحکمۃ

۲۹- العرفان

۳۰- حاشیۃ النفیسی شرح موجز الطب

۳۱- الحاشیہ علی الحاشیۃ القدیمۃ الدوانیۃ

۳۲- شرح شرح التجرید

۳۳- حاشیۃ بدیع المیزان

۳۴- حاشیۃ المصباح۔

---

# مقدمہ

## زیارتِ قبور کا حکم

مردوں کے لئے زیارت قبور مستحب ہے۔ کیونکہ قبریں دل میں رقّت پیدا کرتی اور مرنے کو یاد دلاتی ہیں۔ بعض نے زیارت قبور کو واجب بتایا ہے۔ (خزانۃ الروایات)۔ یہی قول ابن عبدالبر نے بعض علماء سے نقل کیا ہے۔ علامہ نووی نے زیارت قبور کے مستحب ہونے پر اجماع کا دعویٰ کیا ہے۔ ہاں شعبی اور نخعی کے قول سے زیارتِ قبور کا مکروہ ہونا جھلکتا ہے۔ لیکن یہ شاذ اور ناقابل التفات قول ہے۔ اس لئے کہ یہ رائے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور جمہور علماء کے اجماع کے خلاف ہے۔ (الجوہر المنظم)۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابتدائے اسلام میں دو وجہوں سے زیارت قبور سے منع فرمایا تھا:

(۱) بتوں کی عبادت سے مشابہ ہونے کا خوف۔

(۲) اور اس کا اندیشہ کہ لوگ زمانہ جاہلیت جیسے قول و فعل کے کہیں مرتکب نہ ہوں۔

پھر جب اسلام کے قواعد و ضوابط منضبط ہوئے تو یہ حکم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منسوخ فرمادیا۔ حضرت بریدہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم کو میں نے قبروں کی زیارت سے روکا تھا مگر اب تم ان کی زیارت کرو۔

نهيتكم عن زيارة القبور فزوروها

(ابوداؤد عن بریدة)

تم کو میں نے قبروں کی زیارت سے روکا تھا تو (اب) تم ان کی زیارت کرو۔

عورتوں کے لئے بھی مذہب صحیح کے مطابق زیارت قبور مستحب ہے (جامع الرموز)
ایک خیال یہ ہے کہ ان کے لئے زیارت قبور حرام ہے۔ تیسرا قول یہ ہے کہ ان کے لئے مکروہ ہے۔ کیونکہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا (زیارت قبور سے) روکنا ان کے حق میں بدستور باقی ہے صرف مردوں کو اجازت ملی ہے۔ اس خیال والوں کی دلیل یہ ہے۔ کہ "زُوْرُوْا" حدیث کا لفظ صیغہ جمع مذکر ہے اس طرح گویا صرف مردوں کو اجازت ملی ہے۔ لیکن یہ دلیل کمزور ہے۔ "فتح المنان" میں اس کے ضُعف کی وجہ یہ بتائی گئی ہے۔ کہ شریعت کی زبان کا اُسلُوب یہ ہے کہ مردوں کے اصل ہونے کی وجہ سے یا مردوں کو عورتوں پر غالب کردینے کی وجہ سے خطاب مردوں کے سَاتھ خاص ہوتا ہے۔

عینی نے بخاری کی شرح میں لکھا ہے کہ زیارت قبور عورتوں کے لئے مکروہ ہے بلکہ اس زمانہ میں تو حرام ہے بالخصوص شہر کی عورتوں کے لئے۔ کیونکہ وہ اِس طرح نکلتی ہیں جس میں فتنہ وفساد کا پُورا اندیشہ ہوتا ہے۔ طحطاوی نے "حاشية مراقی الفلاح" میں یہی قول نقل کیا ہے۔

"مطالب المؤمنین" میں ہے کہ عورتوں کے لئے بہتر یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کے سوا کسی قبر کی زیارت کے لئے نہ جائیں۔

محقق خیر الدین رملی نے دونوں قولوں کے درمیان مطابقت کی یہ شکل نکالی ہے کہ اگر ان کی حاضری غم کو ہرا کرنے اور آہ وزاری کی غرض سے ہو تو ناجائز ہے۔ اسی پر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث محمول ہے جس میں انہوں نے یہ فرمایا ہے کہ قبروں پر جانے والی عورتوں پر اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی ہے:

لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زائرت القبور۔ (ابوداؤد)

قبروں پر جانے والی عورتوں پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی۔

اور اگر عبرت اور رقتِ قلب کے بغیر روئے اور بزرگوں کی قبروں سے برکت حاصل کرنے کے لئے ہو تو بوڑھی عورتوں کے لئے کوئی حرج نہیں۔ اور جوان عورتوں کے لئے مکروہ ہے جس طرح جماعت کے لئے ان کا مسجد جانا مکروہ ہے۔ (رد المحتار)

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث کا ایک اور محل بھی بتایا گیا ہے کہ کثرت سے قبروں پر جانے والی عورتوں پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی ہے۔ جس سے ظاہر ہے کہ کبھی کبھی وقت کی زیارت ممنوع نہ ہوگی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ وہ ہر وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کی زیارت کرتیں۔

یہ بھی مروی ہے کہ جب وہ کسی ضرورت سے مکہ جاتیں تو اپنے بھائی عبدالرحمٰن کی قبر کی مکہ میں زیارت کرتیں۔ (کشف اصول البزدوی)

"خزانۃ الروایات" میں "سراجیہ" سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جنبی اور حائضہ کے لئے زیارت قبور میں کوئی حرج نہیں۔

ابن حجر نے اپنے فتاویٰ میں لکھا ہے کہ زیارت قبور بعض برائیوں اور خرابیوں مثلاً مردوں کا عورتوں کے ساتھ خلط ملط کے سبب ترک نہیں کی جائیں گی۔ اس لئے کہ قربتیں اس جیسے سبب سے چھوڑی نہیں جاتیں بلکہ انسان کے لئے ان پر عمل پیرا ہونا اور بدعات کا انکار لازم ہوتا ہے بلکہ اگر ممکن ہو سکے تو ان بدعتوں کا مٹانا ضروری ہوتا ہے۔ (رد المحتار)

امام غزالی "احیاء العلوم" میں رقمطراز ہیں۔ ہر اس شخص سے جس سے اس کی زندگی میں مدد لی جاسکتی ہے اس سے مرنے کے بعد بھی اس سے مدد لی جاسکتی ہے۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے "شرح مشکوٰۃ" میں یہ قول نقل کیا ہے۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ کا مزار دعاؤں کے قبول ہونے کے لئے مجرب تریاق ہے۔

بعض مشائخ سے منقول ہے کہ شیخ معروف کرخی اور حضور غوث اعظم سیدنا و مرشدنا شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی اپنی قبروں میں ویسے ہی تصرف کرتے ہیں جیسے اپنی زندگی میں کیا کرتے تھے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں ان کے برکات سے نفع پہونچائے اور ہمیں ان کے احوال کے مثل نصیب فرمائے۔ آمین

میت کی تعریف کرنا اور اس کا ذکر جمیل کرنا مستحب ہے۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جب تمہارا ساتھی انتقال کر جائے تو اُسے چھوڑ دو۔ اس کی عیب جوئی نہ کرو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم مُردوں کو بُرا نہ کہو کیونکہ وہ اپنے اعمال تک پہونچ چکے۔ (احیاء العلوم)

## زیارت قبور کے اوقات

ہفتہ میں ایک بار قبروں کی زیارت مستحب ہے (مختارات النوازل)

"لباب المناسک" کی شرح میں ہے کہ زیارت قبور کے لئے سب سے افضل جمعہ

---

۔ حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ "اشعۃ اللمعات" جلد اول ص۱۵؍ میں لکھتے ہیں کہ بعض مشائخ نے فرمایا ہے میں نے ایسے چار اشخاص کو دیکھا۔ دو یہی حضرات اور دو کے نام ذکر نہیں کئے آگے ارشاد فرمایا مقصد حصر نہیں۔ نیز شیخ ابو العباس حضرمی سے نقل فرمایا۔ کہ امداد میت زندہ کی امداد سے قوی ہے۔ اس کی تائید سید احمد بن مرزوق نے بھی فرمائی ہے۔ نیز عارف باللہ حضرت جامی قدس سرہٗ نے شیخ ابو الحسن قریشی کا قول نقل فرمایا کہ میں مشائخ میں چار حضرات کو جانتا ہوں کہ وہ اپنی قبروں میں زندوں کی طرح تصرف کرتے ہیں۔ شیخ معروف کرخی۔ شیخ عبد القادر جیلانی۔ شیخ عقیل منبجی اور شیخ حیات حرانی قدس اللہ اسرارہم (نفحات الانس ص۸۱؍)

شنبہ، دوشنبہ اور جمعرات کے ایام ہیں۔

محمد بن واسع فرماتے ہیں کہ مُردے اپنے پاس آنے والے کو جمعرات، جمعہ اور سنیچر کے دنوں میں جانتے ہیں۔ (بیہقی)

"مجمع البرکات" میں ہے مُردوں کو جمعہ کے دن معلوم کرنے کی قوت نسبتاً دوسرے دنوں کے زیادہ عطا کی جاتی ہے۔ چنانچہ مردے اپنے زائرین کو اس دن دوسرے دنوں سے زیادہ پہچانتے ہیں۔

"خزانۃ الروایات" میں لکھا ہے زیارتِ قبور جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ بہتر ہے۔ اور سنیچر کے دن طلوع آفتاب سے قبل اور جمعرات کو دن کے شروع حصے میں اور لبقول البعض دن کے اخیر حصے میں بہتر ہے۔

"مطالب المومنین" میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد منقول ہے "کہ جو شخص اپنے والدین یا ان میں سے کسی کی قبر پر ہر جمعہ کو حاضر ہوتا رہا وہ بخش دیا گیا اور اطاعت شعار لکھ دیا گیا"۔ (روضۃ الصدور) بیہقی نے "شعب الایمان" میں بھی اسی مفہوم کی حدیث مرسلاً روایت کی ہے۔

صاحب "الخزانۃ الجلالیۃ" رقمطراز ہیں۔ اولاد کے لئے مناسب ہے کہ اپنے والدین کی قبروں پہ جمعہ کو حاضر ہوں۔ اور ان دونوں کی قبروں یا ان میں سے کسی کی قبر کے پاس سورہ یٰسین پڑھیں۔ تو ہر آیت اور ہر حرف کے عوض اس کی بخشش ہو گی۔

بابرکت راتوں میں بھی زیارت قبور مستحب ہے بالخصوص شب برأت میں کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شب میں اہل بقیع کی زیارت کی ہے۔

اسی طرح متبرک دنوں میں بھی مستحب ہے، مثلاً عشرہ ذوالحجہ، عید الاضحیٰ، عید الفطر، یوم عاشورہ اور بقیہ ایام حج ہیں۔ (رغائب)

## زیارت قبور کے آداب

جب کوئی شخص زیارت قبور کا ارادہ کرے تو اس کے

لئے مستحب ہے کہ اپنے گھر میں دو رکعت نماز ادا کرے۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی ایک ایک بار اور سورۂ اخلاص تین بار پڑھے اور میت کے لئے اس کا ایصال ثواب کرے۔ اس سے اللہ تعالیٰ میت کے پاس اس کی قبر میں ایک نور بھیجتا ہے اور اس نمازی کے لئے بہت زیادہ ثواب لکھتا ہے پھر یہ شخص قبرستان جائے اور اثنائے راہ بے مقصد کام میں مشغول نہ ہو۔ (مجمع البرکات)

جب قبرستان پہونچ جائے تو یہ کلمات کہے:

| | |
|---|---|
| اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَاِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ وَاَسْئَلُ اللّٰهَ لِیْ وَلَكُمُ الْعَافِيَةَ (شرح النقایۃ۔ لملا علی قاری) | اے مسلمانو تم پر سلام، ہم بھی انشاء اللہ تم سے ملیں گے، میں اپنے اور تمہارے لئے اللہ تعالےٰ سے عافیت کا خواستگار ہوں۔ |

صحیح مسلم کی روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم شب کے اخیر حصے میں جنت البقیع تشریف لے جاتے اور فرماتے:

| | |
|---|---|
| اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَاَتَاكُمْ مَّا تُوْعَدُوْنَ، غَدًا مُّؤَجَّلُوْنَ وَاِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ ۞ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاَهْلِ بَقِيْعِ الْغَرْقَدِ۔ | اے مومنو تم پر سلام تم سے جو وعدہ کیا گیا تھا وہ تم کو ملا۔ کل کا دن (قیامت) تمہارے اجر کے لئے مقرر ہے اور ہم انشاء اللہ تم سے ملیں گے۔ اے اللہ ساکنان بقیع غرقد کو بخش دے۔ |

حدیث میں دار کا لفظ زائد ہے یا لازم کے ذکر کی قبیل سے ہے کیونکہ جب حضور صلی اللہ

---

لہ بقیع الغرقد۔ یہ مدینہ منورہ کا قبرستان ہے بقیع کے معنی درختوں والی زمین غرقد ایک قسم کے درخت کا نام ہے۔ یہ درخت اس جگہ بکثرت پائے جاتے تھے۔ ۱۲

علیہ وسلم نے گھر کو سلام کیا تو اس میں رہنے والے کو بدرجہ اولیٰ سلام ہو گا۔ اسی طرح حدیث میں ان شاء اللہ کا ذکر تبرکاً ہے اس لئے کہ مردوں سے ملنا قطعی ہے یا ملنے سے مراد کامل ترین حال میں ملنا ہے۔ اس صورت میں ان شاء اللہ اپنے اصلی معنی میں ہو گا (جس کا مفہوم یہ ہو گا کہ اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا تو ہم تم سے اچھے حال میں ملیں گے اور تمہیں میں ہم بھی شامل ہوں گے) اور بعض کتب فقہ میں یہ ہے کہ والسلام علی الموتیٰ۔ علیکم السلام کہے نہ السلام علیکم یہ اس بنا پر ہے کہ پہلا جملہ مقتضی نہیں کہ اس کا جواب ضرور دیا جائے اور دوسرا جملہ جواب چاہتا ہے، اس کا اعتبار نہیں۔

علامہ شامی نے رد المحتار میں لکھا ہے۔ زیارت کے آداب میں سے یہ ہے کہ السلام علیکم کے الفاظ کے ساتھ اہل قبور کو سلام کرے یہی صحیح ہے "علیکم السلام" نہ کہے کیونکہ حدیث میں السلام علیکم کے الفاظ آئے ہیں۔

"مجمع البرکات" میں "الشرعۃ" سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ کوئی بھی شخص کسی ایسے شخص کی قبر سے گزرتا ہے جس کو وہ دنیا میں پہچانتا رہا ہو اور پھر گذرنے والا اس کو سلام کرتا ہے تو بلاشبہ صاحب قبر سلام کرنے والے کو پہچانتا ہے اور سلام کا جواب بھی دیتا ہے۔ ابن عبد البر نے "الاستذکار" میں یہ روایت نقل کی ہے۔

احیاء العلوم میں امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ جب گزرنے والا کسی ایسی قبر سے گزرتا ہے جسے وہ جانتا نہیں اور اس کو سلام کرتا ہے تو صاحب قبر اس کو جواب دیتا ہے۔

جب مسلمان اور کفار کی قبریں باہمی ملی جلی ہوں تو سلام کے لئے یہ الفاظ ہونے چاہئیے السلام علیٰ من اتبع الھدیٰ (مجمع البرکات) علماء نے فرمایا ہے قبر پر حاضر ہونے والا صاحب قبر کے پائنتی سے آئے اس کے سرہانے سے آنا ٹھیک نہیں۔ سرہانے سے آنے کی صورت میں میت کی نظر کو مشقت ہو گی اور پائنتی سے آنے کی

صورت میں یہ بات نہ ہوگی کیونکہ اب وہ صاحب قبر کے سامنے ہوگا۔ جب میت اپنے بازؤں پر ہوگا تو اس کی نظر اس کے پاؤں کی طرف ہوگی۔ اس کا لحاظ اسی وقت ہوگا جب ایسا ممکن ہو۔ ورنہ حدیث سے ثابت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سورہ بقرہ کا ابتدائی حصہ ایک میت کے سرہانے اور اس کا اخیر حصہ اس کے پائنتی تلاوت فرمایا۔ (ردالمحتار)

قبر سے قریب و بعید ہونے میں معیار دنیاوی زندگی کا حال ہوگا۔ (جامع الرموز) قبر پر حاضر ہونے والا قبلہ کی طرف پشت کر کے کھڑا ہو۔ (مطالب المومنین) اور قہستانی کی تصریح کے بموجب میت کے چہرے کے مقابل ہو۔

"ردالمحتار" میں ہے کہ قبروں کے پاس کھڑے ہو کر دعا کرنا مسنون ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جنت البقیع تشریف لے جانے کے وقت یہی معمول تھا۔ اور اگر کوئی بیٹھے تو اس کے قریب و بعید بیٹھنے کا اعتبار اس کی دنیاوی زندگی کے انداز سے ہوگا (یعنی زندگی میں اس کے جس قدر قریب یا بعید بیٹھتا تھا اسی لحاظ سے اب بھی بیٹھے)

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ہے۔ وہ فرماتی ہیں۔ میں اپنے حجرے میں جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہیں اپنے کپڑے اتارے ہوئے داخل ہوتی اور اپنے جی میں کہتی کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے شوہر اور وہ میرے والد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہی تو ہیں۔ پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ حجرے میں مدفون ہوئے تو اللہ کی قسم میں اس میں اس طرح کبھی داخل نہ ہوئی بلکہ اب جب بھی حجرے میں آتی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے حیاء کی وجہ سے اپنے پورے کپڑے زیب تن کئے ہوتی۔

مرقات میں منقول ہے کہ طیبی نے اس حدیث کی تشریح میں لکھا ہے کہ اس حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ مردہ کا احترام اس کی زندگی کی طرح ہونا چاہیئے۔

زائر کے لئے مستحب ہے کہ اپنی استطاعت بھر پڑھے مثلاً سورۂ فاتحہ، سورۂ بقرہ

کی ابتدائی آیتیں "مفلحون" تک آیۃ الکرسی اور "آمن الرسول" اخیر تک سورہ یٰسین تبارک الذی سورہ تکاثر، سورۂ اخلاص گیارہ بار یا سات بار یا تین بار اور معوذتین پھر یہ کہے اے اللہ جو کچھ میں نے پڑھا اس کا ثواب فلاں کو یا فلاں، فلاں کو پہونچا۔ یہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کی رائے ہے۔ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک قبرستانوں میں قبر کے پاس قرآن پڑھنا کروہ ہے اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مختلف احادیث کے وارد ہونے کی وجہ سے مستحب ہے۔ صدر الشہید نے فرمایا ہے کہ ہمارے مشائخ نے امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کا قول اختیار کیا ہے (مطالب المومنین)

شیخ امام ابوبکر محمد بن فضل سے منقول ہے کہ قبرستانوں میں قرآن زور سے پڑھنا مکروہ ہے۔ (مجمع البرکات)

شیخ ابوبکر محمد بن ابراہیم سے منقول ہے انہوں نے فرمایا کہ قبر پر حاضر ہونے والا قبرستانوں میں آواز یا بغیر آواز سورۂ ملک پڑھے لیکن اس کے علاوہ کچھ اور نہ پڑھے اس لئے کہ اس سورہ کے پڑھنے کا حکم حدیث میں آیا ہے۔ (مطالب المومنین)

بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ لوگوں کا قبر کے گرد بیٹھنا اور ان کا قرآن پڑھنا مکروہ ہے۔ "فتح القدیر" میں ہے کہ قبر کے پاس بیٹھ کر پڑھنے کے سلسلے میں اختلاف ہے۔ مختار مذہب یہ ہے کہ مکروہ نہیں۔ (در مختار)

---

ل اس سے معلوم ہوا کہ ایصال ثواب کے لئے ایصال ثواب کی نیت کے ساتھ ساتھ زبان سے بھی کہنا بہتر ہے۔ ۱۲

ل غالباً اس اختلاف کی بنیاد یہ ہے کہ اگر قبرستان میں متعدد لوگ فاتحہ پڑھ رہے ہوں یا کسی کام میں مصروف ہوں تو بلند آواز سے نہ پڑھے اور اگر تنہا ہو تو میرے خیال میں بلند آواز سے پڑھنا زیادہ بہتر ہے کیونکہ میت کو اس سے مزید اُنس حاصل ہوگا۔ اس تفصیل میں سورہ ملک اور جمیع قرآن ایک حکم رکھتا ہے۔

"خزانۃ الروایات" میں مفاتیح المسائل سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے جو شخص کسی مومن کی قبر پر حاضر ہوا اور یہ دعا کی۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَنْ لَّا تُعَذِّبَ ھٰذَا الْمَیِّتَ ۔ تو اللہ تعالیٰ صاحب قبر سے قیامت تک کے لئے عذاب دفع فرما دیتا ہے۔

"غرائب" میں ہے جس شخص نے اپنے والدین کی قبر پر ایک بار سورہ فاتحہ اور سات بار قل ھو اللہ احد پڑھا اللہ تعالیٰ ان دونوں کی قبروں کو تا روز قیامت ستّر نور ظلل سے منور فرما دیتا ہے۔

"ردّ المحتار" میں ہے ابن حجر مکی سے پوچھا گیا کہ اگر کسی نے پورے اہل قبرستان کے لئے فاتحہ پڑھی تو کیا اس کا ثواب ان کے درمیان تقسیم کیا جائے گا یا ان میں سے ہر شخص کو اس کا پورا پورا ثواب ملے گا۔ تو انہوں نے جواب دیا کہ علماء کی ایک بڑی جماعت نے پورا پورا ثواب ملنے پر فتویٰ دیا ہے اور یہی اللہ کے وسیع فضل و کرم کے لائق بھی ہے۔

"مطالب المومنین" میں ہے گلاب اور دوسرے پھولوں کا قبروں پر رکھنا مستحسن[1] ہے

---

[1] اس کی اصل یہ حدیث ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم دو قبروں سے گزرے اور ارشاد فرمایا کہ ان دونوں پر عذاب ہو رہا ہے اور کسی بڑی بات پر عذاب نہیں ہو رہا ہے۔ ایک پیشاب سے بچتا نہیں تھا۔ دوسرا چغلی کھاتا تھا پھر کھجور کی ایک گیلی شاخ لی اور اسے آدھے آدھ چیرا اور دونوں قبروں پر گاڑ دیا۔ لوگوں نے پوچھا حضور نے ایسا کیوں کیا؟ ارشاد فرمایا۔ امید ہے کہ جب تک یہ سوکھیں گی نہیں ان کے عذاب میں تخفیف رہے گی" (بخاری و مسلم، مشکوٰۃ ص ۴۲)۔ اسی حدیث کے پیش نظر حضرت بریدہ اسلمی صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ وصیت کی تھی۔ کہ ان کی قبر پر کھجور کی شاخیں رکھی جائیں۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۸۱) اشعۃ اللمعات میں شیخ محقق دہلوی لکھتے ہیں اسی حدیث سے سبزہ اور گلاب اور دوسرے پھولوں کے قبروں پر رکھنے کے استحسان پر استدلال کیا گیا ہے۔ (ص ۲۰۱) ——— اور ملا علی قاری نے اس حدیث کے تحت

(باقی اگلے صفحہ پر)

کیونکہ جب تک پھول تر رہیں گے۔ تسبیح کرتے رہینگے اور میت کو ان کی تسبیح سے اُنس حاصل ہوگا۔ اور اگر پھول کی قیمت کا صدقہ کر دیا جائے تو اور بہتر ہے (مجمع البرکات)

"مطالب المؤمنین" میں مرقوم ہے۔ زائر اپنا داہنا ہاتھ میت کی قبر پر رکھے اور یہ دُعا کرے،

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ فَاِنَّهٗ قَدِ افْتَقَرَ اِلَيْكَ۔ | اے اللہ، تو بخش دے اس لئے کہ وہ تیرا ہی محتاج ہے۔ |

"قنیہ" میں ہے کہ ہاتھ کا قبر پر رکھنا ہم سنت جانتے ہیں اور نہ مستحب اور نہ ہی اس میں کوئی حرج سمجھتے ہیں۔ جار اللہ سے منقول ہے کہ مکہ کے مشائخ اس کا انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ اہل کتاب کا طریقہ ہے اور "احیاء العلوم" میں ہے کہ یہ نصاریٰ کا طریقہ ہے اور شرف الائمہ نے کہا ہے کہ یہ بدعت ہے۔ (مجمع البرکات)

## قبرستان میں نامناسب اُمور

قبر کے پاس وہ تمام اُمور جو سنت سے ثابت نہیں مکروہ ہیں۔ قبر کی زیارت اور اس کے پاس کھڑے ہو کر دُعا کرنا صرف سنت سے ثابت ہے۔ (البحر الرائق) ہاں دُعا سے مراد وہ تمام ذکر خیر ہیں جو زائر اور اہل قبر کے لئے نفع بخش ہوں۔

---

۲ "مرقات" میں لکھا ہے کہ علماء نے اس حدیث سے استدلال فرمایا ہے کہ قبروں پر قرآن مجید پڑھنا مستحب ہے اس لئے کہ قرآن مجید کی تلاوت کھجور کی شاخ کی تسبیح سے افضل ہے۔ علامہ طحطاوی "حاشیہ مراقی الفلاح" میں شرح مشکوٰۃ کے حوالے سے لکھتے ہیں، متاخرین ائمہ احناف نے فتویٰ دیا ہے کہ قبروں پر پھول اور کھجور کی شاخ رکھنے کا جو رواج ہے اس کا سنت ہونا اسی حدیث سے ثابت ہے اور جب شاخ کی تسبیح سے میت کے عذاب میں تخفیف متوقع ہے تو قرآن کی تلاوت خیر و برکت میں کہیں زیادہ بڑھ کر ہے (ص ۲۰۷) اسی کے قریب قریب شامی جلد اول میں بھی ہے۔ ۱۲ (مترجم)

زمانۂ جاہلیت کے لوگ[1] قبر کے پاس گائے یا بکری ذبح کرتے تھے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا۔ ارشاد ہے:—

| | |
|---|---|
| لا عقر فی الاسلام (ابو داؤد) | (قبر کے پاس) ذبح کرنا اسلام میں نہیں۔ |

قبر پر بیٹھنا مکروہ ہے۔ ابو داؤد نے ابو مرثد غنوی سے روایت کی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:—

| | |
|---|---|
| لا تجلسوا علی القبور | تم قبروں پر نہ بیٹھو۔ |

ایک دوسری حدیث ہے:—

| | |
|---|---|
| لان یجلس احدکم علی جمرۃ نتحرق ثیابہ فتخلص الی جلدہ خیر لہ من ان یجلس علی قبرہ۔ (رواہ مسلم) | یقیناً تم میں سے کسی کا ایسے انگارے پر بیٹھنا جو اس کے کپڑے جلادے پھر اس کی جلد تک پہونچ جائے یہ کسی مسلمان کی قبر پر بیٹھنے سے بہتر ہے۔ |

امام مالک اور طحاوی نے فرمایا ہے کہ قبر پر جو بیٹھنا ممنوع ہے اس سے مراد قضائے حاجت پیشاب و پاخانہ کے لئے بیٹھنا ہے۔ (شرح النقایہ)

اس کے علاوہ کسی اور مقصد کے لئے بیٹھنا منع میں داخل نہیں۔ طحاوی نے لکھا ہے کہ امام اعظم اور امام ابو یوسف اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہم کا بھی یہی قول ہے۔

سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما قبروں پر بیٹھتے تھے (معانی الآثار از طحاوی)

---

[1] ان کا مقصد یہ ہوتا تھا کہ صاحب قبر اپنی زندگی میں مہمانوں کے لئے جانور ذبح کرتا تھا تو ہم اس کے بدلے میں قبر پر جانور ذبح کر کے کھلائیں۔ (نعایہ)

ان کا مقصود ایصال ثواب نہیں ہوتا تھا بلکہ صرف نام آوری اور اشتہار۔ لیکن اگر کوئی ایصال ثواب کے لئے جانور ذبح کرے وہ ممانعت میں داخل نہیں۔ (مترجم)

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے "موطا" میں روایت کی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ قبروں سے تکیہ لگاتے اور ان پر لیٹتے تھے۔ طحطاوی نے "حاشیہ مراقی الفلاح" میں بھی یہی لکھا ہے۔

"نور الایضاح" میں ہے کہ قبر پر بلا مقصد بیٹھنا مکروہ ہے۔ اگر پڑھنے کے مقصد سے ہو تو کوئی حرج نہیں۔ (رد المحتار)

قبر پر نماز پڑھنا یا اس کی طرف رُخ کر کے نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ حدیث میں اس سے روکا گیا ہے۔ (رد المحتار)

ابوداؤد نے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| قاتل اللہ الیھود اتخذوا قبور انبیاءھم مساجد۔ | اللہ تعالیٰ یہود کو مار ڈالے انہوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو مسجدیں بنائیں۔ |
|---|---|

یعنی نماز کا قبلہ بنایا جن کی طرف وہ نماز میں رُخ کرتے تھے یا ان قبروں پر مسجدیں بنائیں جن میں وہ نماز پڑھتے ہیں۔ (فتح الودود)

لیکن کسی نبی یا ولی کے مزار کے قریب مسجد بنانا اس مسجد میں مزار کے قریب نماز پڑھنا جائز ہے جبکہ نماز سے قبر کی تعظیم اور نماز میں قبر کی طرف رخ نہ ہو۔ بلکہ مقصود یہ ہو کہ صاحب قبر سے مدد حاصل ہو ان کی روح پاک کی برکت سے عبادت کی تکمیل ہو۔ (شرح مشکوٰۃ از شیخ محدث دہلوی)

قبر پر ٹیک لگانا مکروہ ہے۔ (مطالب المؤمنین)

ملا علی قاری نے "موطا امام محمد" کی شرح میں یہ روایت نقل کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو ایک قبر پر ٹیک لگائے دیکھا تو فرمایا تم صاحب قبر کو تکلیف نہ پہونچاؤ۔ (نہایہ)

قبر پر سونا مکروہ ہے۔ (الاختیار شرح المختار)

قبر کے پاس سونا اور اس پر پیشاب و پائخانہ کرنا مکروہ ہے (شرح نقایہ، ملا علی قاری)

بلکہ اس کے قریب بھی یہ سب کرنا مکروہ ہے (مراقی الفلاح)

قبر کا جوتے یا پاؤں سے پامال کرنا مکروہ ہے۔ (مطالب المومنین)

اس سے یہ بات بھی ظاہر ہو گئی کہ جس شخص کے اعزّہ و اقارب کے آس پاس بہت سے لوگ مدفون ہوں اس کو ان کی قبروں کو پامال کر کے اپنے عزیز کی قبر تک نہ جانا چاہیے۔

"خزانۃ الفتاوی" میں امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ قبر پر بلا کسی ضرورت چلا نہیں جا سکتا۔ اور قبر کی زیارت دور ہی سے کی جائے گی۔ (رد المحتار)

طحطاوی نے "حاشیہ مراقی الفلاح" میں شرح مشکوٰۃ کے حوالہ سے لکھا ہے۔ قبر پر میت دفن کرنے کے لئے یا کسی اور ضرورت کے پیش نظر چلنا مکروہ نہیں۔ "السراج" میں ہے کہ سوائے اس راستہ کے جو قبر پر ہو کر گزرتا ہے اگر کوئی راستہ نہ ہو تو ضرورتًا اس راستہ پر چلنا جائز ہے۔ بعض نے یہ بھی کہا ہے اگر کوئی شخص اہل قبور کے لئے قرآن پڑھتا ہوا، تسبیح کرتا ہوا یا ان کے لئے دعا کرتا ہوا قبروں پر چلے تو اس میں کوئی حرج نہ ہے (قہستانی)

اگر گزرنے والے کو قبرستانوں میں کوئی ایسا راستہ مل گیا ہے جسے وہ مقبرہ کا نیا راستہ خیال کر رہا ہو اس کو اس راستہ پر نہ چلنا چاہیئے اور اگر اس کے دل میں یہ خیال نہ گزرے تو اس پر چلنے میں کوئی حرج نہیں۔ (فتاویٰ قاضی خاں)

قبرستانوں میں جوتہ نکال کر ننگے پاؤں جانا مستحب ہے (خزانۃ الروایات) بعض کا خیال ہے کہ قبرستانوں میں جوتہ پہن کر چلنا مکروہ ہے۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ قبرستانوں میں موزے پہن کر جاتے تھے، اور موزے اور جوتے کا فرق واضح ہے (فتح المنان)

فتاویٰ عالمگیری میں ہے۔ قبرستانوں میں جوتے پہن کر چلنا ہمارے نزدیک مکروہ نہیں۔ "السراج الوہاج" میں بھی یہی لکھا ہے۔

ملا علی قاری نے "شرح المناسک" میں لکھا ہے، بعض مشائخ کے نزدیک قبرستانوں میں ننگے پاؤں چلنا مستحب ہے۔ گو اس سلسلے میں کوئی روایت موجود نہیں۔ بلکہ اس حدیث

سے کہ فرمایا گیا۔ میت لوگوں کے جوتوں کی آواز سنتا ہے۔ پتہ چلتا ہے کہ لوگ عموماً جوتے پہن کر قبرستان میں جاتے تھے۔

طحاوی نے "معانی الآثار" میں لکھا ہے کہ قبروں پر جوتے پہن کر چلنا بدرجۂ اولیٰ مکروہ ہوگا۔ امام ابوحنیفہ اور امام یوسف کا یہی قول ہے۔

طحطاوی "شرح الملتقی" سے نقل کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں کہ قبر پر ہاتھ رکھنا مکروہ ہے۔ خراسان کے فقہاء سے منقول ہے کہ قبر پر حاضر ہونے والے کو قبر کا نہ بوسہ لینا چاہیئے اور نہ چھونا چاہیئے۔ اس لئے کہ یہ نصاریٰ کا طریقہ ہے۔

زعفرانی نے لکھا ہے کہ زائر اپنے ہاتھ سے نہ قبر چھوئے اور نہ اس کا بوسہ دے۔ مزید لکھا ہے کہ یہی طریقہ چلا آرہا ہے۔ اور عوام جس کے اس وقت مرتکب ہوتے ہیں وہ شرعاً بدعت سیئہ میں سے ہے۔ "مجمع البرکات" میں بھی ھدایہ کی "شرح عینی" سے نقل کرتے ہوئے یہی لکھا ہے۔

"مطالب المؤمنین" میں ہے کہ اپنے والدین کی قبروں کا بوسہ دینے میں کوئی حرج نہیں اس کی وجہ "کفایۃ الشعبی" میں منقول یہ روایت ہے۔ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے جنت کے دروازہ کی چوکھٹ اور حسین آنکھوں والی حور کا بوسہ لینے کی قسم کھائی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ وہ اپنی والدہ کے پاؤں اور اپنے والد کی پیشانی کا بوسہ لے لے۔ اور مروی ہے کہ اس نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگر میرے والدین موجود نہ ہوں تو ارشاد فرمایا۔ ان کی قبر کا بوسہ لے لو۔ اس نے کہا اگر ان کی قبر کی شناخت مجھ سے نہ ہو سکے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ تم دو لکیریں کھینچ لو اور یہ نیت کر لو کہ ان میں ایک ماں کی قبر ہے اور دوسری والد کی قبر۔ اور پھر چوم لو۔ تمہاری قسم نہ ٹوٹے گی۔ (مغفرۃ الذنوب فی زیارۃ القبور)

شیخ محدث دہلوی "مدارج النبوۃ" میں رقم طراز ہیں۔

| | |
|---|---|
| در بوسہ دادن قبر والدین روایت فقہی نقل می کنند وصحیح آنست کہ لا یجوز است۔ | والدین کی قبر کا بوسہ لینے کے سلسلے میں لوگ فقہی روایت نقل کرتے ہیں اور صحیح یہ ہے کہ جائز نہیں۔ |

لا علی قاری نے "شرح عین العلم" میں لکھا ہے۔ قبر، تابوت اور قبر کی دیوار چھوئی نہ جائے۔ اس لئے کہ روضۂ انور سے متعلق اس طرح کے کام سے جب روکا گیا ہے تو عوام کی قبر کے ساتھ یہ بدرجۂ اولیٰ ممنوع ہوگا۔ اور نہ ہی ان کا بوسہ لیا جائے اس لئے کہ بوسہ چھونے سے بڑھ کر فعل ہے۔ اس طرح اس سے منع بھی بدرجۂ اولیٰ ہوگا۔ بوسہ صرف حجر اسود، انبیاء کرام، علماء اور بزرگوں کے ہاتھوں کا لیا جانا چاہیئے۔

"مجمع البرکات" میں ہے کہ زائر کسی بزرگ کی قبر کا تین بار طواف کر سکتا ہے لیکن اس قول کا اعتبار نہیں۔

لا علی قاری "شرح لباب المناسک" میں لکھا ہے کوئی شخص روضۂ انور کے گرد طواف نہ کرے۔ کیونکہ طواف کعبۂ مکرمہ کی خصوصیات سے ہے اس لئے انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء رحمۃ اللہ علیہم کے مزارات کا طواف حرام ہوگا۔

قبروں کا سجدہ کرنا، ان کے لئے جھکنا اور ان کے سامنے ازروئے تعظیم کھڑا ہونا مکروہ[1] ہے۔ (مجمع البرکات)

---

[1] آداب زیارت کے عنوان میں "ردالمحتار" کے حوالہ سے ابھی گذرا کہ قبر پہ کھڑے ہو کر دعا کرنا سنت ہے جیسا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بقیع شریف میں کیا کرتے تھے اور یہی عام کتب فقہ میں ہے۔ مراقی الفلاح میں ہے

| | |
|---|---|
| والسنۃ زیارتھا قائما والدعاء عندھا قائما کما کان یفعل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی الخروج الی البقیع | کھڑے ہو کر زیارت قبور کرنا اور وہاں دعا کرنا سنت ہے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بقیع تشریف لے جانے کے بعد کیا کرتے تھے م |

خزانۃ الروایات میں "فتاویٰ کبریٰ" سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے۔ قبروں پر اُگی ہوئی گھاس کاٹنا یا اگر تر ہو تو اس کا اکھیڑنا مکروہ ہے اور اگر خشک ہو تو حرج نہیں اس لئے کہ جب تک وہ تر رہیں گی تسبیح کرتے رہیں گی اور میت کو ان کی تسبیح سے انس حاصل ہوتا رہے گا۔

قبروں پر چراغ جلانا کسی ضرورت[1] یا کسی اور نفع کے مقصد ہی سے درست ہے ورنہ مکروہ ہے۔

رد المحتار میں ہے کہ "الاحکام" میں "الحجہ" سے منقول ہے قبروں پر پردے[2] ڈالنا مکروہ ہے۔

---

۳ طحطاوی نے "حاشیہ مراقی الفلاح" میں احیاء العلوم سے نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| المستحبُ فی زیارۃ القبور أن یقف مستدبِرَ القبلۃِ مستقبلاً وجہَ المیت | زیارت قبور میں مستحب یہ ہے کہ قبلہ کی طرف پشت کرکے اور میت کی طرف منہ کرکے کھڑا ہو۔ منہ ۳۰۶ |

ظاہر ہے کہ یہ کھڑا ہونا بنیتِ تزئین نہیں ہوگا خصوصاً جبکہ قبر کسی نبی یا ولی کی ہو اس لئے کہ بنیت تزئین کھڑے ہونے سے ایمان ہی رخصت ہو جائے گا۔ بلکہ انبیاء کرام اور اولیاء عظام کے مزارات پر کھڑا ہونا بنیت تعظیم ہی ہوگا۔ اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ بنیت تعظیم کھڑے ہو کر زیارتِ قبور کرنا مکروہ ہے تو انبیاء کرام اور اولیاء عظام کے مزارات کی زیارت کا مسنون طریقہ کیا ہوگا؟ اس لئے صحیح یہی ہے کہ قبر پر بنیت تعظیم کھڑا ہونا ممنوع نہیں اور نہ اس میں ادنیٰ کراہت ہے۔ ۱۲

[1] مثلاً قبر سرِ راہ ہے اس نیت سے چراغ جلایا کہ اسے کوئی پامال نہ کرے یا وہاں زائرین ہیں جو چراغ کی روشنی میں تلاوت یا دیگر اوراد پڑھ رہے ہیں یا قبر کسی نبی یا ولی کی ہے اس مقصد سے چراغ جلایا کہ لوگ پہچانیں اور فیض و برکت حاصل کریں (الحدیقۃ الندیۃ شرح الطریقۃ المحمدیۃ از علامہ عبد الغنی نابلسی)

[2] یہ عام مومنین کی قبروں کا حکم ہے۔ انبیاء و اولیاء کے مزارات پر پردے اور چادریں ڈالنا مکروہ نہیں۔ (کشف النور عن اصحاب القبور از علامہ نابلسی اور "العقود الدریۃ" از علامہ شامی)

جب میت گل کر مٹی ہو جائے تو قبر پر کھیتی اور عمارت بنانا اور اس کے اوپر چلنا جائز ہے[1] ـــ (رد المحتار)

---

[1] علامہ شامی نے شرح کنز سے علامہ زیلعی کا یہ قول نقل کیا ہے اور اس کے معاً بعد لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| قال فی الامداد ویخالفہ ما فی التاتارخانیۃ اذا صار المیتُ ترابا فی القبر یُکرہُ دفنُ غیرہٖ فی قبرہٖ لانّ الحرمۃ باقیۃ (رد المحتار ج اول ص۵۹۶) | "امداد" میں فرمایا تاتارخانیہ میں اس کے خلاف ہے وہ یہ کہ جب میت قبر میں مٹی ہو جائے تب بھی اس کی قبر میں کسی کو دفن کرنا مکروہ ہے اس لئے کہ اس کی حرمت و تعظیم اب بھی باقی ہے۔ |

اس طرح صاحب "امداد الفتاح" علامہ شرنبلالی نے اِس معارض روایت سے زیلعی کے قول کا رد کر دیا ہے۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

| | |
|---|---|
| یُکرہ اَن یبنیَ علی القبر او یقعدَ او ینامَ او یطأَ علیہ (ج اول ص۸۵) | قبر پر مکان بنانا یا بیٹھنا یا سونا یا اس کو پامال کرنا مکروہ ہے۔ |

خود علامہ شامی حاشیہ درمختار میں اس کی دلیل پیش کرتے ہوئے راقم ہیں:

| | |
|---|---|
| لانّ المیتَ یتأذّی بما یتاذّی بہ الحیُّ۔ | اس لئے کہ جس سے زندوں کو اذیت ہوتی ہے اس سے مردوں کو بھی تکلیف ہوتی ہے۔ |

دیلمی نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے اس کلیہ کی تصریح روایت کی ہے۔ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| المیتُ یُؤذیہ فی قبرہٖ ما یُؤذیہ فی بیتہٖ۔ | میت کو جس بات سے گھر میں ایذا ہوتی ہے قبر میں بھی اس سے تکلیف ہوتی ہے۔ ۲ |

"برہان شرح مواہب الرحمن" میں ہے قبر پر زینت کے لئے عمارت بنانا حرام ہے اور بعد دفن قبر کا مستحکم کرنا مکروہ ہے — اس لئے کہ عمارت رہائش کیلئے ہوتی ہے اور قبر فنا گاہ ہے[1]

۴ ابن ابی شیبہ نے اپنی تصنیف میں سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے:

| اذی المؤمن فی موته کاذاه فی حیاته۔ | مسلمان کو بعد موت ایذا دینی ایسی ہی ہے جیسے زندگی میں اس کو تکلیف پہونچائی۔ |
| --- | --- |

اور بلاشبہ پرانے مقبرہ یا قدیم قبر پر مکان بنانا یا کھیتی کرنا باعثِ توہین اور موجب ایذا ہے۔ اس لئے جائز نہیں۔ شیخ محقق دہلوی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں:

| شاید کہ مراد آنست کہ روحِ وے ناخوش میدارد و راضی نیست بتکیہ کردن بر قبر وے از جہت تضمن اہانت و استخفاف را بوے (اشعۃ اللمعات جلد اول ص۶۹۹) | شاید مطلب یہ ہے کہ اس کی قبر پر تکیہ لگانے سے اس کی روح ناخوش اور ناراض ہوتی ہے اس وجہ سے کہ اس میں اہانت اور استخفاف کا پہلو ہے۔ |
| --- | --- |

جب قبر پر تکیہ لگانے سے اہل قبر کی اہانت و تذلیل ہو سکتی ہے تو اس پر کھیتی کرنے اور مکان بنانے میں بدرجۂ اولیٰ توہین ہوگی — فتاویٰ عالمگیری کی دوسری جلد میں ہے:

| سُئِل هو (الامام شمس الائمه محمود الاوزجندی) عن المقبرة فی القریٰ اذا اندرست ولم یبق بها اثر الموتی لا العظم ولا غیره هل یجوز زرعها و استغلالها قال لا ولها حکم المقبرة کذا فی المحیط (جلد ثانی ص) | امام شمس الائمہ محمود اوزجندی سے گاؤں کے قبرستان کے بارے میں پوچھا گیا جب مٹ جائے اور اس میں مُردوں کا اثر باقی نہ رہے نہ ہڈی اور نہ کچھ اور کیا اس مقبرہ پر کھیتی کرنا اور اس کو کام میں لانا جائز ہے انہوں نے کہا نہیں اس کا قبرستان ہی کا حکم ہے۔ محیط میں اسی طرح ہے۔ |
| --- | --- |

[1] یہ حکم بھی عام مومنین کے لئے ہے اور مقصود جبکہ صرف زینت اور تفاخر ہو غرض صحیح ۴

ایسی جگہ دفن کرنا مکروہ نہیں جہاں پہلے سے عمارت بنی ہوئی ہو۔ اس لئے کہ میت کے بغیر حقیقت میں وہ قبر نہیں۔

"درمختار" میں ہے قبر پر عمارت نہ بنائی جائے۔ اگر زینت کے لئے ہو تو حرام اور اگر دفن کے بعد قبر کی مضبوطی اور پائیداری کے لئے ہو تو مکروہ ہے۔ رہا دفن سے پہلے تو سرے سے وہ قبر ہی نہیں۔ (امداد درد المختار)

---

۴ کے لئے اولیاء علماء اور مشائخ کے مزارات پر قبے وغیرہ بنانا بلاشبہ جائز ہے۔

قد اباح السلف البناء علی قبور الفضلاء الاولیآء والعلماء لیزورھم الناس ویستریحوا فیہ۔

("مجمع بحارالانوار" جلد ثالث ص۱۰۱ میں ہے) بیشک سلف نے اہل فضل اولیاء اور علماء کے مزارات طیبہ پر عمارت بنانے کو مباح فرمایا ہے تاکہ لوگ ان کی زیارت کریں اور عمارت میں آرام پائیں۔

جواہر اخلاطی میں ہے:

ھو وان کان احدا ثافھو بدعۃ حسنۃ وکم من شئ کان احداثا وھو بدعۃ حسنۃ وکم من شئ مختلف باختلاف الزمان والمکان

یہ اگرچہ نئی چیز ہے مگر بدعت حسنہ ہے اور بہت سی چیزیں ہیں جو نئی پیدا ہوئیں اور بدعت حسنہ ہیں اور بہت سے احکام زمانے اور جگہ کی تبدیلی سے بدل جاتے ہیں۔

علامہ شامی ردالمحتار میں ایک قول نقل فرماتے ہیں:

لا یکرہ البناء اذا کان المیت من المشائخ والعلماء والسادات (جلد اول ص۶۰۱)

قبر پر عمارت بنانا جبکہ صاحب قبر مشائخ علماء اور سادات سے ہوں مکروہ نہیں۔

شاید یہی اس حدیث کا محمل ہے جس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قبروں پر عمارت بنانے سے منع فرمایا ہے (یعنی جبکہ زینت اور استحکام کے لئے ہو دوسرے فوائد کے لئے نہ ہو)

شیخ دہلوی نے "مدارج" میں "مطالب المومنین" سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اسلاف نے مشہور علماء اور مشائخ کی قبروں پر قبہ بنانا جائز قرار دیا ہے اس سے زائرین کو آرام ملے گا اور اس کے سائے میں وہ بیٹھیں گے (مفاتیح شرح المصابیح) اس کو اسمٰعیل زاہد نے بھی جو مشہور فقہاء میں ہیں جائز قرار دیا ہے۔

"مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر" میں لکھا ہے کہ محمد بن حنفیہ نے ابن عباس رضی اللہ عنہما کی نماز جنازہ پڑھائی، چار تکبیریں کہیں۔ ان کو قبلہ کی طرف سے داخل کیا اور ان کی قبر پر تین دن تک خیمہ نصب رکھا۔ ظاہر ہے کہ خیمہ کا نصب کرنا تلاوت وغیرہ ہی کے مقصد سے تھا۔ قبر پر کچھ پتھر رکھ دیئے جائیں یا قبر پر کچھ لکھ دیا جائے اس میں بعض کے نزدیک کوئی حرج نہیں (ظہیریہ)

"البحر الرائق" میں ہے کہ حدیث میں لکھنے سے منع کیا گیا ہے۔ اسی پر عمل و اعتماد کرنا چاہیئے لیکن "محیط" میں اس کی تفصیل یہ کی گئی ہے۔ اگر لکھنا اس مقصد کے لئے ہے کہ نشان باقی رہے اور قبر کی اہانت نہ کی جائے تو کوئی حرج نہیں۔ بلا ضرورت نہ لکھنا چاہیئے۔

## زیارت قبور کے لئے سفر

زیارت قبور کے لئے سفر کیا مستحب ہے!

جس طرح خلیل الرحمٰن علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت اور غوث اعظم سیدنا و مرشدنا محی الدین عبد القادر جیلانی قدس سرہ کی زیارت کے لئے بغداد کا سفر، حضرت شیخ معین الدین چشتی کی زیارت کے لئے اجمیر کا سفر اور ان کے علاوہ دوسرے بزرگوں کی زیارت کے لئے سفر کا رواج ہے۔ بعض شافعیہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے سوا کسی اور کا سفر ممنوع قرار دیا ہے۔

یہ حضرات مساجد ثلثہ کے علاوہ کسی اور کے لئے سفر کی جو ممانعت آئی ہے اسی بنار پر زیارت قبور کے سفر کو قیاس کرتے ہیں۔

امام غزالی نے اس رائے کا مفرق کی وضاحت کے ساتھ رد کیا ہے۔ اس طرح کہ ان تینوں مسجدوں (مسجد حرام۔ مسجد اقصیٰ اور مسجد نبوی) کے علاوہ سب مسجدیں فضیلت میں برابر ہیں۔ اس لئے ان کا سفر کرنا بے فائدہ ہے۔ اولیار کرام کی بات دیگر ہے وہ اللہ سے قرب اور زائرین کو نفع پہونچانے میں اپنے معارف و اسرار کے اعتبار سے باہمی فرق رکھتے ہیں — (رد المحتار)

ابو محمد شافعی۔ قاضی عیاض مالکی اور قاضی حسین سے نقل کرتے ہیں کہ بزرگوں کی قبروں اور دوسرے مقامات مقدسہ کی زیارت کے ارادے سے سفر کرنا حرام ہے۔ یہ لوگ ظاہر حدیث سے استدلال کرتے ہیں۔

حدیث کے الفاظ بخاری اور مسلم نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی یہ نقل کئے ہیں

| | |
|---|---|
| قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تُشَدُّ الرحالُ الا الی ثلثۃ مساجدَ المسجد الحرام ومسجد الرسول ومسجد الاقصیٰ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تین مسجدوں مسجد حرام، مسجد نبوی اور مسجد اقصیٰ کے علاوہ کسی اور کا سفر نہ کیا جائے۔ |

حدیث کا لفظ لا تُشَدُّ نہی کے معنی میں ہے یعنی ان مسجدوں کے علاوہ کسی اور کے لئے رختِ سفر نہ باندھو۔

لیکن اس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں کہ اس مسلک کے باطل ہونے کا علامہ قسطلانی نے شرح بخاری میں اور ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری میں اور امام نووی نے اس کے غلط ہونے کا فیصلہ فرمایا ہے۔

اور یہ تو ہونا بھی چاہیے اس طرح کہ زیارت قبور کا حکم مطلقاً واقع ہوا ہے اور

اصول فقہ کے مقررہ ضابطہ کے مطابق مطلق اپنے اطلاق پر جاری ہو گا اس لئے زیارت قبور جائز ہو گی خواہ قبر قریب ہو یا بعید مسافت سفر کے بقدر ہو یا اس سے کم۔

حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے ابن ماجہ نے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| کنت نھیتکم عن زیارۃ القبور فزوروھا فانھا تزھد فی الدنیا وتذکر الاٰخرۃ۔ | میں نے تم کو قبروں کی زیارت سے روکا تھا (اب) تم ان کی زیارت کرو اس لئے کہ یہ "قبریں" دنیا سے بے رغبت کرتی اور آخرت کو یاد دلاتی ہیں۔ |

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے "احیاء العلوم" میں لکھا ہے مجھے سمجھ میں نہیں آتا کہ "شد رحال" سے استدلال کرنے والا انبیاء کرام حضرت ابراہیم، حضرت موسٰی اور حضرت یحیٰی علیہم السلام کے مزارات کی زیارت سے کیونکر روکتا ہے اس سے منع کرنا بالکل محال ہے اور جب انبیاء کرام علیہم السلام کے مزارات کی زیارت جائز قرار پائی تو اولیاء، علماء اور بزرگوں کے مزارات بھی انہیں کے حکم میں ہیں۔

علماء کی زندگی میں جس طرح ان سے ملاقات ایک مستقل مقصد سفر ہوا کرتی ہے۔ اسی طرح ان کے مزارات کی زیارت بھی ایک مستقل مقصد سفر ہو سکتی ہے اس میں استبعاد نہیں۔ حدیث شد رحال کا جواب ضابطے سے یہ ہے کہ مستثنٰی اس میں مفرغ ہے اس میں مستثنٰی منہ کی تقدیر لازمی ہے اور وہ مسجد ہے تقدیر عبارت یہ ہو گی۔

| | |
|---|---|
| لا تشد الرحال الی مسجد الا الی ثلثۃ مساجد۔ | تین مسجدوں کے علاوہ کسی اور مسجد کا سفر نہیں کیا جائے گا۔ |

جمہور محدثین اور بخاری و مسلم کے شارحین جیسے علامہ عینی۔ علامہ قسطلانی۔ حافظ ابن حجر۔ امام نووی۔ فقہائے حنفیہ اور شافعیہ نے اس تقدیر کو تسلیم کیا ہے۔

مسجد ہی مستثنیٰ منہ کیوں ہوگا اس کی وجہ یہ ہے کہ استثنار مفرغ میں مستثنیٰ منہ کے لئے ضروری ہے کہ مستثنیٰ سے قریب تر اور مناسب ہو۔ قواعد میں تھوڑی سی سمجھ بوجھ رکھنے والا اس قاعدہ سے واقف ہوتا ہے۔

اسی لئے امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے "الجامع" میں تحریر فرمایا ہے کہ اس عبارت "اِنْ کَانَ فِی الدَّارِ زَیْدٌ فَعَبْدِیْ حُرٌّ" میں مستثنیٰ منہ بنو آدم ہوگا۔ گویا کہنے والے نے یہ کہا "اِنْ کَانَ فِی الدَّارِ اَحَدٌ مِّنْ بَنِیْ آدَمَ فَکَذَا" یعنی گھر میں بنی آدم میں سے کوئی ہو تو میرا غلام آزاد۔ اس طرح چوپایہ اور اس کے اندر سامان پائے جانے سے اس کا قائل حانث نہ ہوگا۔ فخر الاسلام بزدوی وغیرہ نے اسے نقل کیا ہے۔

امام بخاری نے ایک باب باندھا "فَضْلُ الصَّلٰوۃِ بِمَسْجِدِ مَکَّۃَ وَالْمَدِیْنَۃِ" اور اس میں یہ حدیث (لَا تُشَدُّ الرِّحَالُ) روایت کی، یہ اس بات کی کامل دلیل ہوگئی کہ ان مساجد ثلثہ کے اندر نماز نسبتاً دوسری مسجدوں کے غیر معمولی فضیلت رکھتی ہے۔

جس کا مدعا یہ ہے کہ دنیا کی کسی مسجد کا، نماز کے چند گونہ ہزار گونہ ثواب کے مقصد سے سفر کرنا خواہ مسجد قبا، مسجد خیف اور وہاں کی مساجد اولیاء ہی کیوں نہ ہوں ممنوع ہے۔ صرف انہیں تینوں مسجدوں کا سفر کیا جاسکتا ہے جس کے بارے میں حدیث موجود ہے اس میں قیاس کی گنجائش نہیں۔

یہ حدیث کسی فضیلت والی مسجد مثلاً مسجد قبا وغیرہ کے سفر کی بھی نفی نہیں کرتی۔ ہاں ان میں عبادت کا چند گونہ ہزار گونہ ثواب نہ ملے گا۔ ورنہ بعض مساجد کی فضیلت حدیث سے ثابت ہے یہ روایت آگے آرہی ہے کہ مسجد قبا میں دو رکعت کا ثواب ایک عمرہ کے برابر ہے۔

بعض کے نزدیک حدیث (شدِّ رحال) کا مفہوم یہ ہے کہ مساجد ثلثہ کے علاوہ کسی اور کا منذر کے ساتھ ارادہ کرنا واجب نہ ہوگا اور نہ نذر منعقد ہوگی اور نہ اس کا پورا کرنا لازم ہوگا۔

اس رائے کا مدار اس پر ہے کہ بعض احادیث بعض کی تفسیر کرتی ہیں۔ چنانچہ مسند امام احمد میں سہر سے یہ روایت مروی ہے وہ کہتے ہیں میں نے حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے سنا کہ جب ان کے پاس کوہ طور پر نماز پڑھنے کا ذکر آیا تو فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لا ینبغی للمطی ان یشد رحالہ الی مسجد یبتغی فیہ الصلوۃ غیر المسجد الحرام والمسجد الاقصیٰ ومسجدی ھذا۔

کسی مسجد کے لئے اس میں نماز کے ارادے سے رختِ سفر باندھنا مناسب نہیں سوائے مسجد حرام۔ مسجد اقصیٰ اور میری اس مسجد کے۔

عینی نے بخاری کی شرح میں لکھا ہے اس حدیث کی سند حسن ہے۔ شمس الدین محمد عبدالرؤف مناوی شافعی نے "الجامع الصغیر" کی شرح میں لکھا ہے مساجد ثلثہ کے علاوہ کسی اور مقصد مثلاً علم یا زیارت کے لئے سفر در اصل کسی جگہ کا سفر نہیں ہوتا بلکہ صاحب مقام کے لئے ہوتا ہے۔

عینی بخاری کی شرح میں راقم ہیں، مساجد ثلثہ کے علاوہ طلب علم، تجارت، بزرگوں سے ملاقات، دوسری زیارت گاہوں اور بھائیوں سے ملنے کے لئے سفر کرنا منع میں داخل نہیں۔ "الجوھر المنظم" میں لکھا ہے کہ یہ خیال کرنا کہ زیارت صرف قریب کے حق میں باعث خیر و برکت ہے تا بندہ شریعت پر بہتان ہے اس کا اعتبار نہیں۔

○

# آغاز بحث

## نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم سے استعانت

**انتباہ:** نبی صلی اللہ علیہ وسلم دونوں عالم میں ہمارے وسیلہ ہیں اور جن و انس کے عاصیوں کے شفیع ہیں۔

بلاشبہ انبیاء کرام علیہم السلام نے حضور کی تشریف آوری سے قبل حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مدد طلب کی۔

حضرت آدم علیہ السلام سے جب لغزش سرزد ہوئی انہوں نے یہ دعا فرمائی:

| | |
|---|---|
| یَا رَبِّ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَغْفِرَ لِیْ فَقَالَ لَهُ اللّٰهُ قَدْ غَفَرْتُ لَكَ اِذْ سَاَلْتَنِیْ بِحَقِّهٖ۔ | اے میرے پروردگار میں تجھ سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے و طفیل میں سوال کرتا ہوں کہ تو مجھے بخش دے تو ان سے اللہ تعالیٰ نے فرمایا جب تم نے ان (میرے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم) کے وسیلہ سے سوال کیا تو میں نے تجھے بخش دیا۔ |

حاکم نے یہ حدیث روایت کی ہے اور اسے صحیح کہا ہے[1]۔

---

[1] اس حدیث کا اخیر حصہ یہ ہے۔ ولولا محمد ما خلقتک۔ اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو پیدا کرنا مقصود نہ ہوتا تو میں تم کو پیدا نہ کرتا۔

بیہقی نے "دلائل" میں اور ابو نعیم و طبرانی نے بھی یہ حدیث روایت کی ہے۔ طبرانی کی روایت ص

ابن تیمیہ کا اس حدیث کے بارے میں یہ کہنا کہ اس کی کوئی اصل نہیں۔ اس کے خرافات سے ہے۔ اسے کوئی اہمیت نہیں دی جا سکتی۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق ہے کہ آپ قیامت کے دن سراپا مدد ہوں گے اور جلد ہی آپ کا رب وہاں اتنا کچھ عطا فرمائے گا کہ آپ خوش ہو جائیں گے۔

المدد یوم الحشر ولسوف یعطیہ ربہ ھنالک فیرضی

نبی الھدیٰ لاتنسنی من شفاعۃ
فانی مسیئ مذنب ذوجرائم

اے ہدایت کے نبی آپ مجھے شفاعت میں نہ بھولئے گا اس لئے کہ میں خطا کار گنہگار سیہ کار ہوں۔

وسیلتنا العظمیٰ الی اللہ انت یا
ملاذ الوریٰ من کل بادٍ وحاضرٍ

اللہ کی بارگاہ میں حضور ہمارے سب سے بڑے وسیلہ ہیں۔ اے مخلوق کے ہر شہری

---

۴ میں اتنے الفاظ کا اضافہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وھو اخر الانبیاء من ذریتک (مواھب لدنیہ جلد اول ص۱۲) | (اے آدم) وہ تمہاری ذریت کے آخری نبی ہیں۔ |

ابن منذر نے بھی یہ روایت نقل کی ہے ان کی روایت کے الفاظ یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| اللھم انی اسئلک بجاہ محمد عبدک وکرامتہ علیک ان تغفرلی خطیئتی | اے اللہ میں تجھ سے تیرے بندے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے جاہ و مرتبت کے طفیل اور شرف اعزاز کے توسل سے جو انہیں تیرے دربار میں حاصل ہے مغفرت چاہتا ہوں۔ |

و وہی انسان کے ماویٰ وملجا۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اپنی مشکلات میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مدد کے خواستگار ہوئے۔

ترمذی نے عثمان بن حُنَیف سے روایت کی ہے۔ایک نابینا صحابی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ آپ دعا فرما دیجئے کہ مجھے عافیت دے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم چاہو تو دعا کروں اور اگر تم چاہو تو صبر کرو اور یہی تمہارے لئے بہتر ہے۔ انہوں نے کہا آپ دعا ہی فرما دیجئے۔ ان کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اچھی طرح وضو کرنے اور یہ دعا پڑھنے کا حکم دیا:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ اِنِّیْ تَوَجَّھْتُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فِیْ حَاجَتِیْ ھٰذِہٖ لِتُقْضٰی لِیْ اَللّٰھُمَّ فَشَفِّعْہُ فِیَّ۔

اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اور تیری طرف تیرے نبیِ رحمت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلے سے متوجہ ہوں (اے رحمت کے نبی) میں نے آپ کے واسطے سے اپنی اس ضرورت میں اپنے رب کی طرف توجہ کی، تاکہ میرے لئے میری ضرورت پوری کی جائے۔ اے اللہ ان کی شفاعت میرے حق میں قبول فرما۔

ایک روایت میں ہے کہ انہوں نے ایسا کیا اور ان کی بینائی لوٹ آئی۔ بعض روایتوں میں نبی الرحمۃ کے بعد یا محمد کا اضافہ ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سفرِ آخرت کے بعد عالمِ برزخ میں آپ سے استعانت کے سلسلے میں متعدد روایتیں کتبِ احادیث میں موجود ہیں۔

طبرانی نے "معجم کبیر" میں روایت کی ہے۔ ایک شخص کو حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے ایک ضرورت تھی۔ اور وہ بار بار حضرت عثمان کی خدمت میں حاضر ہوتا اور حضرت عثمان

اس کی طرف متوجہ نہ ہوتے، وہ شخص) عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سے ملا اور ان سے اس کی شکایت کی، انہوں نے کہا۔ تم وضو کرو پھر مسجد جاؤ اور اس میں دو رکعت نماز ادا کرو۔ پھر یہ کلمات کہو:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ يَا مُحَمَّدُ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلٰى رَبِّكَ لِيَقْضِیَ حَاجَتِیْ اَللّٰهُمَّ فَشَفِّعْهُ فِیَّ۔

اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اور تیرے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے سے تیری طرف متوجہ ہوں۔ اے نبی رحمت، یا رسول اللہ میں آپ کے وسیلے سے آپ کے رب کی طرف متوجہ ہوں تاکہ وہ میری ضرورت پوری کرے۔ اے اللہ ان کی شفاعت میرے حق میں قبول فرما۔

اس شخص نے ایسا ہی کیا پھر وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے دروازہ پر حاضر ہوا۔ اور دربان اس کے پاس آیا اور اس کا ہاتھ پکڑ کر حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی خدمت میں پہونچادیا۔ حضرت عثمان نے اس کو اپنے فرش پر بیٹھایا اور اس سے ضرورت پوچھی اور اس کی ضرورت پوری کی۔ اور فرمایا تمہاری جو بھی ضرورت ہو اس سے مطلع کرو۔ وہ شخص خوش ہو کر آپ کی خدمت سے واپس ہوا۔ اور حضرت عثمان بن حنیف سے ملاقات کی اور کہا اللہ تعالیٰ آپ کو بہترین صلہ عطا فرمائے۔ آپ نے شاید حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی خدمت میں میری ضرورت پیش کردی تھی۔ انہوں نے کہا اللہ کی قسم میں نے تو ان سے بات ہی نہیں کی ہے۔ ہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے دیکھا ہے کہ جب آپ کی خدمت میں ایک نابینا شخص حاضر ہوئے اور انہوں نے اپنی آنکھ کی بینائی کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے استعانت کی۔ آپ نے ان کو اسی کا حکم فرمایا جو میں نے تم سے کہا۔

جس سے مجھے یقین ہو گیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا وسیلہ حاجتیں پوری کرنے کا ضامن ہے

اگر کسی کے حاشیہ خیال میں یہ سوال ابھر آئے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے ساتھ ندار جائز نہیں تو اس دعا میں لفظ "یا محمد" کیسے آیا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حق نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے لہٰذا ان کو جائز ہے کہ جیسے چاہیں تصرف فرمائیں آپ کے ساتھ کسی اور کا قیاس کیا نہیں جا سکتا۔ بعض صحابہ کا اپنے غیر کو اس دعا کی تعلیم دینا اس وجہ سے ہے کہ اذکار و ادعیہ کے الفاظ بعینہ ہوتے ہیں جیسے وہ حدیث میں موجود ہوتے ہیں۔ (الجوہر المنظم)

قاضی عیاض نے تحریر فرمایا ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا پاؤں سن ہو گیا ان سے کہا گیا لوگوں میں جو سب سے زیادہ آپ کو محبوب ہوں ان کا نام لیجئے آپ کی شکایت دور ہو جائے گی۔ انہوں نے یا محمداہ کی صدا لگائی۔

اجلہ متاخرین میں سے بعض مشائخ نے فرمایا ہے کہ ابن السنی نے "عمل الیوم واللیلۃ" میں "باب اذا خدرت رجلہ" کے تحت حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے ایک روایت نقل کی ہے۔ انہوں نے کہا میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے ساتھ چل رہا تھا اچانک ان کا پاؤں سن ہو گیا اور وہ بیٹھ گئے۔ ایک شخص نے ان سے کہا اپنے محبوب ترین شخص کا نام لیجئے تو انہوں نے یا محمداہ کہا۔ بس وہ کھڑے ہو گئے اور چل پڑے۔

"ابن السنی" ہی نے عبدالرحمٰن بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ انہوں (عبدالرحمٰن بن سعد) نے کہا میں ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس تھا اتنے میں ان کا پاؤں سن ہو گیا۔ میں نے کہا اے ابو عبدالرحمٰن آپ کے پاؤں کو کیا ہو گیا انہوں نے کہا اس کا پٹھہ یہاں سے سمٹ گیا ہے۔ میں نے کہا آپ اپنے محبوب ترین شخص کو آواز دیجئے۔ چنانچہ انہوں نے یا محمد کی آواز لگائی اور پاؤں پھیل کر درست ہو گیا۔

ہیثم بن حبیش سے بھی ابن السنی نے ایک روایت نقل کی ہے۔ ہیثم بن حبیش نے کہا ہم عبداللہ بن عمرو بن عاص کے ہاں موجود تھے کہ ان کا پاؤں سن ہو گیا۔ ان سے ایک

شخص نے کہا اپنے محبوب ترین شخص کا نام لیجئے۔ انہوں نے یا محمد کہا، بس وہ کھڑے ہو گئے جیسے وہ رسی سے کھول دیئے گئے ہوں۔

شیخ الاسلام برہان الدین ابراہیم نے "عُمدۃ المتحصّنین لِعُدّۃِ الحصن الحصین" میں لکھا ہے کہ مجاہد نے کہا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی خدمت میں ایک شخص کا پیر سن ہوگیا اس سے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا تمہیں جو سب سے زیادہ محبوب ہوں انہیں یاد کرو۔ اس نے یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہا اور وہ ایسے ہوگیا جیسے رسی سے کھل گیا ہو۔

مجاہد کہتے ہیں اس کی بے حسی جاتی رہی۔

"دلائل الخیرات" میں ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِحَبِیْبِکَ الْمُصْطَفٰی عِنْدَکَ یَا حَبِیْبَنَا یَا مُحَمَّدُ اِنَّا نَتَوَسَّلُ بِکَ اِلٰی رَبِّکَ فَاشْفَعْ لَنَا عِنْدَ الْمَوْلَی الْعَظِیْمِ یَا نِعْمَ الرَّسُوْلُ الطَّاھِرُ اَللّٰھُمَّ شَفِّعْہُ فِیْنَا بِجَاھِہٖ عِنْدَکَ۔

اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں تیرے منتخب حبیب کے وسیلے سے میں تیری طرف متوجہ ہوں اے ہمارے محبوب اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہم آپ کو آپ کے رب کی جناب میں وسیلہ لاتے ہیں آپ مالک باعظمت کے پاس ہماری سفارش فرمایئے اے پاکیزہ بہترین رسول اے اللہ تیری جناب میں ان کا جو مقام ہے اس کا صدقہ ہمارے حق میں ان کی سفارش قبول فرما۔

امام فاسی مالکی نے اس کی شرح میں تحریر فرمایا ہے کہ امام ترمذی نے اسی مفہوم کی ایک روایت نقل کی ہے اور اس کے بارے میں فرمایا ہے کہ حسن صحیح غریب ہے۔ نسائی، ابن ماجہ، طبرانی اور ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں اور حاکم نے اس روایت کی تخریج کی ہے۔ اور

لکھا ہے کہ یہ حدیث صحیح اور بخاری اور مسلم کی شرط کے مطابق ہے اور بیہقی نے بھی اس کو عثمان بن حنیف سے روایت کی ہے اور اس کو صحیح کہا ہے۔

"اتنے ائمہ حدیث اس حدیث کو صحیح کہہ رہے ہیں اور پھر دُعا کے ان الفاظ پر غور کیجیے

بِحَبِیْبِكَ الْمُصْطَفٰی ، یَا حَبِیْبَنَا یَا مُحَمَّد. نَتَوَسَّلُ بِكَ. فَاشْفَعْ لَنَا یَا نِعْمَ الرَّسُوْلُ الطَّاهِر"

تشہد کا یہ حصہ بھی اسی قسم سے ہے۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔

تشہد کے ان کلمات میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب کیا گیا ہے جس کا راز یہ ہے حقیقت محمدیہ ہر موجود میں جلوہ گر ہے اور ہر بندہ کے باطن میں موجود ہے۔

یہ کیفیت حالت نماز میں پورے طور پر پیدا ہو جاتی ہے اس طرح خطاب کا ماحول سا پیدا ہو جاتا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب کر دیا جاتا ہے بعض صوفیاء نے فرمایا ہے۔ بندہ جب اللہ کی حمد وثناء سے مشرف ہو گیا بس گویا اسے حرم الٰہی میں داخلہ کی اجازت مل گئی اور اس کی بصیرت روشن ہو گئی تو اس نے حبیب کو حبیب کے حرم میں حاضر پایا اور وہ محبوب کی طرف متوجہ ہو گیا اور کہہ اٹھا اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔

اور جو بخاری میں حضرت عبداللہ بن سنجرہ ابو معمر سے مروی ہے انہوں نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہتے سنا ہے کہ مجھ کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تشہد کی تعلیم اس طرح فرمائی کہ میری ہتھیلی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں ہتھیلیوں میں تھی جس طرح وہ مجھے سورۂ قرآن تعلیم فرماتے۔ تشہد کے الفاظ یہ تھے :

اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّیِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ. اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِیْنَ اَشْهَدُ

اَنْ لَّآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔

جب تک نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہم میں تشریف فرما رہے یہ کلمات ہم کہتے رہے پھر جب آپ نے رحلت فرمائی تو ہم نے السلام علی کہا۔ بخاری کے الفاظ میں السلام علی النبی کہنے لگے۔

قسطلانی اس کی شرح میں تحریر فرماتے ہیں کہ صحابہ نے خطاب ترک کر کے غائب کے لفظ سے آپ کا ذکر کیا۔ اس روایت کا ظاہری مفہوم یہ ہے کہ صحابہ کرام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں خطاب کے لفظ کے ساتھ "السلام علیک ایھا النبی" کہتے تھے پھر جب آپ نے وصال فرمایا تو انہوں نے خطاب ترک کر کے غائب کے لفظ سے ذکر کیا اور کہنے لگے۔ "السلام علی النبی"

لیکن اس روایت میں کلام یہ ہے کہ یہ روایت دوسری تمام روایتوں کے مخالف ہے ان تمام روایتوں میں السلام علی النبی موجود نہیں بلکہ سب میں السلام علیک ایھا النبی کے الفاظ موجود ہیں۔ ساتھ ہی یہ ترمیم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم سے نہیں ہے بلکہ ابن مسعود کا کہنا ہے کہ ہم نے ترمیم کی اور السلام علی النبی کہا۔

رہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب کرنا اور مدد طلب کرنا اس اعتقاد سے کہ نبی صلی اللہ[1]

---

[1] لیکن اس اعتقاد کے ساتھ کہ اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے فضل و کرم سے اپنا نائب اعظم بنایا۔ سارا عالم آپ کے قبضہ و اختیار میں دے دیا۔ اپنی دنیا کے سارے خزانے کی کنجیاں آپ کے تصرف میں دے دیں بلا ریب و بلا نکیر جائز و معمول اور تمام امت کا دستور قدیم رہا ہے۔ بخاری میں ہے:

| | |
|---|---|
| اُعْطِيْتُ بِمَفَاتِيْحِ خَزَائِنِ الْاَرْضِ | مجھے زمین کے تمام خزانوں کی کنجیاں دی گئیں۔ |

امام احمد نے اپنی مسند میں، ابن حبان نے اپنی صحیح میں اور ضیاء مقدسی نے صحیح مختارہ میں

علیہ وسلم نظام عالم کی مستقل بالذات تدبیر کرنے والے ہیں یا ان کو اللہ کی جناب سے اس
کے انتظام میں اس طرح کی نیابت حاصل ہے کہ وہ اپنی تدبیروں میں نائب کا محتاج ہے

---

۳ اور ابو نعیم[۴] نے " دلائل النبوۃ " میں سند صحیح کے ساتھ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی
ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اُوتِیتُ بِمَقَالِیدِ الدُّنیا<br>عَلَی فَرَسٍ اَبلَقَ جَاءَنِی<br>جِبرَائِیلُ عَلَیهِ قَطِیفَةٌ مِّن سُندُسٍ | دنیا کی کنجیاں ابلق گھوڑے پر رکھ کر میری خدمت<br>میں حاضر کی گئیں حضرت جبریل لے کر آئے اس<br>پر نازک ریشم کا زین پوش با نقش و نگار پڑا تھا۔ |

مندرجہ بالا ائمہ حدیث کے علاوہ حسب ذیل ائمہ حدیث نے یہ حدیث یا اس کے ہم معنی
حدیث اپنی اپنی کتابوں میں روایت کی ہے۔

الامام مسلم[۵] فی صحیحہ۔ البیہقی[۶]، الحاکم[۷]، ابن سعد[۸]، ابوبکر بن ابی شیبہ[۹]
الامام الطبرانی[۱۰] فی المعجم الکبیر، العلامۃ[۱۱] الحفنی فی حاشیۃ الجامع الصغیر،
الامام[۱۲] جلال الدین السیوطی فی الخصائص الکبری، العلامۃ[۱۳] المدابغی فی شرح
فتح المبین لابن حجر المکی، ابو یعلی[۱۴] فی مسندہ، الامام[۱۵] الحافظ ابو زکریا فی
مولدہ۔ الامام[۱۶] الدارمی فی سننہ، ابن عبد ربہ[۱۷] فی بہجۃ المجالس، العلامۃ[۱۸]
ابراہیم بن عبد اللہ المدنی الشافعی فی الاکتفاء فی فضل الاربعۃ الخلفاء،
الحافظ[۱۹] ابو سعید عبد الملک فی شرف النبوۃ، ابوبکر[۲۰] الشافعی فی الغیلانیات
العلامۃ[۲۱] الخفاجی فی نسیم الریاض، الشیخ[۲۲] المحقق العلامۃ عبد الحق
الدہلوی فی مدارج النبوۃ۔

انہیں احادیث کی روشنی میں علامہ ابن حجر مکی جوہر منظم میں تحریر فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ھُوَ صلی اللہ علیہ وسلم خلیفۃ | حضور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے خلیفہ |

۳۰ باقی صہ ۵۵

یا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کان اور آنکھ بغیر کسی فرق کے اللہ تعالیٰ کے سمع و بصر کی طرح ہیں، یہ بات ہماری گفتگو سے بالکل الگ ہے۔

بقیہ صفحہ ۶۵ سے آگے

اللہِ الاعظم جُعِلَ خزائن کرمہ وموائد نعمہ طوع یدیہ وارادتہ یُعطی من یشاء۔

اعظم ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے کرم کے سبب خزانے اور اپنی نعمتوں کے کل دستر خوان حضور کے دست کرم میں دے دیئے وہ جس کو چاہتے ہیں عطا فرماتے ہیں۔

نسیم الریاض شرح شفا قاضی عیاض میں علامہ خفاجی رقم طراز ہیں۔

اِنہ صلی اللہ علیہ وسلم لا حاکم سواہ فہو حاکمٌ غیر محکوم۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا (مخلوق میں) کوئی حاکم نہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم حاکم کل ہیں محکوم نہیں۔

علامہ فاسی مالکی "مطالع المسرات شرح دلائل الخیرات" میں راقم ہیں۔

کُلُّ ما ظہر فی العالم اِنما یُعطیہ سیدنا محمدٌ صلی اللہ علیہ وسلم الذی بیدہ مفاتیحُ فلا یخرج من الخزائن الالٰہیۃ شئٌ الا علی یدیہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

جو نعمت دنیا میں کہیں بھی ظاہر ہوتی ہے وہ ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم عطا فرماتے ہیں آپ ہی کے ہاتھ میں سب کنجیاں ہیں اللہ تعالیٰ کے خزانوں سے جو چیز بھی نکلتی ہے وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھوں ہی نکلتی ہے۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ "اشعۃ اللمعات" جلد اول صہ ۳۹۶ پر ربیعہ بن کعب اسلمی کی مشہور حدیث کے تحت لکھتے ہیں۔

از اطلاق سوال کہ فرمودہ "سل" بخواہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے اطلاق

باقی صفحہ ۷۷ پر

اہل سنت کا قطعی یہ عقیدہ نہیں ہے۔ ہمارا عقیدہ تو یہ ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مخلوقات میں سب سے افضل و اشرف ہیں۔

اگر وہ نہ ہوتے تو کائنات نہ ہوتی اور انہیں کے حضور میں پناہ بھی ہے۔

اَمَاتَنَا اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی حُبِّہٖ وَحُبِّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن

آمین

بقیہ ص ۶۵ سے آگے

و تخصیص نہ کرد بمطلوبے خاص معلوم می شود کہ کار ہمہ بدست ہمت و کرامت اوست ہر چہ خواہد باذن پروردگار خود دہد۔

سے کہ ارشاد فرمایا مانگ، اور کسی خاص مطلوب کی تخصیص نہیں فرمائی معلوم ہوتا ہے کہ سب کام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دست کرامت و ہمت میں ہے جو چاہیں جس کو چاہیں اپنے پروردگار کے اذن سے عطا فرمائیں۔

بیت

فَاِنَّ مِنْ جُوْدِكَ الدُّنْيَا وَضَرَّتَهَا
وَمِنْ عُلُوْمِكَ عِلْمُ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ

اس لئے کہ حضور کی بخشش سے دنیا و آخرت ہے اور حضور کے علم سے لوح و قلم کا علم ہے۔

بیت

اگر خیریت دنیا و عقبیٰ آرزو داری
بدرگاہش بیا و ہر چہ می خواہی تمنا کن

اگر تم دنیا و آخرت کی بھلائی کی آرزو رکھتے ہو تو ان کی درگاہ میں آؤ اور جو چاہو تمنا کرو۔

تفصیل کے لئے "الامن والعلی" ملاحظہ ہو۔

# نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم کے آثار مقدّسہ

## کی تعظیم

## اور ان کی اہانت کرنے والے کا حکم

**انتباہ :-** واضح رہے کہ وہ تمام مقامات جہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے، ان کی تعظیم اور ان تمام جگہوں کا احترام جہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سکونت پذیر رہے اور ان مقامات کی توقیر جہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف لے جانے یا نماز پڑھنے کی عادت کریمہ تھی اور ان تمام چیزوں کی تکریم جنہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ یا پاؤں یا پہلو سے مس فرمایا ہو یا کسی جگہ کو یہ شہرت حاصل ہو۔ ان سب کی تعظیم و توقیر دراصل ذاتِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم و توقیر ہے۔ (شفاء وغیرہ)

شیخ دہلوی نے "مدارج النبوۃ" میں تحریر فرمایا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد آپ کا ذکر، آپ کا نام، آپ کی سیرت، آپ کے حالات اور آپ کی حدیث کے سننے کے وقت احترام و توقیر کا ملحوظ رکھنا آپ کی خدمت عالیہ میں ادب واحترام ہی کی طرح ہے۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔ انہوں نے فرمایا آپ کی رحلت کے بعد آپ کی تعظیم و تکریم آپ کی حیات طیبہ کی تعظیم و تکریم کی مانند ہے۔

ابو ابراہیم نے فرمایا ہے کہ ہر مومن پر جب وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرے یا اس کے پاس ان کا ذکر کیا جائے واجب ہے کہ خضوع و خشوع اور باوقار ہو جائے اور اس میں ایسی

ہیبت اور ایسا جلال پیدا ہو جائے جو آپ کے حضور میں ہوتا ہے۔

یہ بھی منقول ہے کہ امام دارالہجرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرتے تو ان کا رنگ بدل جاتا اور ادب سے جھک جاتے یہ وہی امام ہیں جو مدینہ منورہ میں کسی سواری پر سوار نہ ہوتے، فرماتے کہ مجھے حیا آتی ہے کہ میری سواری اس سرزمین کو پامال کرے جس کے اندر نبی صلی اللہ علیہ وسلم مدفون ہیں۔

احمد بن نقشویہ فرماتے تھے "میں کسی کمان کو باوضو نہیں چھو سکتا اس لئے کہ میں نے سنا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ میں کمان لی ہے۔

اسی طرح نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کنوؤں، مسجدوں اور مقامات پر جانا بھی مستحب ہے۔

ابن عمر رضی اللہ عنہما اپنی نماز، قیام اور گزر میں اس جگہ کی تلاش وجستجو فرماتے جہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ادا فرمائی یا تشریف رکھی ہو۔ ایک بار ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنا ہاتھ اس جگہ رکھا جہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تشریف رکھی تھی پھر وہ ہاتھ اپنے چہرے پر پھیرا۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے اس کے برخلاف جو روایت منقول ہے اگر وہ صحیح ہے تو اس بنا پر ہے کہ ان کا ذرائع مفاسد کے سدِ باب میں یہی اصول ہے۔

اسی طرح سیدنا حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے حج سے واپسی کے وقت لوگوں کو ایک مسجد کی طرف تیزی کے ساتھ بڑھتے ہوئے دیکھا۔ تو فرمایا یہ کیا ہو رہا ہے لوگوں نے عرض کی وہ مسجد ہے جس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ادا فرمائی ہے۔ انہوں نے فرمایا اسی طرح تم سے پہلے اہل کتاب ہلاک ہوئے۔ انہوں نے انبیاء کرام علیہم السلام کے آثار کو عبادت خانہ بنایا تم میں سے جس شخص کو اس مسجد میں نماز نصیب ہو جائے وہ اس میں نماز پڑھ لے اور جسے یہ نصیب نہ ہو وہ گزر جائے۔

کرمانی فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی اس ناگواری کی وجہ یہ ہے کہ انہیں اس کا اندیشہ ہوا کہ لوگ کہیں انہیں جگہوں میں نماز کا التزام نہ کرلیں۔ اسی طرح اہل علم کے لئے بھی مناسب ہے کہ جب لوگ پوری پابندی کے ساتھ نوافل کا التزام کرلیں جس سے وجوب کا شبہ ہونے لگے، تو ان کو کسی کسی وقت چھوڑ دیا کریں۔

آثار نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم سے یہ بھی ہے کہ حدیث پڑھنے والا حدیث پڑھتے وقت کسی آنے والے کے احترام میں کھڑا نہ ہو۔ یہ خلاف ادب ہے بالخصوص آنے والا اگر فاسق بدعتی ہو۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ ہی کو یہ شرف حاصل رہا کہ وہ اس وقت بھی حدیث بیان فرماتے رہے جب بچھو نے انہیں سترہ بار ڈنک مارا اور آپ صبر وضبط فرماتے رہے۔ جنبش تک نہیں کی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ادب وتعظیم کے پیش نظر حدیث کا سلسلہ نہ توڑا۔

عبدالرحمٰن بن مہدی جب حدیث پڑھتے تو خاموشی کا حکم دیتے اور فرماتے۔

| | |
|---|---|
| لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ ۝ | تم نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کی آواز پر اپنی آواز بلند نہ کرو۔ |

تعظیم آثار مقدسہ کی قسم سے ترمذی کی یہ روایت بھی ہے۔ حضرت کبشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے وہ فرماتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے اور لٹکی ہوئی مشک کے منہ سے کھڑے ہو کر پانی نوش فرمایا۔ میں مشک کے منہ کی طرف بڑھی اور اس کا منہ کاٹ لیا۔

محدثین اس کی تشریح میں فرماتے ہیں کہ کبشہ کے منہ کاٹنے کا مقصد یہ تھا کہ اس سے برکت حاصل کریں۔ اس لئے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دہن مبارک اس حصہ سے لگ گیا تھا۔

بخاری نے ابن سیرین سے روایت کی ہے وہ کہتے ہیں، میں نے عبیدہ سے کہا کہ ہمارے پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک موئے مبارک ہے۔ یہ ہمیں حضرت انس یا حضرت انس کے گھر والوں سے دستیاب ہوا ہے۔ انہوں (عبیدہ) نے فرمایا کہ میرے پاس نبی صلی اللہ

علیہ وسلم کا ایک موئے مبارک ہونا میرے نزدیک دنیا اور اس کی تمام چیزوں سے کہیں زیادہ محبوب ہے۔

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کی ٹوپی میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے چند موہائے مبارک تھے۔ ضائع ہونے کے اندیشے سے وہ ان کی نگہداشت فرماتے اور برکت کے لئے وہ ان کا پورا اہتمام کرتے۔

حضرت اسماء بنت ابوبکر رضی اللہ عنہا کے پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک جبہ تھا وہ اسے مریضوں کے لئے دھوتیں اور اس کا غسالہ مریضوں کو برائے شفاء استعمال کراتیں اور ان کو شفاء ملتی۔

حضرت ام عمارہ کے پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے چند موہائے مبارک تھے وہ انہیں دھلتیں اور ان کا غسالہ مریضوں کو پلاتیں۔ مریض شفا یاب ہوتے۔

حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ کے پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ترکہ کی بعض چیزیں موجود تھیں۔ ان میں دو موزے، ایک خم دار چادر اور ترکش وغیرہ تھے۔ وہ ان کی پورے اہتمام کے ساتھ نگہداشت فرماتے اور روزانہ ان کی ایک بار زیارت کرتے۔ اور جب کوئی مقتدر شخص ان کی خدمت میں آتا تو آپ اس کو وہاں لیجاتے جہاں یہ تبرکات تھے اور فرماتے یہ اس ذات کی میراث ہے جس کے سبب اللہ تعالےٰ نے تمہیں عزت و تکریم سے نوازا ہے ——— (شیخ دہلوی)

آثار مقدسہ کی تعظیم سے ایک پتھر کا چھونا بھی ہے جو مکہ مکرمہ کی گلی زقاق الحجر میں ام المؤمنین حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے مکان کے راستے میں واقع ہے۔ یہ پتھر ایک دیوار میں لگا ہوا ہے اس کی لوگ زیارت کرتے ہیں اور اس کے چھونے سے برکت حاصل کرتے ہیں۔

ابن حجر مکی ہیثمی نے فرمایا ہے کہ اہل مکہ سے بتسلسل یہ منقول ہے کہ یہ پتھر وہ ہے جو نبوت سے قبل نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلام پیش کیا کرتا تھا۔

اس پتھر کے اوپر دو اشعار لکھے ہوئے ہیں۔

اَنَا الحَجَرُ المُسَلِّمُ کُلَّ حِیْنٍ

عَلٰی خَیْرِ الوَرٰی فَلِیَ البِشَارَۃُ

(میں وہ پتھر ہوں جو ہر وقت مخلوق کے سب سے افضل (محمد صلی اللہ علیہ وسلم)

پر سلام عرض کرتا رہتا ہوں اس وجہ سے میرے لئے مژدہ ہے۔

وَنِلْتُ فَضِیْلَۃً مِنْ ذِی المَعَالِی

خُصِصْتُ بِھَا وَاِنِّی مِنْ حِجَارَۃٍ

اور میں نے بلندیوں والے نبی سے ایسی فضیلت پائی ہے جو صرف میرا

حصہ ہے۔ حالانکہ میں ایک پتھر ہوں۔

اسی گلی میں اس پتھر کے سامنے کہنی شریف کا نشان ہے۔ مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لائے اور اس دیوار پر ٹیک لگائی اور دو بار ابو بکر کہہ کر آواز دی۔

**تنبیہ** شہاب الدین نے "شفاء" کی شرح میں مواہب لدنیہ سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے۔ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم چٹان پر چلتے تو ان کے قدم مبارک اس میں دھس جاتے۔ یہ حقیقت مشہور اور زمانہ جدید و قدیم دونوں میں زبان زد عام و خاص رہی ہے اور شعراء نے اپنے قصیدوں میں اور بلغاء نے اپنی عبارتوں میں اسے بیان کیا ہے۔

حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کے نشان قدم کا مصلّٰی کے پتھر پر باقی رہنا اوپر کی روایت کی تائید کر رہا ہے۔

اسی طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام کا پتھر پر مارنا اور ضرب کا اثر باقی رہنے کا معجزہ بھی پتھر کے نشان قدم یا پتھر میں پاؤں دھنسنے کی پوری تائید کر رہا ہے جسے بخاری نے اس طرح نقل کیا ہے۔

جب حضرت موسیٰ علیہ السلام غسل کرنے کے لئے پانی میں اترے تو جس پتھر پر آپ نے اپنے کپڑے رکھے تھے۔ وہ آپ کے کپڑے لے کر فرار ہوگیا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عالم جلال میں اس پتھر پر چھ یا سات ضرب لگائی جس کا اثر باقی رہ گیا تھا۔

اور یہ صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ ہر نبی کا ہر معجزہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ملا ہے۔

زرقانی نے "شرح مواہب" میں لکھا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کے معجزے کے مثل جو معجزے ثابت ہیں یہ ضروری نہیں کہ وہ انہیں معجزے کی جنس سے ہوں۔ غیر جنس سے بھی ہو سکتے ہیں۔ مگر یہ ضروری ہے کہ اس سے اعلیٰ یا مساوی ہوں علماء نے اس کی تصریح کی ہے۔ جس سے ظاہر ہے کہ یہ تصریح ان لوگوں کے خیال کے منافی نہیں جو دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کے مثل معجزے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے تسلیم نہیں کرتے۔

اس تصریح اور اس خیال کے درمیان کوئی تصادم نہیں۔

ابن الجوزی نے لکھا ہے کہ حلیمہ سعدیہ کے صاحبزادے ضمرہ نے ان (حلیمہ سعدیہ) سے کہا۔ میرے حجازی بھائی محمد جب اپنے قدموں پر خشک وادی میں کھڑے ہو جاتے ہیں۔ تو وہ اسی لمحہ اور اسی وقت سرسبز و شاداب ہو جاتی ہے۔ اور جب چٹانوں پر چلتے ہیں تو ان کے قدم چٹانوں میں اس طرح دھس جاتے ہیں جیسے گوندھے ہوئے آٹے میں۔

علامہ رکن الدین شامی نے اپنی سیرت میں نقل کیا ہے کہ امام برہان الدین ناجی دمشقی نے اس کا انکار کیا ہے۔ اور شیخ جلال الدین سیوطی نے بھی اپنے فتاویٰ میں مندرجہ بالا روایت کے عدم ثبوت کا یقین ظاہر کیا ہے اور لکھا ہے کہ میں اس روایت کی اصل و سند سے واقف نہیں اور نہ حدیث کی کسی کتاب میں یہ روایت دیکھی ہے۔ ان کے شاگرد ابن علقمی "الجامع الصغیر" کی شرح میں انہیں کے نقش قدم پر چلتے نظر آتے ہیں۔ اور ان کے معاصرین علماء میں شیخ صالح محدث

احمد متولی "الجامع الصغیر" کے شارح نے ان کا تعاقب کیا ہے۔

وہ کہتے ہیں یہ کیسے ہو سکتا ہے جبکہ سیوطی نے "خصائص صغریٰ" میں خود لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس چٹان پر چل دیئے اپنے نشان قدم چھوڑ دیئے۔

شیخ دہلوی "مدارج النبوۃ" میں لکھتے ہیں:

ومیگویند کہ سنگ و آہن نرم کردہ می شود برائے انبیاء، ودر مکہ معظمہ در کوہے کہ آنحضرت وقتی گوسفند چرا میکرد اثر قدمین شریفین می گویند۔ واللہ اعلم

اور لوگ کہتے ہیں کہ پتھر اور لوہا انبیاء کے لئے نرم کر دیا جاتا ہے (چنانچہ) مکہ مکرمہ کے جس پہاڑ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک وقت بکریاں چرا رہے تھے اس وقت کے قدمین شریفین کے نشان لوگ بتاتے ہیں۔ واللہ اعلم

شہاب الدین خفاجی نے شفاء کی شرح میں لکھا ہے کہ سیوطی نے اس معجزہ کا انکار نہیں کیا ہے بلکہ ان مخصوص جگہوں کے سلسلے میں جو منقول ہے اس کا انہوں نے انکار کیا ہے۔ (علامہ سیوطی کا خیال ہے کہ لوگوں نے جن جگہوں کے ساتھ معجزہ کا انتساب کیا ہے۔ اس کا ثبوت نہیں) جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ مدینہ طیبہ میں حضور کی سواری کے کھر کا نشان اور حضور کی کہنی کا نشان ہے۔

امام رازی نے "تفسیر کبیر" میں یہ تحریر فرمایا ہے کہ مقام ابراہیم چند معجزوں کا پیکر ہے اس طرح کہ ٹھوس پتھر پر قدم کا نشان ایک معجزہ ہے اور قدم کا ٹخنوں تک دھس جانا دوسرا معجزہ ہے۔ انبیاء کرام علیہم السلام میں حضرت ابراہیم علیہ السلام ہی کے صرف اس معجزہ کا معجزہ جاوید ہونا تیسرا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کا خاص معجزہ ہے اور پتھر کے بعض ہی حصے کا نرم ہونا چوتھا معجزہ ہے اور اس کی ہزاروں سال تک حفاظت یہود و نصاریٰ اور مشرکین وملحدین سے کثیر دشمنوں کے باوجود یہ پانچواں معجزہ ہے۔ جس سے واضح ہو گیا کہ مقام ابراہیم بذات خود بہت سے معجزے ہیں۔ بلاشبہ یہ تفصیل اسی کی رہنمائی تو کرتی ہے۔ کہ دیگر

انبیاء کرام کے معجزوں میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے اس معجزے کا باقی رہنا یقیناً حضرت ابراہیم علیہ السلام کا ایک خاص معجزہ ہے لیکن اس کا یہ مفہوم نہیں ہو سکتا کہ ٹھوس پتھر پر قدم کے نشان کا ہونا اور اس کا اس پتھر میں ٹخنوں تک دھنس جانا اور اس کے بعض ہی حصّہ کا نرم ہونا یہ خاص حضرت ابراہیم کا معجزہ ہے (اور اس طرح کا معجزہ کسی نبی سے صادر ہی نہ ہوا۔ کون نہیں جانتا کہ حضرت داؤد علیہ السلام کے لئے لوہا اور پتھر موم تھے۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی اس طرح کے متعدد معجزے رونما ہوئے ہیں)

**اِنتباہ** جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گالی دی یا عیب چینی یا تنقیص کی یا ان کو جھٹلایا اس نے بلاشبہ اللہ کے ساتھ کفر کیا اور اس سے اس کی بیوی جدا ہو گئی پھر اگر اس نے توبہ کر لی تو ٹھیک ورنہ اسے قتل کیا جائے گا۔ یہی حکم عورت کا بھی ہے۔

ہاں امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ عورت قتل نہیں کی جائے گی بلکہ اسلام قبول کرنے پر اسے مجبور کیا جائے گا۔ شامی نے "ردّ المحتار" میں امام ابو یوسف کی کتاب الخراج سے یہ جزیہ نقل کیا ہے۔ جس سے ظاہر ہو گیا کہ اگر کسی شخص نے یہ کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے راہ فرار اختیار کی یا بھاگے یا شکست کھائی اس نے آپ کی تنقیص کی کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنے معاملے کی پوزیشن خوب سمجھتے اور اللہ تعالیٰ کی حفاظت و صیانت کا یقین رکھتے تھے۔ (مواہب لدنیہ)

شیخ بدر الدین زرکشی نے تقی سبکی سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ وہ (تقی سبکی) کہتے تھے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مال و زر کے کبھی محتاج نہ ہوئے اور نہ ہی آپ کا حال محتاج و تنگ دست کا سا حال تھا بلکہ آپ لوگوں میں سب سے زیادہ غنی تھے۔

ایک دن حضرت جبرئیل علیہ السلام حاضر ہوئے اور عرض کیا اگر آپ چاہیں تو مکہ کے پہاڑ سونا بنا دیئے جائیں اور آپ کے تصرف میں آ جائیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

| | |
|---|---|
| الدنیا دارُ مَنْ لا دارَ لہ | دنیا اس شخص کا گھر ہے جس کا پھر کوئی گھر نہیں |
| ویجمعُ المالَ مَنْ لا عقلَ لہ | اور مال وہ شخص جمع کرتا ہے جس کے پاس عقل نہیں |

رہی وہ روایت جس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

| | |
|---|---|
| اَلفقرُ فخرِی وبِی افتخر | غریبی میرا فخر ہے اور اسے بھی مجھ پر فخر ہے۔ |

اس کے بارے میں شیخ الاسلام حافظ ابن حجر نے فرمایا ہے کہ یہ روایت باطل اور موضوع ہے (مواہب لدنیہ)

ابن حجر سے پہلے ابن تیمیہ نے بھی اس کے باطل ہونے کی تصریح کی ہے۔ (زرقانی)

اور امام سخاوی نے بھی "المقاصد الحسنۃ" میں لکھا ہے کہ حدیث "الفقرُ فخرِی وبِی افتخر" کے بارے میں ہمارے شیخ ابن حجر نے فرمایا ہے کہ باطل اور موضوع ہے۔

○

# مدینہ منوّرہ کی زیارت

## نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم کے روضۂ انور کی زیارت

هَنِيئًا لِمَنْ زَارَ خَيْرَ الْوَرٰى
وَحَطَّ عَنِ النَّفْسِ أَوْزَارَهَا

مبارک ہو اس شخص کو جس نے مخلوق کی سب سے افضل ذات کی زیارت کی اور نفس سے اس کے بوجھ اتار دیئے۔

نبی اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم کے روضۂ انور کی زیارت مستحب ہے اور اعمال تقرب میں سب سے عظیم اور ایسی طاعت ہے، جس کے ساتھ سب سے زیادہ امید وابستہ کی جا سکتی ہے "منح الغفار" میں ہے کہ نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم نے روضۂ انور کی زیارت کی بہت ترغیب دلائی اور اس کے استحباب پر بہت زور دیا۔

قاضی عیاض "شفاء" میں رقم طراز ہیں، روضۂ اقدس کی زیارت مسلمانوں کے طریقوں میں ایک طریقہ ہے۔ ابو عمرو نے کہا کہ موسیٰ فاسی مالکی نے فرمایا کہ واجب ہے۔ (مواہب لدنیہ) اس کی تشریح "نِظَامُ الْمُلْکِ بِذِکْرِ الْاَمَاکِنِ الْمُتَبَرَّکَۃ" میں اس کے مؤلف نے یہی کی ہے یعنی زیارت روضۂ انور سنن واجب سے ہے۔

بعض مناسک" میں ہے کہ وسعت و استطاعت رکھنے والے کے لئے یہ قریب بواجب ہے۔ ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ روضۂ انور کی زیارت کے لئے سفر کرنا ممنوع ہے اور یہ اعمال تقرب سے کوئی عمل نہیں۔ یہ رائے ناقابل قبول اور ائمہ اربعہ کے اجماع کے

مخالف ہے۔

ائمہ کا اجماع ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کی زیارت ایک مستقل مقصد ہے اس کی حیثیت ضمنی نہیں بلکہ صرف اس کا ارادہ کیا جائے گا اور اس کے لئے رختِ سفر باندھا جائے گا۔

جس شخص نے محض آپ کے روضۂ انور کا ارادہ کیا کوئی اور مقصد پیش نظر نہ رہا وہ ایک عظیم ترین طاعت و عبادت میں مشغول ہے۔ (کتاب اتفاق الائمہ)

ابن تیمیہ کی یہ رائے بلاشبہ ایسی شنیع ہے جسے بہت سے سمندر بھی دھل نہیں سکتے اس سے اس رائے کا صدور کوئی حیرتناک بھی نہیں ہے اس لئے کہ اس نے جب یہاں تک کہہ ڈالا کہ اللہ تعالیٰ کے ہاتھ پاؤں ہیں اس طرح فرقۂ مجسمہ کا ایک فرد بن گیا۔

بعض انہیں اسباب کے پیش نظر کچھ علماء نے اس کی تکفیر کی ہے۔

شیخ ابن ہمام نے "فتح القدیر" میں لکھا ہے۔ میرے نزدیک زیارت روضۂ مطہرہ کا خاص ارادہ کرنا ریا، ونمائش اور فخر و مباہات وغیرہ سے نیت کا پاک کرنا بہتر ہے پھر جب وہ مدینہ منورہ پہنچ جائے گا تو مسجد نبوی کی زیارت بھی اسے نصیب ہو جائے گی یا پھر دوسری بار مدینہ طیبہ کی حاضری کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے اور اس میں مسجد نبوی کی زیارت کی نیت کرلے اسی میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم ہے۔

"درمختار" میں ہاں یہ ضرور ہے کہ روضۂ انور کی زیارت کے ساتھ مسجد نبوی علی صاحبہ الصلوۃ والسلام کی زیارت کی نیت کرے اس لئے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے مسجد نبوی کے اندر ایک نماز دوسری مسجدوں کی ایک ہزار نماز سے بہتر ہے سوائے کعبہ مکرمہ کے۔

لیکن اس سے مراد یہ ہے کہ مسجد نبوی کی زیارت بھی ایک اہم کار ثواب ہے اور یہ چھوڑی نہیں جاسکتی۔ اس سے مراد نہیں کہ روضۂ انور کی زیارت مسجد نبوی کی زیارت کی نیت کے بغیر درست نہ ہوگی۔

رحمتی نے عارف جامی سے نقل کیا ہے کہ زائر زیارت روضۂ انور کو حج سے علیحدہ کرے تاکہ اس کا مقصد سفر صرف زیارت روضۂ انور ہو اور کچھ نہ ہو۔ (رد المحتار)

آپ کی مکہ مکرمہ سے ہجرت اور مکہ سے دُور دراز ایک دوسری جگہ مدفون ہونے میں شاید یہ حکمت رہی ہو کہ آپ کی زیارت کے لئے جداگانہ سفر کیا جائے اور زیارت روضۂ انور ایک مستقل مقصد سمجھا جائے۔ کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اگر مکہ میں مدفون ہوتے تو آپ کی زیارت کا ارادہ مکہ یا حج کے ارادہ کے مقابلہ میں ثانوی حیثیت رکھتا اور کوئی مستقل مقصد نہ ہوتا۔

اسی مصلحت کا تقاضہ تھا کہ مکہ مکرمہ سے الگ تھلگ ایک خاص جگہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف رکھیں اور آپ کی زیارت کا ارادہ مستقل ہو اس کی حیثیت ضمنی نہ ہو اور لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لئے خاص طور پر الگ سے سفر کریں۔ (الجوہر المنظم)

یہ مشہور ہے کہ ہر شخص اسی زمین میں مدفون ہوتا ہے جس سے اس کی تخلیق ہوئی ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مادہ ناف زمین کعبہ سے لیا گیا ہے تو کیسے مدینے میں مدفون ہوئے اس کا جواب "عوارف" میں یہ دیا گیا ہے کہ عرش جس پانی پر تھا اور اس میں جب جوش آیا تو اس نے اطراف و جوانب میں جھاگ پھینکی۔ یوں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مادہ مدینہ طیبہ پہونچا۔

## روضۂ انور کی زیارت کے فضائل سے متعلق بہت سی حدیثیں وارد ہوئی ہیں

## ان میں سے بعض پیش کی جا رہی ہیں!

(۱) ابن عدی نے "الکامل" میں ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مرفوعاً روایت کی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ——

| | |
|---|---|
| مَنْ حَجَّ وَلَمْ يَزُرْنِي فَقَدْ جَفَانِي۔ | جس نے حج کیا اور میری زیارت نہ کی اس نے یقیناً مجھ پر ظلم کیا۔ |

الجوہر المنظم میں اس کے مصنف نے لکھا ہے کہ حدیث کا ٹکڑا "من حج" اَولیٰ، اہم اور اغلب کی قید ہے یعنی حج کی قید یہ بتانے کے لئے ہے کہ حج اولیٰ اور اہم ہے۔ ورنہ بغیر حج کے بھی زیارت کی جا سکتی ہے۔

اس کی تائید اس طرح ہوتی ہے کہ یہ ٹکڑا دوسری روایتوں میں موجود نہیں گو وہ روایتیں ضعیف ہی کیوں نہ ہوں۔

یہاں یہ بھی واضح رہے کہ زیارت روضۂ انور کا متعدد بار کرنا حج کے متعدد بار کرنے کے ساتھ افضل ہے اور جس نے تعدد حج کے ساتھ تعدد زیارت نہ کی مثلاً اس نے ایک ہی بار زیارت کی تو اس کے بارے میں یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس نے جفا کی۔ ہاں اگر جفاء سے مراد مجازاً ترک افضل ہو تو جب بھی زائر زیارت ترک کرے گا۔ ایک افضل امر کا تارک ہوگا۔ اب حدیث کے ٹکڑے "فقد جفانی" سے ایک بار زیارت کر لینے کے بعد یہ مفہوم ہوگا اگر کسی شخص نے تعدد زیارت نہ کی تو اس نے میرے سلسلے میں خلاف اولیٰ اور غیر افضل امر کا ارتکاب کیا) اور یہ حکم بھی اس شخص کے لئے ہے جس نے تعدد زیارت اس سے کسی اہم نفل مشروع کے پیش آجانے کے سبب ترک نہ کی ہو۔

ورنہ اگر کوئی زیارت سے اہم کام مثلاً پڑھنے پڑھانے کے لئے تعدد زیارت ترک کرے تو اس میں نہ حقیقتاً نہ مجازاً کسی طرح کی جفا نہیں۔

(۲) دار قطنی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے:

| مَنْ زَارَ قَبْرِیْ وَجَبَتْ لَہٗ شَفَاعَتِیْ۔ | جس نے میری قبر کی زیارت کی اس کے لئے میری شفاعت ناگزیر ہو گئی۔ |
| --- | --- |

"الجوہر المنظم" میں لکھا ہے کہ ائمہ حدیث کی ایک جماعت نے اس حدیث کو صحیح بتایا ہے اس کے کسی راوی کے سلسلے میں جرح و طعن ناقابل قبول ہوگا۔ اور بیہقی کا یہ کہنا کہ یہ حدیث منکر ہے اس کا جواب یہ ہوگا کہ ان کے کہنے کا مفہوم یہ ہے کہ اس حدیث کا راوی کبھی ایک ہو کر رہ گیا ہے

اور ایک راوی پر بھی منکر کا اطلاق کبھی کبھی ہوتا ہے۔

بقول بعض ابن خزیمہ نے بھی یہ حدیث اپنی صحیح میں ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مرفوعاً روایت کی ہے۔ زیارتِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہونے والے کے لئے اس حدیث میں ایمان پر خاتمہ ہونے کی بشارت موجود ہے۔

بعض علماء نے یہ بھی کہا ہے کہ اس حدیث میں وہ خاص شفاعت مراد ہے جو بلند درجوں کے حاصل ہونے کا سبب ہوگی ورنہ شفاعت زیارت کرنے والے کے ساتھ خاص تو ہوگی نہیں اور یہ مقام محمود کی شفاعت ہوگی۔ (حاشیہ مراقی الفلاح۔ طحطاوی)

اس حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے شفاعت کی نسبت جو اپنی طرف فرمائی ہے۔ اس سے شفاعت کی عظمت و اہمیت بتانی مقصود ہے۔ ورنہ فرشتے۔ انبیاء اور مومنین بھی شفاعت کریں گے۔ زائر کو خاص نسبت حاصل ہو جاتی ہے اس کی شفاعت بذاتِ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرمائیں گے۔ اور شفاعت شافع کی عظمت سے عظیم ہو جاتی ہے۔

(۴) حضرت حاطب بن بلتعہ بدری نے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

| | |
|---|---|
| مَنْ زَارَنِی بَعْدَ مَوْتِی فَکَاَنَّمَا زَارَنِی فِی حَیَاتِی (رواہ البیہقی) | جس نے میری زیارت میری رحلت کے بعد کی گویا اس نے میری زندگی میں میری زیارت کی۔ |

اس سے مراد یہ ہے کہ زائر کو اس شخص کے مقابلہ میں جس نے آپ کی زیارت نہیں کی یک گونہ فضیلت حاصل ہو جاتی ہے۔

جس طرح آپ کی زندگی میں زیارت کرنے والے کو نسبتاً اس شخص کے جس نے آپ کی زیارت نہ کی یک گونہ فضیلت حاصل ہوئی۔ حدیث کا مفہوم یہ نہیں کہ آپ کے روضۂ انور کی زیارت کرنے والا آپ کی ظاہری زندگی میں زیارت کرنے والے کی طرح صحابی ہو جاتا ہے۔

④ ابن عساکر نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کی ہے۔

| | |
|---|---|
| مَنْ زَارَ قَبْرِی بَعْدَ مَوْتِی فَکَاَنَّمَا زَارَنِی فِی حَیَاتِی | میرے دُنیا سے چلے جانے کے بعد جس نے میری قبر کی زیارت کی اس نے گویا میری زندگی میں میری زیارت کی۔ |

⑤ طبرانی نے "معجم کبیر" میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کیا ہے،

| | |
|---|---|
| مَنْ جَآءَنِی زَائِرًا لَا تُعْمِلُہٗ حَاجَۃٌ اِلَّا زِیَارَتِی کَانَ حَقًّا عَلَیَّ اَنْ اَکُوْنَ لَہٗ شَفِیْعًا یَوْمَ الْقِیَامَۃِ | جو شخص میری زیارت کے لئے اس طرح آیا کہ میری زیارت کے علاوہ اس کے کرنے کا کوئی اور داعیہ نہ ہو تو مجھ پر حق ہوگا کہ میں اسکا قیامت کے دن شفیع ہوں گا۔ |

ظاہر ہے کہ یہ حدیث مطلق ہے کہ زیارت زندگی میں ہو یا دُنیا سے تشریف لے جانے کے بعد ہو۔

⑥ عقیلی وغیرہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا؛

| | |
|---|---|
| مَنْ زَارَنِی مُتَعَمِّدًا کَانَ فِی جِوَارِی یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ | جس نے قصداً میری زیارت کی وہ قیامت کے دن میری امان و پناہ میں ہوگا۔ |

قصداً سے مراد یہ ہے کہ زیارت ہی کا ارادہ ہو یہ نہیں کہ زیارت کے علاوہ کوئی اور مقصد ہو اور زیارت کی حیثیت ثانوی اور ضمنی ہو۔

"الجوہر المنظم" میں ہے۔ حدیث میں ایسے ارادے سے اجتناب مقصود ہے جس کا زیارت سے بالکل تعلق نہیں۔ اور جس کا تعلق زیارت سے ہو مثلاً مسجد نبوی میں اعتکاف اور اس میں کثرتِ عبادت، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی زیارت، مسجد قباء کی زیارت اور ان کے علاوہ وہ چیزیں بھی جو زائر کے لئے مستحب نہیں ان کا ارادہ ممنوع نہیں۔

(۷) امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے "موطا" میں ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے۔" وہ (ابن عمر) جب سفر کا ارادہ کرتے یا سفر سے واپس آتے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور پر حاضر ہوتے۔ وہاں دو رکعت نماز پڑھتے اور دعا کرتے پھر واپس آتے ہوئے آپ کے دونوں رفیق حضرت ابوبکر وحضرت عمر رضی اللہ عنہما کی قبروں پر آتے اور دونوں حضرات کی خدمت میں سلام پیش کرتے اور دعا کرتے۔

عبدالرزاق نے بھی یہ حدیث صحیح سند کے ساتھ روایت کی ہے۔

(۸) مروی ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیت المقدس کے لوگوں سے صلح کا معاہدہ کیا تو آپ کی خدمت میں کعب احبار حاضر ہوئے اور اسلام قبول کر لیا۔ اس سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ خوش ہوئے اور فرمایا کیا آپ کو خواہش ہے کہ آپ میرے ساتھ مدینہ چلیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر پاک کی زیارت کریں اور آپ کی زیارت سے متمتع ہوں۔ انہوں نے کہا۔ ہاں (زرقانی)

(۹) ابن عساکر نے عمدہ سند کے ساتھ حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے جب وہ (حضرت بلال) ارض شام کے اپنے گھر پہنچے۔ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں یہ فرماتے سنا۔ اے بلال یہ کیا جفاء ہے۔ کیا ابھی اس کا وقت نہیں آیا کہ تم میری زیارت کے لئے آؤ۔ وہ غمگین وحزین بیدار ہوئے اور اپنی سواری پر سوار ہوئے۔ مدینہ کا رخ کیا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور پر حاضر ہو کر رونے لگے اور اپنا رخسار روضۂ انور سے رگڑنے لگے۔ اتنے میں حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما آگئے۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے ان کو اپنے گلے سے لگا لیا اور ان کو چومنے لگے۔ پھر انہوں نے کہا۔ ہماری خواہش ہے کہ ہم آپ کی وہ اذان سنیں جو آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مسجد میں دیا کرتے تھے۔ وہ مسجد کی چھت پر چڑھے اور اپنی پرانی جگہ کھڑے ہو گئے۔ جونہی انہوں نے اللہ اکبر کی صدا بلند کی مدینہ لرز اٹھا۔ پھر جب انہوں نے "اشھد ان لا

اللہ الا اللہ کہا اس کا اضطراب اور بڑھ گیا۔ اور جب انہوں نے اشہد ان محمدا رسول اللہ کہا تو جوان لڑکیاں اپنے پردوں سے باہر نکل آئیں اور لوگ کہہ اٹھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دوبارہ زندہ ہو گئے۔ اس دن ایسی گریہ وزاری ہوئی جس کی مثال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد مدینہ میں کبھی نہ دیکھی جا سکی تھی۔

## انتباہ

حضرت بلال رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک سچے عاشق تھے "تہذیب التہذیب" میں ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کی وفات عہد عمر رضی اللہ عنہ میں سرزمین شام پر ہوئی۔ امام بخاری کی تحقیق بھی یہی ہے۔

ذہبی نے یحییٰ بن بکیر سے روایت کرتے ہوئے کہا ہے کہ دمشق میں عمواس کے طاعون میں ان کی وفات ہوئی۔ (عمواس ملک شام میں ایک مقام کا نام ہے۔ ابتدائے اسلام میں یہاں ایک بار زبردست طاعون کی وبا پھیلی تھی)

ابن مندہ "المعرفتہ" میں راقم ہیں کہ وہ (حضرت بلال رضی اللہ عنہ) حلب میں مدفون ہوئے۔

ذہبی نے "تذہیب التہذیب" میں لکھا ہے۔ صحیح تحقیق کے مطابق ان کی وفات دمشق میں ہوئی۔

لوگوں میں جو یہ مشہور ہے کہ اذان دیتے وقت مینار سے گر کر مدینہ منورہ میں انہوں نے وفات پائی۔ اس کی کوئی روایت مجھے نہ مل سکی۔ ساتھ ہی مدینہ منورہ میں حضرت بلال رضی اللہ عنہ کی قبر شریف کا کوئی نشان بھی نہیں۔

شیخ محدث دہلوی نے لکھا ہے کہ اگر کسی نے زیارت روضۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نذر مانی تو بلا اختلاف اس نذر کا پورا کرنا واجب ہے۔

ابن حجر نے تحریر فرمایا ہے اگر اس نے زیارت مزار اقدس کی نذر مانی تو اس کے لئے زیارت لازمی ہوگی۔ لیکن ظاہراً زیارت کے لئے لزوم کے لئے اتنی استطاعت ہونی چاہئے جو

نذر مانے ہوئے حج میں مطلوب ہوتی ہے۔ اس شکل میں زیارت کا لازم ہونا متفقہ ہے۔ کچھ لوگوں کے نزدیک نذر مانی ہوئی چیز میں یہ شرط ہے کہ وہ ایسی ہو جس کی جنس شرعًا واجب ہو۔ لیکن یہ شاذ قول ہے۔ اسے کوئی اہمیت نہیں دی جاسکتی۔ ساتھ ہی اگر یہ شرط صحیح بھی ہو تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت میں یہ شرط پائی جاتی ہے اس طرح کہ آپ کی حیات طیبہ میں آپ کی بارگاہ تک ہجرت کرنا شرعًا واجب تھا۔

(زیارت روضۂ انور اس ہجرت کی جنس سے ہے)

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ انہیں یہ بات ناپسند تھی کہ کوئی شخص یہ کہے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ مکرم کی زیارت کی یا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی۔ (عربی میں "زیارت" کا لفظ مُردوں کے لئے استعمال ہوتا ہے مگر اُردو میں یہ لفظ مقامات مقدسہ اور مزارات اولیاء کے لئے بولا جاتا ہے۔ اس طرح اُردو میں اس کا استعمال بالکل صحیح ہے) ابن رشد نے جو آپ کے مقلدین میں سے ہیں اس کی تشریح یہ کی ہے کہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی اس ناپسندیدگی کی وجہ یہ ہے کہ لفظ زیارت زیادہ تر مُردوں کے لئے استعمال ہوتا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے آپ کی رحلت کے بعد ایک کامل زندگی عطا فرمائی ہے۔ اور یہی زندگی اُب تک بدستور جاری ہے اور ہمیشہ آئندہ بھی رہے گی۔ اور یہ تو کوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی خصوصیت نہیں ہے۔ بلکہ اس میں تمام انبیاء کرام علیہم السلام بھی شریک ہیں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دنیا کی حسی غذا سے بے نیاز ہو کر کامل زندگی کے ساتھ زندہ ہیں۔ اور ان کے جسم شریف میں کسی طرح کی کوئی تبدیلی بھی نہیں آئی ہے اور نہ جسم کے کسی حصہ کو زمین نگل سکی ہے۔ تمام انبیاء کرام علیہم السلام کا بھی یہی حال ہے۔

ابن ماجہ نے مرفوعًا روایت کی ہے:

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَنْ تَاْکُلَ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَاءِ | بیشک اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام فرما دیا ہے کہ وہ انبیاء کے جسم کھائے۔ |

بیہقی نے ابوالعالیہ سے روایت کی ہے:

| | |
|---|---|
| اِنَّ لُحُوْمَ الْاَنْبِیَاءِ لَاتُبْلِیْھَا الْاَرْضُ وَتَأْکُلُھَا السِّبَاعُ۔ | بلاشبہ زمین انبیاء کرام کے گوشت (وپوست) گلا نہیں سکتی اور نہ ہی درندے اسے کھا سکتے ہیں۔ |

زرقانی نے مواہب لدنیہ کی شرح میں بھی یہ حدیث نقل کی ہے۔

"الجوھر المنظم" میں لکھا ہے کہ اس پر اجماع ہے۔ بقول بعض علماء، موذنین اور شہداء حضرات کا بھی یہی حال ہے۔ ابویعلیٰ نے ثقہ راویوں سے اور بیہقی نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| اَلْاَنْبِیَاءُ اَحْیَاءٌ فِیْ قُبُوْرِھِمْ یُصَلُّوْنَ۔ | انبیاء زندہ ہیں اپنی اپنی قبروں میں نماز پڑھتے ہیں۔ |

(شرح مواہب لدنیہ، زرقانی)

ابوداؤد نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک یہ بھی روایت کی ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| مَا مِنْ اَحَدٍ یُسَلِّمُ عَلَیَّ اِلَّا رَدَّ اللّٰہُ عَلَیَّ رُوْحِیْ حَتّٰی اَرُدَّ عَلَیْہِ السَّلَامَ | کوئی بھی شخص مجھے سلام کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ میری روح مجھ تک لوٹا دیتا ہے یہاں تک کہ میں اس کے سلام کا جواب دیتا ہوں۔ |

جس کا صحیح مفہوم یہ ہے کہ میری روح مشغول ہوتی ہے اور اسے رب اعلیٰ کی جناب میں حضوری کا استغراق ہوتا ہے۔ اور جب کوئی شخص مجھے سلام پیش کرتا ہے تو میری روح اس کی طرف متوجہ ہو جاتی ہے۔ اس طرح روح واپس کرنے سے کنایۃً توجہ اور التفات مراد ہے۔

ورنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم دائمی اور ابدی زندگی کے ساتھ زندہ جاوید ہیں اور بیک وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہزاروں لاکھوں انسانوں کی طرف توجہ فرمانا کوئی بعید نہیں۔

شاعر نے کیا خوب کہا ہے:

كالشمسِ فی وَسْطِ السَّمآءِ ونورُها

يَغشَى البِلادَ مَشارِقاً ومَغارِبَا

آپ آفتاب کی طرح ہیں جو آسمان کے بیچ ہوتا ہے اور اس کی روشنی مشرق و مغرب کے سارے شہروں کو حاوی ہوتی ہے۔

"الجوہر المنظم" میں لکھا ہے مذکورہ بالا حدیث میں روح سے مراد گویائی ہے۔ مجازاً روح سے گویائی مراد لینے میں معنی حقیقی اور مجازی کے درمیان علاقہ تلازم کا ہے یعنی روح کے لیے گویائی غالباً لازم ہوتی ہے۔

بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ روح واپس کرنے سے سرور و شادمانی مراد ہے (اس صورت میں حدیث کا مفہوم یہ ہوگا کہ جب کوئی مومن مجھے سلام کرتا ہے تو مجھے مسرت حاصل ہوتی ہے)

حرہ کی جنگ کے دوران جب مسجد شریف میں اذان، اقامت اور نماز نہ ہو سکی تھی اور لوگ مسجد سے باہر تھے۔ اور حضرت سعید بن مسیب مسجد میں اقامت پذیر تھے اس وقت انہوں نے مسجد میں حجرہ شریف اور روضہ انور کے اندر سے اذان و اقامت تین دن تک سنی تھی۔ یہ واقعہ مشہور ہے اور اس کو ابن نجار وغیرہ نے نقل کیا ہے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے لفظ زیارت کا استعمال امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ناپسندیدہ ہے جس کی ایک تفصیلی وجہ بیان کی جا چکی) ناپسندیدگی کی دوسری وجہ یہ بتائی گئی ہے کہ زیارت زیادہ تر میت کو نفع پہونچانے کے لئے ہوتی ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی یہ شان نہیں بلکہ خود زائر کو اس سے نفع پہونچتا ہے۔ اس لئے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اعلیٰ اور کہیں زیادہ بلند ہے۔

جمہور کا مذہب مختار یہ ہے کہ زیارت کا لفظ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مکروہ نہیں اور یہ بالکل ظاہر ہے شیخ دہلوی کا یہی خیال ہے۔ اسی مسلک مختار کی تائید احادیث مذکورہ کے الفاظ بھی کر رہے ہیں۔

حرمین شریفین کی زیارت کرنے والے پر اگر حج فرض ہو تو حج سے ابتدا کرے۔ اس لئے کہ فرض غیر فرض پر مقدم ہوتا ہے۔ اور اگر اس نے مدینہ منورہ سے زیارت شروع کی تو یہ بھی جائز ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ نفل کا فرض پر مقدم کرنا جبکہ فرض کے فوت ہونے کا خوف نہ ہو جائز ہے۔ (شرح المناسک) —— اگر حج نفل ہو تو زیارت روضۂ انور اور حج میں سے جس سے زائر چاہے ابتدا کرے۔

حج نفل کی صورت میں اسے اختیار ہوگا جبکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب سے اس کا گزر نہ ہو کیونکہ وہاں سے گزرنے کی صورت میں بہر حال روضۂ انور کی زیارت سے ابتدا ناگزیر ہوگی۔ یعنی زائر کو اختیار اس وقت ہوگا جب مدینہ طیبہ اس کے راستے میں نہ ہو اور روضۂ انور سے اس کا گزرنا نہ ہو۔ اور اگر اس کا گزر مدینے سے ہو۔ جیسے شام کے لوگ تو اسے قطعاً زیارت نبی ہی سے ابتدا کرنی ہوگی۔ اس لئے کہ زیارت کا اس کے قرب کے باوجود ترک کرنا بدبختی اور قساوت قلبی کی دلیل ہے۔

اس صورت میں زیارت نبی صلی اللہ علیہ وسلم وسیلہ بنے گی اور نماز فرض سے پہلے کی سنتوں کے قائم مقام ہوگی۔ (در المختار)

جب زائر حسن نیت اور صدق قلب کے ساتھ زیارت کا ارادہ کرے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں زیادہ سے زیادہ درود و سلام پیش کرے اس لئے کہ یہ عمل دنیا و آخرت کی کامرانی کا سبب ہے۔ اور اس سے قبول زیارت کی امید ہوتی ہے۔

مستحسن یہ ہے کہ درود بلا آواز پڑھے۔ اس لئے کہ یہ طریقہ ریا سے پاک تر ہے اور اگر آواز سے پڑھے تو بھی کوئی حرج نہیں لیکن بہت تیز آواز کے ساتھ نہ پڑھنا چاہیئے (رسائل الارکان)

ایک قول یہ ہے کہ زور سے پڑھنے ہی میں زیادہ خشوع وخضوع پیدا ہو تو زائر کے لئے یہی افضل ہے لیکن اس شرط کے ساتھ کہ یہ طریقہ ریا سے پاک اور کسی سونے والے یا نماز پڑھنے والے کے لئے مخل نہ ہو اور جب جبل مفرح سے قریب پہونچے تو اس کے لئے مستحسن ہے کہ مدینہ منورہ کا نظارہ کرنے کے لئے اس پر چڑھے۔

کہنے والے نے کیا خوب کہا ہے:

قُرْبُ الدِّیَارِ یَزِیْدُ شَوْقَ نُوَالِہٖ

لَاسِیَّمَا اِنْ لَاحَ نُوْرُ جَمَالِہٖ،

دیار حبیب کا قرب اس کے نوازشات کے اشتیاق میں اضافہ کر دیتا ہے بالخصوص حبیب کے جمال کے نور کی اگر جھلک دکھ جائے۔

شیخ دہلوی نے لکھا ہے اگر لوگ اس چڑھنے کو سنت سمجھیں تو ان کے لئے نہ چڑھنا ہی افضل ہے۔ اور جب زائر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے کنوؤں کے قریب ذوالحلیفہ کی مسجد میں پہونچے اور اسے اپنے جان ومال کا خطرہ نہ ہو تو اس میں دو رکعت نماز ادا کرے۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حج یا عمرہ سے واپس ہوتے تو ذوالحلیفہ کی سنگلاخ زمین پر اپنی سواری بٹھلاتے اور نماز ادا فرماتے۔ (الجوہر المنظم)

زائر جب مدینہ منورہ کے قریب پہونچ جائے تو اپنے اندر زیادہ سے زیادہ خشوع و خضوع اور شوق پیدا کرے۔ اپنی سواری کی رفتار بڑھاوے اور اگر پاپیادہ ہو تو تیز چلے۔ یہ ساری باتیں مدینہ منورہ سے محبت کی علامت ہیں۔

شاعر نے کیا خوب کہا ہے؛

وَمِنْ مَذْهَبِيْ حُبُّ الدِّيَارِ لِأَهْلِهَا

وَلِلنَّاسِ فِيْمَا يَعْشَقُوْنَ مَذَاهِبُ

دیار حبیب کی محبت حبیب کے سبب میرا اپنا مذہب ہے اور لوگوں

کے محبت میں مختلف طریقے ہیں۔ (الگ الگ مزاج الگ معشوق رکھتے ہیں
لیکن میرا معشوق تو منزل حبیب ہے)

بخاری نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب سفر سے واپس تشریف لاتے اور مدینے کی دیواریں نظر آنے لگتیں تو اپنی اونٹنی کو دوڑاتے اور اگر کسی اور سواری پر ہوتے تو اسے بھی محبت مدینہ کی وجہ سے تیز کر دیتے۔

زائر زیادہ سے زیادہ درود وسلام پیش کرنے کی کوشش کرے۔

بعض آثار میں آیا ہے کہ عازم زیارت جب مدینہ منورہ سے قریب پہونچ جاتا ہے تو فرشتے رحمت کے ہدیوں اور طرح طرح کی بشارتوں کے ساتھ اس کا استقبال کرتے ہیں۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے؛

بِطِيبِ رَسُولِ اللهِ طَابَ نَسِيمُهَا
فَمَا الْمِسْكُ وَالْكَافُورُ وَالْمَنْدَلُ الرَّطْبُ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو سے نسیم مدینہ خوشبودار ہو گئی ہے مشک کیا ہے۔ کافور کیا اور عود تر کیا ہے۔ (نسیم مدینہ کے سامنے یہ سب ہیچ ہیں)

مدینہ منورہ کی عمارتوں اور اس کے درختوں پر جب اس کی نظر پڑے تو درود وسلام میں اور اضافہ کر دے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ وہ اس زیارت کے طفیل اسے دونوں جہاں میں نفع مرحمت فرمائے اور یہ دعا بھی پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ هٰذَا حَرَمُ نَبِيِّكَ فَاجْعَلْهُ وِقَايَةً مِّنَ النَّارِ وَاَمَانًا مِّنَ الْعَذَابِ وَسُوْٓءِ الْحِسَابِ۔

اے اللہ یہ تیرے نبی کا حرم ہے۔ اس لئے تو اس کو میرے لئے جہنم سے بچاؤ کا سامان اور عذاب اور برے حساب سے امان کا ذریعہ بنا دے۔

مدینہ میں داخلہ سے قبل کی ہدایات یہ ہیں: مسواک کرنا۔ غسل کرنا یا وضو کرنا۔ غسل افضل

ہے اور اگر یہ داخلہ سے قبل میسر نہ ہوسکے تو مدینہ منورہ میں داخل ہونے کے بعد مسجد نبوی میں داخل ہونے سے قبل ہی کر لینا چاہیئے۔ اور اپنی حیثیت کے مطابق سب سے عمدہ کپڑے پہننا نیا کپڑا افضل ہے اور سفید زیادہ بہتر ہے۔ اور خوشبو لگانا۔ (الاختیار)

اور احرام باندھتے وقت جن ناپسندیدہ چیزوں کا جسم سے دُور کرنا ضروری ہے۔ مثلاً موئے بغل اور موئے زیر ناف اور ناخن وغیرہ ان سب کا دُور کرنا۔ (الجوہر المنظم)

بعض جاہل عوام احرام کا لباس پہنتے ہیں اس سے اجتناب کرنا چاہیئے۔ اس لئے کہ احرام کا لباس حرم مکہ کی خصوصیات سے ہے۔ (شیخ دہلوی)

مدینہ منورہ پر نظر پڑتے ہی لوگ جو اپنی سواریوں سے اتر جاتے ہیں اور پیدل چلنے لگتے ہیں اس میں کوئی حرج نہیں بلکہ یہ اولیٰ اور افضل ہے۔ (الجوہر المنظم) میں لکھا ہے بہتر یہ ہے کہ جب زائر سواری سے اتر پڑے اور اس کو قدرت ہو اور پاؤں نجس ہونے کا خوف نہ ہو تو ننگے پاؤں چلے اور اگر ہو سکے تو مسجد تک یوں ہی جائے۔

کسی نے کیا خوب کہا ہے:

اَبْشِرْ فَقَدْ حَصَلَ الْمُنٰی وَقَدِ انْقَضٰی
زَمَنُ الْجَفَا وَالْوَقْتُ وَقْتٌ طَیِّبٌ

شاد ہو جاؤ آرزوئیں پوری ہو چکیں۔ سختی کے دن ختم ہو گئے۔ اب تو خوشگوار وقت ہے۔

"مواہب" میں لکھا ہے۔ جب قبیلہ عبد القیس کے وفد نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا وہ تیزی کے ساتھ اپنی سواریوں سے کود پڑے اور اپنی سواریاں بٹھائے بغیر ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف تیزی سے بڑھے اور آپ کے پائے اقدس کا بوسہ لیا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے اس فعل کو ناپسند نہیں فرمایا اور ان کے سردار اشج نے ایک جگہ پڑاؤ کیا۔ غسل کیا۔ نہایت عمدہ کپڑے پہنے۔ سنجیدگی اور وقار کے ساتھ مسجد کی طرف چلے مسجد شریف

میں داخل ہوئے۔ دو رکعت نماز ادا کی اور دُعا کی پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ طریقہ پسند فرمایا۔ اور ارشاد فرمایا۔ تم میں دو ایسی خصلتیں ہیں۔ جو اللہ کو محبوب ہیں۔ سنجیدگی اور اطمینان (مسلم و بتصریح شیخ دہلوی) پھر زائر مدینہ منورہ میں داخل ہو۔ داخلہ کے وقت بسم اللہ کے بعد یہ آیت پڑھے

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ سُلْطَانًا نَّصِیْرًا ۝

پھر یہ درود پڑھے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَفَضْلِكَ. | اے اللہ ہمارے آقا محمد اور ہمارے آقا محمد کی آل پر درود نازل فرما اور میرے لیے میرے گناہ بخش دے اور میرے لیے اپنی رحمت اور فضل کے دروازے کھول دے۔ |

یہ دُعا پڑھنا بھی منقول ہے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَارْزُقْنِیْ مِنْ زِیَارَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا رَزَقْتَ اَوْلِیَائَكَ وَاَهْلَ طَاعَتِكَ وَاغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ یَاخَیْرَ مَسْئُوْلٍ | اے اللہ میرے لئے اپنے رحمت کے دروازے کھول دے اور مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے وہ حصہ مرحمت فرما جو تو نے اپنے ولیوں اور اطاعت شعاروں کو دیئے ہیں اور مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما بہترین مسئول تو ہی ہے۔ |

بعض علماء نے فرمایا ہے یہ دُعا بھی پڑھنی چاہیئے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ هٰذَا حَرَمُ رَسُوْلِكَ فَاجْعَلْهُ لِیْ وِقَایَةً مِّنَ النَّارِ | اے اللہ یہ تیرے رسول کا حرم ہے تو اس کو میرے لیے جہنم سے حفاظت کا سامان اور |

وَ اَمَانًا مِّنَ الْعَذَابِ وَسُوْءِ الْحِسَابِ۔

عذاب اور بُرے حساب سے امان کا ذریعہ بنا دے۔

داخل ہونے کے وقت زائر کو ظاہر و باطن دونوں حیثیتوں سے خاشع و خاضع رہنا چاہیئے اور اپنے سینے میں مبارک مقام کی عظمت رکھنی چاہیئے اور یہ بھی پیش نظر رہنا چاہیئے کہ یہ وہی مقام ہے جسے اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت کے لئے منتخب فرمایا ہے۔

اور جب چلے تو اس عظیم تصور کو اپنے قلب میں جمائے ہوئے ہو کہ میرے پاؤں جس جگہ پڑ رہے ہیں قدم ناز مصطفیٰ یہاں پڑ چکے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ مدینہ منورہ کے راستوں میں ادباً سواری نہ کرتے۔

مسجد سے بلا کسی اہم ضرورت مثلاً مال و زن کی محافظت وغیرہ کے کہیں اور نہ جائے عورتوں کو رات میں روضۂ انور کی زیارت کرنا زیادہ بہتر ہے (شرح المناسک)

اور زائر جب مسجد نبوی میں داخل ہونے کا ارادہ کرے تو باب جبرئیل سے داخل ہو۔ اسی دروازہ سے داخل ہونا افضل ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اسی دروازہ سے داخل ہوتے تھے۔ (جمال طبری وغیرہ)

پہلے دایاں پاؤں مسجد میں رکھے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّصَحْبِهٖ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ۔ (فتح القدیر)

اے اللہ ہمارے آقا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور ہمارے آقا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی آل و اصحاب پر درود نازل فرما۔ اے اللہ میرے لئے میرے گناہ بخش دے اور میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔

مسجد عالی میں داخل ہونے سے قبل کچھ صدقہ کرنا مستحب ہے۔ اور صدقہ کا مال

اہل مدینہ کو دینا زیادہ بہتر ہے اس لئے کہ ان کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پڑوس کا اعزاز حاصل ہے۔ (الجوہر المنظم)

آداب سے یہ بھی بتایا گیا ہے کہ مسجد نبوی شریف میں داخل ہوتے وقت دروازہ پر تھوڑا سا ٹھہر جانا چاہیئے جیسے داخلے کی اجازت لے رہا ہو۔ ابن حجر نے فرمایا ہے کہ اس کی کوئی اصل نہیں اور حال و ادب کے مناسب بھی نہیں۔

زائر مسجد شریف میں نہایت خضوع وخشوع کے عالم میں اطمینان ووقار کے ساتھ داخل ہو اور مسجد کی زینت اور دوسری جاذب چیزوں سے اپنی نگاہ پست رکھے اور اگر کوئی شخص اس کے پاس آئے تو اس سے چشم پوشی کرے اور اس کی طرف متوجہ نہ ہو۔ اور جب مسجد عالی میں داخل ہو چکے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل جو اس کو عظمت وفضیلت حاصل ہوئی ہے اس کو پیش نظر رکھے اور یہ بھی پیش نظر رہے۔ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کی ہدایت اور تابندہ شریعت کی ظاہری اور باطنی تعلیمات کے ساتھ ان کی تربیت کے لئے اسی مسجد میں مستقل تشریف رکھتے تھے۔

صحیح حدیث ہے:

| | |
|---|---|
| مَنْ صَلّٰی فِیْ مَسْجِدِیْ اَرْبَعِیْنَ صَلٰوۃً لَاتَفُوْتُہٗ صَلٰوۃٌ کُتِبَ لَہٗ بَرَاءَۃٌ مِّنَ الْعَذَابِ وَبَرَآءَۃٌ مِّنَ النِّفَاقِ۔ (الجوہر المنظم) | جس نے میری مسجد میں چالیس نمازیں اس طرح پڑھیں کہ اس سے کوئی نماز فوت نہیں ہوئی اس کے لئے جہنم سے آزادی، عذاب سے خلاصی اور نفاق سے نجات لکھ دی گئی۔ |

پھر زائر منبر رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف متوجہ ہو اور اس کے پاس دو رکعت تحیۃ المسجد ادا کرے۔ پہلی رکعت میں سورۃ کافرون اور دوسری رکعت میں سورۃ اخلاص پڑھے۔

اور اگر فرض نماز کے لئے اقامت کہی جا چکی ہو یا تحیۃ المسجد میں مشغول ہونے سے فرض کے فوت ہونے کا خوف ہو تو وہ تحیۃ المسجد کا پابند نہ رہے گا۔ اور مقصد فرض سے بھی حاصل ہو جائے گا۔

"مواہب" میں حضرت جابر بن عبد اللہ سے مروی ہے انہوں نے کہا میں ایک سفر سے واپس ہوا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا آپ مسجد کے صحن میں تشریف فرما تھے آپ نے فرمایا کیا تم نے مسجد میں داخل ہو کر نماز پڑھی؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ آپ نے فرمایا مسجد جاؤ اور اس میں نماز ادا کرو پھر مجھے سلام عرض کرو۔

زائر نماز کے لئے محراب کے کنارے منبر سے متصل کھڑا ہو۔ کھڑے ہونے کی جگہ کی علامت لوگوں نے یہ بتائی ہے کہ منبر شریف کا ستون اس کے دائیں مونڈھے کے مقابل اس ستون کے سامنے ہو جس کے نیچے صندوق ہے اور مسجد کے قبلہ کی لکڑی اس کے نظروں کے سامنے ہو۔ (رسائل الارکان)

لیکن صندوق اور ستون وغیرہ کا یہ تعارف مسجد شریف میں آگ لگنے سے قبل کا ہے اس وقت ان میں کوئی چیز باقی نہیں (منسک کبیر) اس لئے اب کھڑا ہونے والا سنگ مرمر سے آراستہ مقام جو محراب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نام سے مشہور ہے اس کے مغربی جانب کو ترجیح دے۔ اور اگر وہ اس محراب سے اس قدر کج اور منحرف ہو کہ وہ محراب اس کے بائیں جانب ہو تو بس وہی کھڑے ہونے کی جگہ ہے یہ جگہ روضۂ انور اور آپ کے منبر شریف کے بیچ میں واقع ہے جسے رَوْضَۃٌ مِّنْ رِیَاضِ الْجَنَّۃِ جنّت کی کیاریوں میں سے ایک کیاری فرمایا گیا ہے۔ یہ مقام چوکور حوض کی مانند ہے۔ اس کا طول روضۂ انور اور منبر شریف کا درمیانی حصہ ہے اس کے عرض کے بارے میں بتایا گیا ہے کہ اس کے عرض کی حد جانب شمال میں ستون حضرت علی رضی اللہ عنہ ہے۔ اکثر علماء کا یہی قول ہے اور کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ ستونِ وفود کی صف ہے بعض نے اس قول کو صحیح بتایا ہے۔ (شرح المناسک)

روضۂ انور اور منبر شریف کا درمیانی حصہ ساڑھے ترپن (۵۳½) ہاتھ کے بقدر رہے (فتح القدیر)
اگر وہ اس خاص مقام پر کامیاب نہ ہو سکے تو منبر سے متصل کیاری کے اندر قریبی مقام پر۔ اگر
یہ بھی نہیں تو اس سے قریب مقام پر کھڑا ہو، نماز کے بعد اللہ کا سجدہ شکر بجالائے جس نے
اس کو اس عظیم نعمت کی توفیق بخشی ہے۔ (الاختیار)

یہ سجدہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے قول کی بنا پر ہوگا۔ ان کے نزدیک ایک سجدۂ شکر مشروع
ہے یا اس بنا پر کہ اس وقت سجدۂ شکر ہمارے تینوں ائمہ کے نزدیک متفقہ ہے ہاں اس کے
علاوہ کسی اور موقع پر سجدۂ شکر روا ہے یا نہیں اس میں اختلاف ہے (رسائل الارکان)
نماز و سجدہ کے بعد حسب مرضی دعا کرے۔

بخاری میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ وہ (حضرت ابو ہریرہؓ) نبی صلی
اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| مِنۡبَرِیۡ عَلٰی حَوۡضِیۡ | میرا منبر میرے حوض پر ہے۔ |
|---|---|

بعض علماء کی تشریح کے مطابق اس کا مطلب یہ ہے کہ جس نے منبر شریف کے پاس
مستقل اللہ کی عبادت کی اسے حوض کوثر سے پلایا جائے گا۔

اکثر علماء نے یہ تشریح کی ہے کہ یہ منبر بعینہ جس پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں خطبہ
دیتے تھے اور جس پر یہ ارشاد فرمایا۔ مِنۡبَرِیۡ عَلٰی حَوۡضِیۡ اسی کو اللہ تعالیٰ آپ کے حوض
پر واپس لے جائے گا۔ قاضی عیاض نے اسی تشریح کو ظاہر تر بتایا ہے اور بعض کا یہ بھی خیال
ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ان کے حوض پر ایک منبر ہوگا۔ (عینی)

صحیح قول کے مطابق آپ کے منبر شریف کا طول دو ہاتھ، عرض ایک ہاتھ اور اس کی
سیڑھیاں تین اور ہر سیڑھی کا طول ایک بالشت تھا۔ امیر المؤمنین حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ
عنہ نے سب سے پہلے منبر شریف کو قبطی کپڑے سے ملبوس فرمایا۔

مروی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے زمانۂ خلافت میں مروان کو لکھا کہ وہ

منبر شریف ان کے پاس روانہ کر دے۔ مروان نے اس کو اکھیڑنے کا حکم دیا گیا۔ جب اس نے منبر کو اس کی جگہ سے ہلایا۔ سورج میں گہن لگ گیا۔ دُنیا تاریک ہوگئی اس حد تک کہ ستارے نکل آئے پھر اس نے (مروان نے) تقریر کی اس نے کہا مجھے امیر المومنین نے حکم دیا تھا کہ میں اس کو اٹھاؤں پھر اس نے بڑھئی کو بلایا۔ چھ سیڑھیاں مزید بڑھائیں اور منبر شریف اس پر رکھ دیا (اس طرح نو سیڑھیوں کا منبر ہوگیا) پھر خلیفہ مہدی نے اس کی مقدار میں مزید اضافہ کرنا چاہا تو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو منع فرما دیا۔

جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا یہ منبر امتداد زمانہ کے سبب بوسیدہ ہوگیا تو بعض خلفائے عباسیہ نے نیا منبر بنایا اور منبر شریف سے بغرض تبرک کنگھیاں بنالی گئیں۔

پھر خلفائے عباسیہ کا بنایا ہوا منبر ۶۵۴ھ میں آگ کی نظر ہوگیا اسی طرح آج تک سلاطینِ وقت کی توجہ منبر شریف کی تجدید کی طرف ہوتی رہی (جذب القلوب)

بخاری نے حضرت عبد اللہ بن زید مازنی سے روایت کی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| مَا بَیْنَ بَیْتِیْ وَمِنْبَرِیْ رَوْضَۃٌ مِّنْ رِّیَاضِ الْجَنَّۃِ | میرے گھر اور منبر کے درمیان کا حصہ جنت کی کیاریوں میں سے ایک کیاری ہے۔ |

زرقانی نے اس کی تشریح فرمائی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد میں بَیْتِی سے مراد آپ کے گھروں میں سے ایک گھر ہے سب نہیں یعنی حجرۂ عائشہ رضی اللہ عنہا جس میں روضۂ انور ہے۔ اس لفظ کے ساتھ حدیث بھی موجود ہے۔

طبرانی نے "اوسط" میں یہ روایت نقل کی ہے:

| | |
|---|---|
| مَا بَیْنَ الْمِنْبَرِ وَبَیْتِ عَائِشَۃَ رَوْضَۃٌ مِّنْ رِّیَاضِ الْجَنَّۃِ | منبر اور عائشہ کے گھر کا درمیانی حصہ جنت کی کیاریوں میں سے ایک کیاری ہے۔ |

ایک روایت یہ بھی ہے:

مَا بَیْنَ حُجْرَتِیْ وَمُصَلَّایَ | میرے حجرہ اور میری نماز پڑھنے کی جگہ کے درمیان۔

یعنی مسجد نبوی میں نماز پڑھنے کی جگہ اور میرے حجرے کے درمیان یہ کیاری واقع ہے۔ بعض نے حدیث کے لفظ "مُصَلّٰی" کو عیدگاہ پر محمول کیا ہے جو مدینہ منورہ کے شہر پناہ کے باہر مکہ مکرمہ کے راستے میں واقع ہے۔

بزار اور طبرانی کی روایت میں "بیتی" کی جگہ لفظ "قبری" موجود ہے۔ حاصل ایک ہی ہے اس لئے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا روضۂ انور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ میں ہے اور یہی حجرہ ان کا گھر بھی ہے۔ حدیث کا معنی یہ ہے کہ اس حصہ میں عبادت جنت کے باغ تک پہونچاتی ہے۔ (مواہب لدنیہ)

لیکن اس میں کلام ہے۔ اس لئے کہ اسی جگہ کی یہ خصوصیت تو ہے نہیں۔ حدیث کا مقصد صرف اس مقام کی عظمت کا اظہار ہے۔ یا یہ مفہوم ہے کہ وہ حصہ رحمت کے نازل ہونے میں جنت کے باغات میں سے ایک باغ کے مثل ہے یا یہ مطلب کہ وہ حصہ جنت سے کاٹ کر لایا گیا ہے اگرچہ بھوک وغیرہ سے مانع نہیں۔ کیونکہ یہ دنیاوی اوصاف کا حامل ہو گیا ہے جیسے حجر اسود۔

یہ بھی جنت کا ایک یاقوت (ایک بہت قیمتی پتھر) ہے۔ بنی آدم کے گناہوں سے یہ سیاہ ہو گیا ہے ورنہ چمکتا تھا (اس طرح ان دو ٹکڑوں میں جنت کے بعینہ اوصاف نہیں رہ گئے ہیں)

"لمعات" میں شیخ محقق نے لکھا ہے کہ محققین کا کہنا ہے کہ یہ ارشاد گرامی حقیقت پر محمول ہے اس طرح کہ بروز قیامت یہ جگہ بعینہ جنت الفردوس اعلیٰ میں منتقل کر دی جائے گی اور جنت کی کیاریوں میں ایک کیاری ہو جائے گی۔ دنیا کی اور جگہوں کی طرح یہ فنا نہ ہو گی۔

عینی نے لکھا ہے کہ بہت سے علماء نے اس حدیث کے ظاہری معنی لئے ہیں اور یہ فرمایا ہے کہ یہ جگہ بعینہٖ جنت میں لے جائی جائے گی۔ ابن حجر عسقلانی اور اکثر محدثین نے بھی اسی کو ترجیح دی ہے اور ابن فرحون نے بھی امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے یہی قول نقل کیا ہے۔

پھر زائر ادب سے اُٹھے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ مقدسہ کی طرف متوجہ ہو۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے:

نَفْسِی الْفِدَاءُ لِقَبْرٍ اَنْتَ سَاکِنُہٗ
فِیْہِ الْعَفَافُ وَفِیْہِ الْجُوْدُ وَالْکَرَمُ

میری جان نثار اس قبر پر جس میں آپ تشریف فرما ہیں۔ اسی میں پاکبازی بھی ہے اور اسی میں جود و کرم بھی۔

مروی ہے کہ روزانہ فجر کے وقت ستر ہزار فرشتے اترتے ہیں۔ روضۂ انور کو گھیرے ہوئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں دُرود پیش کرتے ہیں۔ یہی سلسلہ شام تک جاری رہتا ہے پھر وہ اوپر واپس چلے جاتے ہیں اور انہیں کی مثل (ستر ہزار) اُترتے ہیں اور یہ بھی فجر تک ایسے ہی کرتے ہیں (روضۂ انور کو گھیرے ہوئے درود و سلام میں مشغول رہتے ہیں) اور یہی سلسلہ قیامت تک رہے گا۔ (بیہقی)

"الجوہر المنظم" میں مرقوم ہے بعض علماء نے فرمایا ہے کہ زائر کے لئے بہتر یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے پاؤں کی طرف سے حاضر ہو۔

اس طرح آنے میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سرِ مبارک کی طرف سے آنے کے مقابلے میں کہیں زیادہ ادب ہے۔

لیکن بظاہر اس کے برعکس ہونا چاہیئے اس لئے کہ سرِ مبارک سے شروع کرنے میں

سب سے اشرف پھر اس سے کم اشرف کو مقدم کرنے کی ترتیب ملحوظ ہوتی ہے۔ اس لئے یہی صورت اہتمام میں کسی بھی شکل سے زیادہ بہتر بلکہ زیادہ باادب بھی ہے۔

پھر وہ وہاں نماز میں کھڑے ہونے کی طرح کھڑا ہو (الاختیار)

اپنا دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر رکھے ہوئے۔ (کرمانی) استقبال قبلہ کئے ہوئے خشوع و خضوع کے عالم میں ہو۔

"فتح القدیر" میں ہے کہ زائر جب روضۂ مطہرہ پر حاضر ہو تو اس کی دیوار کی طرف اس کا چہرہ اور قبلہ کی طرف اس کی پشت ہو۔ ستون سے چار ہاتھ دور کھڑا ہو یہ ستون روضۂ مطہرہ کی دیوار کے گوشہ میں روضۂ انور کے سرہانے واقع ہے۔

امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے انہوں (ابن عمر) نے فرمایا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس پر قبلہ کی طرف سے حاضر ہونا اور اپنی پشت قبلہ کی طرف اور اپنا چہرہ روضۂ انور کی طرف کر کے یہ کہنا مسنون ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ، يَارَسُوْلَ اللّٰهِ. اِنِّيْ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّكَ عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ | اے نبی آپ پر سلام اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں۔ اے اللہ کے رسول میں شہادت دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اس کا کوئی شریک نہیں اور آپ اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ |

"الجوہر المنظم" میں ہے۔ زائر جب روضۂ انور پر حاضر ہو تو قبلہ کی طرف اس کی پشت ہو اور آپ کے چہرۂ مبارک کی طرف اس کا چہرہ ہو۔ اس کی علامت سنہرے پانی چڑھی چاندی کی کیل ہے۔ یہ کیل روضۂ انور کی دیوار میں لگے ہوئے ایک سرخ سنگ مرمر کے ٹکڑے میں گڑی ہوئی ہے۔ یہی کیل آپ کے چہرۂ مبارک کے سامنے ہے۔ اس طرح جو شخص بھی اس کیل کے سامنے ہوگا وہ چہرہ مبارک کے بھی سامنے ہوگا۔ اور جب وہ وہاں

کھڑا ہوگا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ مبارک کے سامنے کھڑا ہوگا۔

اور اگر وہ بیٹھ جائے تو بھی کوئی حرج نہیں لیکن کھڑا ہونا منقول ہے اور ادب بھی اس میں نسبتاً زیادہ ہے۔

اگر وہ بیٹھے تو دوزانو بیٹھے یا سرین پر سہارا دے کر بیٹھے اس لئے کہ یہ طریقہ چہار زانو یا کسی اور طرح بیٹھنے کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ادب کے زیادہ مناسب ہے۔ (الجوہر المنظم)

روضۂ انور سے تین ہاتھ کی دوری پر رہنا چاہیئے جیسا کہ ابن عبد السلام نے بتایا ہے یا چار ہاتھ کی دوری پر جیسا کہ نووی کی "ایضاح" میں ہے۔ اس سے زیادہ قریب نہ ہونا چاہیئے۔

زرقانی نے لکھا ہے یہ بات زمانہ اولیٰ کے اعتبار سے تھی لیکن اب تو مرقد انور پر ایک چھوٹا سا حجرہ ہے جو زائر کو قریب ہونے سے خود مانع ہوتا ہے اور زائر اب جالی کے سامنے کھڑا ہوتا ہے۔ بعض نے یہی کہا ہے۔

ابن حجر نے لکھا ہے دوری جتنی زیادہ ہو اتنا ہی زیادہ بہتر ہے۔ اسی میں زیادہ ادب ہے۔

بعض علماء نے فرمایا ہے زائر روضۂ مکرمہ سے اتنا دور رہے جتنا ان کی حیات طیبہ میں حاضر ہوتا تو وہ دور رہتا۔

جس سے ظاہر ہے کہ یہ دوری اشخاص اور حالات کے اعتبار سے مختلف ہوگی۔

"نظام المملکۃ" میں لکھا ہے کہ زائر حجرہ شریف سے ایک نیزے کے بقدر دوری پر کھڑا ہو۔ وہاں کی ظاہری آرائش کی طرف متوجہ نہ ہو بلکہ اس کی نگاہ اس قدر پست ہو کہ زمین پر یا روضۂ انور کے سامنے کی دیوار کے نچلے حصے پر پڑ رہی ہو۔

روضۂ انور کی دیوار پر ہاتھ رکھنا۔ چھونا اور چومنا نہ چاہیئے۔ اس لئے کہ روضۂ انور

ی دیوار پر ہاتھ پھیرنا یا اس کا بوسہ لینا مکروہ ہے جیسا کہ نووی نے لکھا ہے اور نہ اس سے چپکنا چاہیئے۔ (شرح المناسک)

"الجوھر المنظم" میں مرقوم ہے۔ حلیمی اور ہمارے دوسرے آئمہ نے فرمایا ہے۔ پشت وشکم کا روضۂ انور کی دیوار سے لگانا مکروہ ہے، مناسب ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم پاک کو گھیرے ہوئے دیوار بھی روضۂ مقدسہ کی دیوار کے حکم میں ہے اور اس سے بھی پشت وغیرہ لگانا مکروہ ہو۔ روضۂ انور کی طرف رخ کر کے سجدہ نہ کرنا چاہیئے اور نہ اپنا چہرہ مٹی سے آلودہ کرنا چاہیئے ہاں جس شخص پر وجد کا غلبہ ہو جائے تو وہ معذور ہے۔

وجد کی مثالوں میں عمدہ سند کے ساتھ مروی یہ روایت ہے۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ جب شام سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کی زیارت کے لئے حاضر ہوئے تو رونے لگے اور اپنا چہرہ مرقد اطہر پر رگڑنے لگے۔

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے یہ روایت بھی منقول ہے۔ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دفن کیا گیا انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مرقد انور سے ایک مشت خاک اٹھائی اور اس کو اپنی آنکھوں پر رکھا اور رونے لگیں۔ (الجوھر المنظم)

جالی شریف کا بوسہ نہ لینا چاہیئے۔ اسی طرح کے اور کام جسے جاہل ادب جانتے ہیں اور شریعت میں وہ جائز نہیں اس سے احتراز کرنا چاہیئے۔

اور اگر ان میں سے کوئی فعل کیفیت وجد کے غلبہ اور شوق ومحبت کے حاوی ہو جانے کے سبب سے سرزد ہو جائے تو معذوری ہے۔ (شیخ دہلوی)

نووی نے "ایضاح" میں لکھا ہے جس کے دل میں یہ خیال آئے کہ مسح وغیرہ کرنے میں بہت برکت ہے یہ اس کی لاعلمی اور غفلت ہے اس لئے کہ خیر وبرکت تو صرف اس میں ہے جو شریعت اور علماء کے ارشادات کے موافق ہو، صحیح عمل کی خلاف ورزی میں ثواب و فضیلت کا حصول ممکن نہیں۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے ایک شخص کو اپنا ہاتھ روضۂ انور پر رکھے ہوئے دیکھا۔ اس سے اس کو منع کیا اور فرمایا ہم اس سے اس حد تک قریب ہونا اچھا نہیں سمجھتے۔ اوپر کی تفصیل سے معلوم ہوا کہ اولیاء کرام کے مزارات کا چھونا اور ان کا بوسہ لینا مکروہ ہے۔ ہاں زائر پر وجد و حال کا غلبہ ہو جائے تو مکروہ نہیں۔ (ابن حجر)

زرقانی نے رملی سے نقل کیا ہے۔ روضۂ انور کا بقصد تبرک بوسہ لینا مکروہ نہیں۔ نووی نے فرمایا ہے اس کی کراہت ہی صحیح ہے۔ علماء نے یہی فرمایا ہے اور اس سے زیادہ تر علماء نے اتفاق کیا ہے۔

کبھی کبھی بعض لوگوں پر شوق و محبت کا ایسا غلبہ ہو جاتا ہے کہ ان کی نظروں سے حجابات اٹھ جاتے ہیں اور ان کا حال ایسا ہو جاتا ہے گویا وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ مبارک کا اپنے قریب سے مشاہدہ کرتے ہوں۔

اس کی مثال حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ کا روضۂ مطہرہ سے لپٹنا ہے یہاں تک کہ مروان نے ان سے ان کی گردن پکڑ کر کہا تھا۔ تمہیں خبر بھی ہے کیا کر رہے ہو وہ اس کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا۔ ہاں میں پتھر اور اینٹ کے پاس نہیں آیا ہوں میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں۔ (الجوھر المنظم)

زائر روضۂ مبارک کے گرد طواف نہ کرے۔ طواف کعبہ مکرمہ کی خصوصیات سے ہے اس لئے انبیاء و اولیاء کے مزارات کے گرد حرام ہو گا۔ ابن حجر نے لکھا ہے کہ نووی نے اس کو باتفاق علماء نقل کیا ہے۔ روضۂ انور کے لئے بقدر رکوع جھکنا بھی حرام ہے اور صرف سر اور گردن جھکانا مکروہ ہے (ابن حجر)

وہاں کی زمین بھی نہ چومنی چاہئیے۔ یہ بھی بدعت ہے لیکن ابن حجر نے یہ بھی فرمایا ہے جو شخص اس پوزیشن میں ہو کہ اس کے حواس و شعور کام نہ کرتے ہوں (وجد کا غلبہ ہو) اور اس سے اس طرح کا فعل سرزد ہو تو قابلِ اعتراض بات نہیں۔ روضۂ انور کی طرف ہرگز ہرگز نماز یا غیر نماز

میں پشت نہ کرنی چاہیے۔ مگر جب کہ اس کے علاوہ کوئی چارۂ کار ہی نہ ہو۔

اگر روضۂ انور اور زائر کے درمیان دیوار وغیرہ کا پردہ حائل نہ ہو تو مزارِ انور کی طرف رُخ کر کے بقصدِ تبرک یا بقصدِ تعظیم نماز پڑھنا رواؔ نہیں اور اگر اس نے روضۂ انور کی عبادت کا ارادہ کیا تو کافر ہو گیا۔

حجرہ شریف کے پیچھے نماز مکروہ نہیں جبکہ مزارِ انور کی طرف چہرہ کرنا مقصود نہ ہو اور جب بھی روضۂ انور کے مقابل اس کی کسی بھی جانب سے اس کا گذر ہو۔ خواہ مسجد شریف اور دیوار کے باہر ہی سے کیوں نہ ہو وہ کھڑا ہو جائے اور درود و سلام پیش کرے۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا گیا اس شخص کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے جس کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب سے بار بار گزر ہو کیا وہ ہر بار نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلام عرض کرے گا۔ انہوں نے فرمایا۔ ہاں۔ میرے نزدیک اس پر یہ لازم ہے۔

آپ کے متقدمین میں ابن رشد نے اس کی وضاحت یہ کی ہے کہ معنی یہ ہے کہ گذرنے والے پر جب جب گزرے اور جس وقت بھی گزرے آپ کی خدمت میں سلام عرض کرنا لازم ہے۔

ابن حجر نے فرمایا ہے ابن رشد کے اس لزوم سے سلام کی تاکید مقصود ہے۔ بعض جاہل عوام بغرض تقرب صیحانی کھجور مسجد شریف میں کھاتے ہیں اور اس کی گٹھلی اس میں ڈالتے ہیں یہ فعل بدعت اور ناپسندیدہ ہے۔ (المناسک)

بعض نے اس کھجور کا صیحانی نام رکھے جانے کی وجہ یہ روایت بتائی ہے جسے مؤید حموی نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے انہوں (جابر) نے کہا: میں ایک دن مدینہ

---

ـلـہ اور اب جب کہ مزار پاک کے اردگرد وہ دیوار قائم ہے جس پر گنبد پاک تعمیر کیا گیا ہے تو مزار پاک کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے کی کوئی صورت ہی نہیں۔ ۱۲ر

کے کسی باغ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دست مبارک حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں تھا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں۔ ایک کھجور کے درخت سے ہمارا گذر ہوا کھجور کا درخت چیخا یہ محمد اللہ کے رسول ہیں اور یہ علی سیف اللہ ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف متوجہ ہوئے اور ان سے فرمایا اس کا نام صیحانی رکھ دو۔ اسی دن سے اس کا نام صیحانی (چیخ لگانے والا) ہو گیا۔

ابن جوزی نے اپنی "موضوعات" میں اس سے کچھ مزید تفصیل پر مشتمل یہ حدیث نقل کی ہے اور اس کے بارے میں لکھا ہے کہ یہ موضوع ہے۔ (ابن حجر)

اب زائر سراپا خضوع و خشوع بن کر حضور کی صورت پاک کا تصور باندھے کیونکہ وہ ان کی بارگاہ میں ہے جو زندہ ہیں اس کا حال جانتے اور اس کا کلام سنتے ہیں۔

کثرتِ گناہ کا احساس ہو اور حضور قلب کے ساتھ متوسط آواز سے یہ کہے اس کا خیال رکھے کہ آواز بلند نہ ہو اور نہ بالکل پست ہو۔ السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے یہ منقول ہے۔

اور "شفاء" میں ہے کہ حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ روضۂ مقدسہ پر حاضر ہوتے تو یہ کہتے: السلام علی النبی، السلام علی ابی بکر، السلام علی ابی پھر وہ واپس ہوتے۔

بعض علماء نے یہ طویل سلام پیش کرنا پسند فرمایا ہے۔ اسی پر اکثر حضرات کا عمل ہے:

| | |
|---|---|
| اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰه | اے اللہ کے رسول آپ پر سلام۔ اے اللہ |
| اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ | کے نبی آپ پر سلام۔ اے اللہ کے مخلص |

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا صَفِيَّ اللّٰهِ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَيْرَ خَلْقِ اللّٰهِ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خِيرَةَ اللّٰهِ مِنْ
جَمِيْعِ خَلْقِهٖ۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا سَيِّدَ
وُلْدِ اٰدَمَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا حَبِيْبَ
اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ الرَّحْمَةِ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا شَفِيْعَ الْاُمَّةِ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا سَيِّدَ الْمُرْسَلِيْنَ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مُزَّمِّلُ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مُدَّثِّرُ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَعَلٰى اَهْلِ بَيْتِكَ
الطَّيِّبِيْنَ الَّذِيْنَ اَذْهَبَ اللّٰهُ
عَنْهُمُ الرِّجْسَ وَطَهَّرَهُمْ تَطْهِيْرًا
جَزَاكَ اللّٰهُ عَنَّا اَفْضَلَ مَا جَزٰى
نَبِيًّا عَنْ قَوْمِهٖ وَرَسُوْلًا عَنْ
اُمَّتِهٖ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّكَ
عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّكَ
قَدْ بَلَّغْتَ الرِّسَالَةَ وَاَدَّيْتَ
الْاَمَانَةَ وَنَصَحْتَ الْاُمَّةَ وَكَشَفْتَ

آپ پر سلام۔ اے اللہ کی مخلوق میں سب سے
بہتر آپ پر سلام اے اللہ کی مخلوق میں سب
سے افضل آپ پر سلام۔ اے بنی آدم کے
سردار آپ پر سلام۔ اے اللہ کے محبوب
آپ پر سلام۔ اے رحمت کے نبی آپ پر
سلام۔ اے امت کی شفاعت فرمانے والے
آپ پر سلام۔ اے رسولوں کے سردار
آپ پر سلام۔ اے آخری نبی آپ پر
سلام۔ اے کملی اوڑھنے والے آپ پر
سلام۔ اے چادر لپیٹنے والے آپ پر
سلام۔ آپ پر اور آپ کے پاک اہل بیت
پر سلام جن سے اللہ تعالیٰ نے گندگی دور
فرمادی اور انہیں خوب پاک و صاف
کر دیا۔

اللہ ہماری طرف سے آپ کو بہتر بدلہ عطا
فرمائے جو اس نے کسی نبی کو ان کی قوم کی
طرف سے عطا فرمایا۔ اور کسی رسول کو ان کی
امت کی طرف سے مرحمت فرمایا۔ میں
شہادت دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود
نہیں اس کا کوئی شریک نہیں اور شہادت
دیتا ہوں کہ آپ اس کے بندے اور اس

الْغُمَّةَ وَاَوْضَحْتَ الْحُجَّةَ وَجَاهَدْتَ
فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَاتَلْتَ عَلٰى دِيْنِ
اللّٰهِ حَتّٰى اَتَاكَ الْيَقِيْنُ فَصَلَّى اللّٰهُ
عَلٰى رُوْحِكَ وَجَسَدِكَ وَقَبْرِكَ
صَلٰوةً دَائِمَةً اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ
يَا رَسُوْلُ نَحْنُ وَفْدُكَ وَزُوَّارُ
قَبْرِكَ جِئْنَاكَ مِنْ بِلَادٍ شَاسِعَةٍ
وَنَوَاحٍ بَعِيْدَةٍ قَاصِدِيْنَ قَضَاءَ
حَقِّكَ وَالنَّظَرَ اِلٰى مَآثِرِكَ وَالتَّيَمُّنَ
بِزِيَارَتِكَ وَالْاِسْتِشْفَاعَ بِكَ
اِلٰى رَبِّنَا فَاِنَّ الْخَطَايَا قَدْ قَصَمَتْ
ظُهُوْرَنَا وَالْاَوْزَارَ قَدْ اَثْقَلَتْ
كَوَاهِلَنَا وَاَنْتَ الشَّافِعُ الْمُشَفَّعُ
الْمَوْعُوْدُ بِالشَّفَاعَةِ وَ
الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ وَقَدْ قَالَ
اللّٰهُ تَعَالٰى وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَلَمُوْا
اَنْفُسَهُمْ جَاءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا
اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ
لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا
وَقَدْ جِئْنَاكَ ظَالِمِيْنَ
لِاَنْفُسِنَا مُسْتَغْفِرِيْنَ لِذُنُوْبِنَا

کے رسول ہیں اور شہادت دیتا ہوں کہ رسالت
آپ نے پہونچادی امانت آپ نے ادا
کردی اور امت کی خیر خواہی فرمائی اور
غم واندوہ دور کئے اور حجت واضح کردی
اور اللہ کے راستے میں جہاد فرمایا اور اللہ کے
دین کے لئے قتال کیا حتیٰ کہ آپ کا پیغام اجل
آیا۔ اللہ تعالیٰ آپ کی روح۔ آپ کے جسم اور
آپ کے مرقد پر قیامت تک مسلسل اپنی
رحمتیں نازل فرماتا رہے۔ اے رسول ہم آپ کی
زیارت کرنے والے آپ کی خدمت میں
مقاصد لے کر حاضر ہیں آپ کا حق ادا کرنے
کے ارادہ سے اور آپ کے آثار دیکھنے کے
لئے اور آپ کی زیارت سے برکت حاصل کرنے
اور آپ کو اپنے پروردگار کے پاس سفارشی بنانے
کے ارادے سے آپ کی خدمت میں دور دراز
شہروں اور علاقوں سے حاضر ہوئے ہیں۔ بلاشبہ
گناہوں نے ہماری پشتوں کو توڑ رکھا ہے اور
بوجھوں نے ہمارے کندھوں کو بوجھل کر رکھا ہے
آپ ہی وہ شفیع ہیں جن کی شفاعت قبول کی
جائے گی آپ ہی سے شفاعت اور مقام محمود
کا وعدہ کیا گیا ہے۔ اللہ کا ارشاد ہے" اور اگر

فَاشْفَعْ لَنَا اِلٰی رَبِّكَ وَاسْئَلْهُ اَنْ يُّمِيْتَنَا عَلٰى سُنَّتِكَ وَاَنْ لَّا يَجْعَلَ هٰذَا اٰخِرَ الْعَهْدِ مِنْ قَبْرِكَ وَيَرْزُقَنَا الْعَوْدَ اِلَيْهِ وَاَنْ يَّحْشُرَنَا فِيْ زُمْرَتِكَ وَاَنْ يُّوْرِدَنَا حَوْضَكَ وَاَنْ يَّسْقِيَنَا بِكَاْسِكَ غَيْرَ خَزَايَا وَلَا نَادِمِيْنَ اَلشَّفَاعَةَ اَلشَّفَاعَةَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔

وہ آپ کے پاس آتے جب انہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کئے پھر وہ اللہ سے مغفرت چاہتے اور رسول بھی ان کے لئے مغفرت طلب فرماتے تو وہ یقیناً اللہ کو بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا مہربان پاتے" ہم اپنی جانوں پر ظلم کئے ہوئے اپنی گناہوں سے مغفرت چاہتے ہوئے حاضر ہوئے ہیں۔ آپ ہمارے لئے اپنے رب کے پاس شفاعت فرمایئے اور اس سے سوال کیجئے کہ وہ ہمیں آپ کی سنت پر خاتمہ نصیب کرے اور یہ بھی کہ وہ ہماری اس حاضری کو آپ کے روضۂ انور کی آخری حاضری نہ بناوے اور ہمارے لئے پھر آنا نصیب کرے اور ہم کو (بروز حشر) آپ کی جماعت میں مبعوث کرے اور ہم کو آپ کے حوض پر لائے اور ہم کو آپ کا جام پلائے اس طرح کہ ہم رسوا و نادم نہ ہوں۔

الشفاعۃ الشفاعۃ یا رسول اللہ، تین بار کہے۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ (الآیۃ)

اے ہمارے رب ہم کو اور ہمارے بھائیوں کو جو ایمان پر ہم سے پہلے گذر گئے بخش دے۔

پوری آیت پڑھے۔

يَا اَكْرَمَ الْخَلْقِ مَا لِيْ مَنْ اَلُوْذُ بِهٖ

اے مخلوق کے سب سے زیادہ کرم فرمانے والے

سِوَاكَ عِنْدَ حُلُوْلِ الْحَادِثِ الْعَمِمِ۔

حَاشَاهُ اَنْ يُحْرَمَ الرَّاجِيْ مَكَارِمَهُ، اَوْ يَرْجِعَ الْجَارُ مِنْهُ غَيْرَ مُحْتَرَمِ

حادثہ عام کے وقت میرا آپ کے سوا کوئی نہیں جس کی پناہ لوں

یہ بعید بات ہے کہ امیدوار ان کے الطاف وکرم سے محروم ہو یا ان کا ہمسایہ بلا اعزاز واپس ہو۔

پھر بارگاہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں جنہوں نے سلام پیش کرنے کو کہا ہے۔

زائر ان کا سلام اس طرح پیش کرے اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ مِنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ آپ کو فلاں بن فلاں کا سلام۔ وہ آپ سے آپ کے رب کے پاس شفاعت کا طالب ہے آپ اس کی اور تمام مسلمانوں کی شفاعت فرمایئے۔ اور اگر سلام عرض کرنے والے کا نام بھول گیا ہو تو اس طرح کہے۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ مِمَّنْ اَوْصَانِيْ بِالسَّلَامِ عَلَيْكَ۔

آپ کو ان کا سلام جنہوں نے مجھ سے سلام عرض کرنے کے لئے کہا ہے۔

حضرت عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ سلام پہونچانے کے لئے شام سے مدینہ منورہ قاصد بھیجتے تھے۔ یہ صحیح حدیث بیہقی نے "شعب الایمان" میں روایت کی ہے۔

اس سے یہ مسئلہ بھی مستنبط ہوتا ہے کہ سلام پہونچانے کے لئے کسی کو اُجرت پر طے کر لینا جائز ہے۔ جس شخص کو مذکورہ ہدایات پر عمل کرنے کے لئے وقت نہ مل سکے یا اسے یاد کرنے کی قدرت نہ ہو تو جو ممکن ہو وہی کرے۔ (فتح القدیر)

جب تک حضور قلب حاصل اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا رعب و وقار دل و دماغ پر حاوی رہے سلام و دعا میں طولانی بہتر ہے اور اگر ایسا نہ ہو تو کم پر اکتفاء کرنا ہی بہتر

ہے (ابن حجر)

پھر یہ آیت کریمہ ستر یا کچھ زائد بار پڑھے۔

| | |
|---|---|
| إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝ | بیشک اللہ اور اس کے فرشتے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو تم بھی ان پر درود اور خوب سلام پیش کرو۔ (فتح القدیر) |

پھر زائر اپنے دائیں جانب ایک ہاتھ کے بقدر ہٹے تاکہ وہ سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سر (مبارک) کے سامنے ہو جائے آپ کا سر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مونڈھے کے مقابل ہے جیسا کہ بعض کا خیال ہے اور بعض نے یہ کہا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سینہ پاک کے مقابل ہے۔

وہاں پہونچ کر یہ سلام پیش کرے:

| | |
|---|---|
| اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَلِيْفَةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ، اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا صَاحِبَ رَسُوْلِ اللّٰهِ فِي الْغَارِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَفِيْقَهٗ فِي الْاَسْفَارِ، اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَمِيْنَهٗ عَلَى الْاَسْرَارِ جَزَاكَ اللّٰهُ عَنَّا اَفْضَلَ مَا جَزٰى اِمَامًا عَنْ اُمَّةِ نَبِيِّهٖ وَقَدْ خَلَفْتَهٗ بِاَحْسَنِ خَلَفٍ وَسَلَكْتَ طَرِيْقَهٗ خَيْرَ مَسْلَكٍ | اے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے خلیفہ آپ پر سلام۔ اے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے غار کے ساتھی آپ پر سلام۔ اے ان کے سفروں کے رفیق آپ کو سلام۔ اے ان کے اسرار کے امین آپ کو سلام۔ اللہ تعالیٰ آپ کو ہماری طرف سے صلہ دے جو اس نے اپنے نبی کی امت کی طرف سے کسی امام کو عطا فرمایا۔ اور بلاشبہ آپ نے ان (حضور صلی اللہ علیہ وسلم) کی نیابت بہترین نائب کی حیثیت سے انجام دی تھی اور ان کی |

وَقَاتَلْتَ اَهْلَ الرِّدَّةِ وَالْبِدَعِ وَمَهَّدْتَ الْاِسْلَامَ وَوَصَلْتَ الْاَرْحَامَ وَلَمْ تَزَلْ لِلْحَقِّ نَاصِرًا لِاَهْلِهٖ حَتّٰى اَتَاكَ الْيَقِيْنُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَللّٰهُمَّ اَمِتْنَا عَلٰى حُبِّهٖ وَلَا تُخَيِّبْنَا سَعْيَنَا فِيْ زِيَارَتِهٖ بِرَحْمَتِكَ يَا كَرِيْمُ۔

(الاختیار)

راہ پر آپ بہترین طریقہ سے گامزن ہوئے اہل بدعت و ارتداد سے آپ نے قتال فرمایا اور اسلام کو آپ نے پھیلایا اور آپ نے رشتے جوڑے اور ہمیشہ اہل حق کے واسطے اہل حق کے لئے آپ مددگار رہے حتی کہ آپ کے پاس پیغام اجل آیا آپ پر سلام اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں اے اللہ ہمارا ان (حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ) کی محبت پر خاتمہ فرما اور اے کریم ان کی زیارت کے سلسلے میں ہماری کوشش بار آور فرما

اور جو چاہے دعا کرے۔ پھر ہٹے اور اپنے دائیں طرف چلے (مسک کبیر) بقدر ایک ہاتھ (فتح القدیر)

اس طرح وہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کے سر مبارک کے مقابل ہو جائے گا۔ ان کا سر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے سر سے اتنے ہی فاصلے پر ہے جتنا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا سر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک سے۔

پھر زائر یہ کہے:

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مُظْهِرَ الْاِسْلَامِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا كَاسِرَ الْاَصْنَامِ جَزَاكَ اللّٰهُ عَنَّا اَفْضَلَ

اے اسلام کے مظہر آپ کو سلام۔ اے امیر المومنین آپ کو سلام۔ اے بت شکن آپ کو سلام۔ اللہ تعالے آپ کو ہماری طرف سے بہترین بدلہ دے۔ بیشک آپ نے اسلام اور مسلمانوں کو زندگی اور زندگی

الجزاءِ فلقد نصرتَ الاسلامَ والمسلمینَ حیّاً ومیتاً وکفلتَ الایتامَ ووصلتَ الارحامَ وقوِیَ بکَ الاسلامُ وکنتَ للاسلامِ اماماً مرضیّاً وھادیاً مھدیّاً جمعتَ شملھم واغنیتَ فقرھم وجبرتَ کسرھم فالسلامُ علیکم ورحمۃُ اللہِ وبرکاتُہٗ۔

کے بعد دونوں حالتوں میں نصرت و قوت بخشی۔ آپ نے یتیموں کی کفالت کے رشتے جوڑے اور اسلام کو آپ سے طاقت پہونچی۔ آپ اسلام کے پسندیدہ اور ہدایت دینے والے ہدایت یافتہ امام تھے۔ آپ نے ان کے شیرازے کو جمع کیا اور ان کی محتاجی دور کی اور ان کے نقصان کی تلافی کی۔ آپ پر سلام اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں۔

پھر نصف ہاتھ کے بقدر واپس آئے اور حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے درمیان کھڑا ہو۔ (نظام الملکۃ)

پھر یہ ہے:

السلامُ علیکما یا ضجیعی رسولِ اللہِ ورفیقیہِ ووزیریہِ ومشیریہِ والمعاونینَ لہٗ علی القیامِ فی الدینِ والقائمینَ بعدہٗ بمصالحِ المسلمینَ جزاکما اللہُ احسنَ الجزاءِ جئناکما نتوسّلُ بکما الی رسولِ اللہِ لیشفعَ لنا

آپ دونوں پر سلام اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آرام فرمانے والے اور ان کے ساتھی اور ان کے وزیر اور ان کے مشیر اور دین پر قائم رہنے کے لئے ان کا تعاون کرنے والے اور ان کے بعد مسلمانوں کے معاملات کو انجام دینے والے آپ دونوں کو اللہ تعالیٰ بہترین صلہ عطا فرمائے۔ ہم آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں وسیلہ لاتے ہوئے

وَلِیَسْاَلُ رَبَّنَا اَنْ یَّتَقَبَّلَ سَعْیَنَا وَیُحْیِیَنَا عَلٰی مِلَّتِہٖ وَیُمِیْتَنَا عَلَیْھَا وَیَحْشُرَنَا فِیْ زُمْرَتِہٖ اِنَّہٗ کَرِیْمٌ رَّحِیْمٌ (آمین)

(الاختیار)

تاکہ وہ (نبی صلی اللہ علیہ وسلم) ہمارے لئے شفاعت فرمائیں اور ہمارے رب سے درخواست کریں کہ وہ ہماری محنت قبول فرمائے اور ہم کو ان کے دین پر زندہ رکھے اور اسی پر ہمارا خاتمہ کرے اور ہم کو انہیں کی جماعت میں اٹھائے بیشک وہ کرم فرمانے والا مہربان ہے۔

پھر اپنے لئے اور اپنے والدین کے لئے اور ان کے لئے جنہوں نے اس سے دعا کے لئے کہا ہے۔ اور تمام مسلمانوں کے لئے دعا کرے۔

اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ مبارک کے سامنے پہلے کی طرح آئے اور حمد و ثنا کے بعد یہ کہے:

یَا خَیْرَ الرُّسُلِ اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی اَنْزَلَ کِتَابًا صَادِقًا عَلَیْکَ وَقَالَ اللّٰہُ فِیْہِ وَلَوْ اَنَّھُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَھُمْ جَآءُوْکَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰہَ وَاسْتَغْفَرَ لَھُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰہَ تَوَّابًا رَّحِیْمًا وَقَدْ جِئْنَاکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ سَامِعِیْنَ قَوْلَکَ طَائِعِیْنَ اَمْرَکَ مُسْتَشْفِعِیْنَ

اے رسولوں میں سب سے بہتر رسول بیشک اللہ تعالیٰ نے آپ پر سچی کتاب نازل فرمائی اور اس میں فرمایا۔ جن لوگوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا۔ اگر وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے۔ اور اللہ سے مغفرت چاہتے اور رسول بھی ان کے لئے مغفرت طلب کرتے تو وہ یقیناً اللہ تعالیٰ کو بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا مہربان پاتے۔ اے اللہ کے رسول بیشک ہم آپ کی خدمت میں آپ کی بات سنتے ہوئے آپ کا حکم مانتے ہوئے آپ کی آپکے رب کے

بِكَ اِلٰى رَبِّكَ
اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدِيْنَا
وَلِاَسَاتِذَتِنَا وَلِعَشَائِرِنَا
وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ
سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا
تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا
لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَا اِنَّكَ
رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ رَبَّنَا اٰتِنَا
فِى الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِى
الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا
عَذَابَ النَّارِ ۝ اٰمِيْن ۝
سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ
عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَى
الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ
رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

پاس شفاعت طلب کرتے ہوئے حاضر ہوئے ہیں۔ اے اللہ ہمیں اور ہمارے والدین اور ہمارے اساتذہ اور ہمارے خاندانوں اور ہمارے ان بھائیوں کو جو ہم سب سے پہلے ایمان کے ساتھ گزر گئے بخش دے اور (اے رب!) ہمارے دلوں میں ایمان والوں کے لئے کینہ نہ رکھ۔ اے ہمارے پروردگار بیشک تو مہربان اور نہایت رحم والا ہے اے ہمارے پالنہار ہمیں دُنیا میں اچھائی اور آخرت میں بہتری عطا فرما اور ہمیں جہنم کے عذاب سے محفوظ رکھ۔ تیرا رب عزت کا رب پاک ہے اس سے جس سے وہ (کافر) متصف کرتے ہیں۔ اور تمام رسولوں پر سلام اور تمام تعریف اللہ کے لئے جو سارے عالم کا رب ہے۔

اَنْتَ الشَّفِيْعُ الَّذِىْ تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ
عِنْدَ الصِّرَاطِ اِذَا مَا زَلَّتِ الْقَدَمُ

آپ ہی وہ شفاعت کرنے والے ہیں جن کی شفاعت پل صراط پر قدم پھسلتے وقت متوقع ہے۔

ابن حجر نے لکھا ہے کہ پھر زائر مزار انور کے سرہانے قبلہ کی جانب بڑھے اور اور قبلہ کی طرف منہ کر کے حمد وثناء اور درود وسلام پیش کرے اور اپنے دونوں ہاتھ

مونڈھوں تک اٹھا کر اپنے اور دوسروں کے لئے جو چاہے دعا کرے اور اپنی دعا آمین اور درود و سلام پر ختم کرے۔

پھر وہ ستون ابو لبابہ رضی اللہ عنہ کے پاس آئے یہ وہ ستون ہے جس میں انہوں نے خود کو اس وقت تک کے لئے باندھ رکھا تھا جب تک اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول نہ کی۔ یہ ستون مزار مقدس اور مسجد نبوی کے درمیان واقع ہے۔ (الاختیار)

اور دو رکعت نماز ادا کر کے اللہ تعالیٰ سے توبہ کرے اور حسب مرضی دعا کرے پھر منبر شریف کے پاس آئے اور اپنا ہاتھ منبر کے اس کنگرے پر رکھے جو مزار پاک کی طرف ہے۔ اسی پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ کے وقت اپنا ہاتھ رکھتے تھے اس پر ہاتھ رکھنے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت حاصل ہوگی۔ (الاختیار)

اس کنگرے کا نشان اب باقی نہیں رہا یہ مدینہ منورہ اور اس کے گرد و پیش کی دوسری آتش زدگی کی نذر ہو گیا۔

اور قبلہ رو ہو کر دعا کرے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے اور جو چاہے مانگے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ناراضگی سے پناہ مانگے پھر وہ ستون کے پاس آئے جس میں استن حنانہ کا کچھ حصہ رہ گیا ہے۔

یہ وہ کھجور کا تنا تھا جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں نالہ کیا تھا جس وقت اسے چھوڑ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر تشریف لے گئے تھے پھر اس کا نالہ سن کر اترے اور اسے گود میں لیا تب وہ تنا خاموش ہوا۔ (الاختیار)

یہاں پہونچ کر نماز و دعا میں مشغول رہنا چاہیئے۔

استن حنانہ کسی صحابی کے پاس محفوظ تھا۔ لیکن امتداد زمانہ سے ختم ہو گیا۔ حدیث کی ایک روایت میں یہ بھی ہے کہ وہ تنا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے اس کی اپنی جگہ دفن کر دیا گیا۔

مسجد نبوی میں اعتکاف مستحب ہے۔ اور جب بھی زائر اس میں داخل ہو اس کے لئے

مناسب ہے کہ اعتکاف کی نیت کرے اور اس میں ایک قرآن کا ختم کرنا اور حجرہ شریف کی طرف مسلسل نظر کرنا مستحب ہے اس کے لئے بھی جو مسجد یا قبہ عالیہ کے اندر ہو اور اس کے لئے بھی جو مسجد سے باہر ہو۔ (مناسک)

زائر مسجد منور کے اندر رات گذارنے کے لئے انتہائی کوشاں رہے اگر ایک رات بھی اسے نصیب ہو جائے تو اسے غنیمت جانتے ہوئے ذکر و دعا میں گذارے اور مدینہ منورہ میں جب تک رہے حتیٰ الامکان یہ مقام نہ چھوڑے۔ (ابن حجر)

مدینہ منورہ کے باشندے ہوں یا کہیں اور کے ہر شخص کو زیارت روضۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں زیادہ سے زیادہ درود و سلام پیش کرنا چاہیئے اس لئے کہ نیکی جتنی زیادہ کی جائے بہتر ہے۔ زائر مسجد نبوی میں نسبتاً دوسری مسجدوں کے کہیں زیادہ ادب ملحوظ رکھتے ہوئے اپنی آواز بلند کرنے سے سخت احتراز کرے۔

بخاری نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے طائف کے دو شخصوں سے فرمایا اگر تم اس شہر کے ہوتے تو میں تم کو سزا دیتا تم اپنی آواز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں بلند کرتے ہو۔

(حضرت عمر نے ان دونوں کی لاعلمی کو ان کے لئے عذر قرار دیا ورنہ یہ ایسی بے ادبی ہے جو موجب سزا ہے۔)

زائر کوشش کرے کہ مدینہ منورہ میں اپنے قیام کے دوران قرآن کی تلاوت اور اللہ کے ذکر اور درود و سلام۔ منبر شریف۔ روضۂ انور اور ان کے بیچ میں آواز اور بلا آواز دعا میں مشغول ہو کر رات گذارے۔ (الاختیار)

اور اس کی بھی کوشش کرے کہ مسجد نبوی شریف میں اس کی کوئی نماز چھوٹنے نہ پائے اور جتنا ممکن ہو سکے مدینہ منورہ میں روزے رکھے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قرب و جوار میں رہنے والوں خصوصاً آپ کے اعزہ و اقربا کو اپنے صدقات پیش کرے اور مسجد شریف

کے حاضر رہیں کہ اس سے کسی طرح کی تکلیف نہ پہونچے۔

بلکہ وہ اگر روضۂ انور کا انتہائی مشتاق ہو تو مسجد کے دروازے پر دروازہ کھلنے سے پہلے حاضر رہے۔ جب خدام اس کا دروازہ کھولیں تو پورے ادب کے ساتھ اندر داخل ہو۔ اور روضۂ انور یا صف اول میں جا کے نماز پڑھے اور روضۂ انور کی زیارت کی طرف پورے اطمینان و سکون کے ساتھ متوجہ ہو پھر اس جگہ بیٹھ جائے۔

بعض علماء نے فرمایا ہے نفل نماز کے لئے سب سے افضل جگہ محراب نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہے اور فرض کے لئے سب سے افضل پہلی صف ہے اور بعض کے نزدیک ستون حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس نماز پڑھنا بہتر ہے۔

زائر مسلمان عورتوں، حجرہ شریف کی دماؤں اور مدینہ منورہ کے باشندوں کا احترام و پاس رکھے۔ یہ وہ ہیں جنہیں بادشاہ کے حضور میں ہمیشہ رہنے کا شرف حاصل ہے۔ ان کی برائیوں اور ان کی چھپی ہوئی نیتوں اور ارادوں کے ٹوہ میں نہ پڑے اور ان کی نیتوں کو اللہ کے حوالے کرے کیونکہ بہت بڑا ناروا سلوک بھی پڑوس کا احترام سلب نہیں کرتا۔ (ابن حجر)

اور جب وہ اپنے وطن واپس آنے کا عزم کرے تو اس کے لئے مسجد شریف کو نماز سے الوداع کہنا اور اس کے بعد حسب مرضی دعاء کرنا مستحب ہے

روضۂ انور پر حاضر ہونا اور آخری سلام عرض کرنا اور خواہش کے مطابق دعاء کرنا۔ اور اللہ تعالیٰ سے اس کی بھی دعا کرنا کہ وہ اس کو اس کے اہل و عیال تک سلامتی کے ساتھ حصہ پایا ہوا پہونچائے۔ یہ سب مستحب ہے۔

پھر نبوی دربار کے فراق پر حسرت کرتا اور آنسو بہاتا ہوا واپس ہو۔ (نظام المسلکتہ)

○

# متبرک ستون

## عہد رسالت میں مسجد نبوی کی چو حدی یہ تھی!

مشرقی حد :- روضۂ انور کی دیوار سے متصل ستون ، یہ ستون نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک کی طرف تین معلق قندیلوں کے گرد واقع ہے۔

سمت قبلہ کی حد :- منبر شریف کے پیچھے ایک ہاتھ یا اس سے کچھ زیادہ دوری پہ۔

مغربی حد :- منبر شریف کا پانچواں ستون۔

سمت شامی حد :- محراب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سو ہاتھ پہ۔

(شرح المناسک و نظام الحکم)

جب مسلمانوں کا ہجوم بڑھا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمۃ اللہ علیہم نے مسجد کی توسیع کی ضرورت محسوس کی اور اس توسیع کا سلسلہ اتنا بڑھا کہ امہات المومنین رضی اللہ عنہن کے گھر بھی اس میں داخل ہو گئے اور ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا حجرہ شریف بھی اس میں شامل ہو گیا جس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے دونوں رفیق حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما مدفون ہیں۔

جب توسیع اس حد تک پہونچ چکی تو صحابہ و تابعین رضی اللہ عنہم نے مزار انور کے گرد گول اونچی دیواریں بنائیں جس کا مقصد یہ تھا کہ مرقد انور مسجد میں نظر نہ آئے اور اس کی طرف رخ کر کے عوام نماز نہ پڑھیں اور اس طرح لوگ کسی امر ممنوع کے مرتکب نہ ہوں۔

لیکن اس کا اندیشہ بدستور تھا کہ لوگوں کا مرقد پاک کا سامنا ہو گا۔ اس سے بچنے کے

لیے پھر انہوں نے روضۂ انور کے شمالی دونوں کونوں سے دو دیواریں کھینچی اور ان دونوں کو اس حد تک جھکایا کہ وہ باہم مل گئیں۔

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے یہ خطرہ محسوس کیا کہ کہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کو سجدہ گاہ نہ بنا لیا جائے۔ چنانچہ انہوں نے اسی خطرہ کے پیش نظر ارشاد فرمایا کہ اگر اس کا اندیشہ نہ ہوتا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا مزار پاک نمایاں اور کھلا ہوتا۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی قبر پاک کو مسجد بنانے سے دو اندیشوں کے باعث منع فرمایا تھا۔

(۱)۔ آپ کی تعظیم میں حد سے تجاوز کرنا۔

(۲)۔ لوگوں کا فتنہ میں مبتلا ہونا

اس حد سے بڑھی ہوئی تعظیم میں کبھی کبھی کفر تک کی نوبت آ جاتی ہے چنانچہ اس طرح کے واقعات گذشتہ قوموں میں کثرت سے پائے جاتے ہیں۔ (شرح مسلم۔ نووی)

سلطان مرحوم عبد المجید کا یہ کارنامہ لائق ستائش ہے جو انہوں نے اپنی استطاعت کے مطابق مسجد شریف کی عمارت کی تجدید کرائی۔ اور اس کا خاص خیال رکھا کہ کوئی ستون اپنی جگہ سے ہٹایا نہیں گیا۔

علماء نے فرمایا ہے کہ مسجد شریف کے ہر ستون کے پاس زیادہ سے زیادہ نفل نمازیں پڑھنا مستحب ہے۔

کیونکہ جب تک وہ اپنی جگہ قائم ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر کا فیض ان میں باقی رہے گا۔ اسی طرح صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی نمازیں جو ان ستون کی جگہوں اور ان سے قریب پڑھی گئیں ہیں ان کی برکتیں بھی باقی رہیں گی وہ خاص ستون جن کا ارباب سیر نے ذکر کیا ہے ان کے تذکرے ذیل میں پیش کئے جا رہے ہیں۔

**ستون مخلقہ مطہرہ** | یہ امام کی جگہ کے دائیں جانب مصلّٰی شریف کا نشان ہے۔ سلمہ بن اکوع تلاش کر کے اسی کے پاس نماز پڑھتے تھے اسی کے پاس کھجور

کا وہ تنا بھی ہے جس پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم دوران خطبہ ٹیک لگاتے تھے یہ تنا چراغ کی کرسی کی جگہ محراب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دائیں جانب واقع ہے۔

**ستونِ عائشہ** یہ ستون منبر شریف سے مشرقی جانب تیسرا ستون ہے۔ محراب نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں نماز پڑھنے والے امام کے پیچھے صف میں واقع ہے۔

تحویل قبلہ کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دس دن سے زائد چودہ یا پندرہ دن تک فرض نمازیں اسی کی طرف رُخ کر کے ادا فرمائیں پھر آج کے مصلّٰی محراب نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر نماز پڑھنے لگے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس ستون سے ٹیک لگایا کرتے تھے۔

اور کبار صحابہ رضی اللہ عنہم جیسے شیخین اسی کی طرف رُخ کر کے نماز پڑھتے تھے، اور قریش کے مہاجرین اسی کے پاس جمع ہوتے تھے اس کے پاس دعا مقبول ہوتی ہے۔ اس کو ستون قرعہ بھی کہتے ہیں اس کی وجہ یہ روایت ہے جو طبرانی نے "اوسط" میں تخریج کی ہے:

| | |
|---|---|
| اِنَّ فِی مسجدی لَبُقعَۃً قِیلَ ھی ھٰذِہِ الاُسطُوانَۃُ لو یعلمُ النّاسُ ماصَلّوا اِلَیھا اِلّا اَن تَطِیرَ لَھُم قُرعَۃٌ | بیشک میری مسجد میں ایک جگہ ہے بتایا گیا ہے کہ وہ یہی ستون ہے۔ اگر لوگ جان جائیں تو بغیر قرعہ اندازی کئے ہوئے نماز نہ پڑھ سکیں۔ |

(الجوہر المنظم)

**ستونِ توبہ** یہ ستون حجرہ شریف سے دوسرا اور منبر شریف سے چوتھا ستونِ عائشہ اور جالی سے ملے ہوئے ستون کے بیچ میں واقع ہے لوگوں نے بتایا ہے کہ اس ستون اور روضہ کے درمیان بیس ہاتھ کا فاصلہ ہے۔

اس کی طرف رُخ کر کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نفل نماز منقول ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے آپ کا بستر پاک یا تخت شریف اسی کے پاس قبلہ سے متصل رکھا جاتا اور آپ حالت اعتکاف میں اسی سے ٹیک لگاتے۔

اس ستون کو ستون توبہ کہے جانے کی وجہ یہ ہے کہ حضرت ابو لبابہ رضی اللہ عنہ نے بنو قریظہ کو ان کے انجام کار یعنی ذبح و قتل کی خبر دے دی تھی۔ پھر وہ نادم ہوئے اور خود کو یہ قسم کھا کر اس ستون سے باندھ دیا کہ ان کو سوائے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی اور کھول نہیں سکتا ان کی صاحبزادی آتیں اور نماز و تقضائے حاجت کے لئے کھولتیں۔ اس طرح وہ دس دن سے زیادہ تک بندھے رہے۔ پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس اللہ کی وحی لے کر آئے اور انہیں کھولا (شیخ دہلوی)

پھر یہ بھی واضح رہے کہ یہ باندھنا اور خود کو مبتلائے عذاب کرنا شکر کی ایک قسم ہے ورنہ ندامت ہی توبہ ہے اس میں سادات صوفیہ کرام کے لئے شکر اور وجد کے ثبوت کی دلیل ہے۔ اور اس کا انکار کرنے والے کا رد بھی ہے

**ستون سریر** نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تخت اعتکاف میں کبھی اس ستون کے پاس رکھا جاتا اور کبھی ستون توبہ کے پاس یہ ستون جالی سے متصل ستون توبہ کے مشرقی جانب واقع ہے۔

**ستون علی** یہ ستون جانب شمال میں ستون توبہ کے پیچھے واقع ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ اس کے پاس نماز پڑھتے اور روضۂ انور سے متصل اس کے پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کے لئے بیٹھتے۔ اس لئے کہ یہ ستون اس دریچہ کے سامنے ہے جس سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے گھر سے نکل کر مسجد میں تشریف لاتے۔

**ستون وفود** یہ ستون جانب شمال میں ستون علی رضی اللہ عنہ کے پیچھے واقع ہے۔ اس ستون اور ستون توبہ کے درمیان ستون علی واقع ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور کبار صحابہ کرام اس کے پاس بیٹھتے تھے۔ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جب عرب کے اطراف و جوانب سے وفد آتے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم زیادہ تر اسی کے

پاس تشریف رکھتے تھے۔

**ستون تہجد** یہ ستون جانب شمال میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر کے پیچھے واقع ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم یہیں رات میں نماز پڑھتے۔ اس میں ایک محراب ہے۔ جب نماز پڑھنے والا اس محراب کی طرف رخ کرے گا تو اس کا بایاں حصہ باب جبرئیل کی طرف ہوگا۔ بتایا جاتا ہے کہ یہ محراب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے تہجد پڑھنے کی جگہ ہے۔

**ستون مربعۃ القبر** اسے مقام جبرئیل بھی کہتے ہیں۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام وحی لے کر زیادہ تر اسی مقام پر حاضر ہوتے۔ یہ ستون جالی سے ملے ہوئے ستون کے پیچھے جہاں مغربی کنارہ شمال کی طرف مڑا ہے۔ وہیں حجرہ شریف کے گھیرے میں واقع ہے جیسا کہ بتایا گیا ہے۔

ملا علی قاری نے لکھا ہے کہ اس ستون اور ستون وفود کے درمیان جالی سے ملا ہوا ستون ہے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا دروازہ اسی جگہ تھا۔

ابن حجر نے فرمایا ہے اس ستون اور ستون سریرسے تبرک حاصل کرنا لوگوں کو نصیب نہیں ہوتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ حجرہ شریف کے اردگرد جالی کے دروازے بند رہتے ہیں۔

○

# جنت البقیع

## اور اس کے گرد و نواح کی قبروں کی زیارت

روزانہ خصوصاً جمعہ کے دن باوضو، جنت البقیع جانا اور وہاں کی قبروں کی زیارت کرنا مستحب ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قبرستان کے بارے میں ارشاد فرمایا،

يُبعثُ منها سبعون الفاً على صورة القمر ليلة البدر يدخلون الجنة بغيرِ حساب۔

اس سے (جنت البقیع سے) ستر ہزار مردے چودھویں کے چاند کی شکل میں اٹھائیں جائیں گے اور جنت میں بغیر حساب داخل ہوں گے۔

ایک روایت میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب سے جنت البقیع والوں کے بارے میں سوال کیا تو پروردگار نے فرمایا —— ان کے لئے جنت ہے۔

پھر آپ نے اپنے پروردگار سے اہل مُعلّٰی کے بارے میں سوال کیا —— تو پروردگار نے فرمایا —— اے رسول، آپ نے اپنے پڑوسیوں کے بارے سوال کر لیا اب میرے پڑوسیوں کے بارے میں سوال نہ کیجئے۔ (نظام الملکۃ)

جب زائر جنت البقیع کے دروازے پر پہونچے تو یہ کہے۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُؤْمِنِيْنَ وَاِنَّا اِنْشَاءَ اللّٰهُ

مسلمانو! تم پر سلام۔ ہم بھی انشاء اللہ آپ سب سے ملیں گے۔ اے اللہ

---

مُعلّٰی مکہ مکرمہ کا قبرستان ہے۔ ۱۲

تَعَالٰی بِکُمْ لَاحِقُوْنَ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاَھْلِ بَقِیْعِ الْغَرْقَدِ وَلَا تَحْرِمْنَا اَجْرَھُمْ وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَھُمْ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلَھُمْ۔ (فتح القدیر)

جنت البقیع والوں کو بخش دے اور ہمیں ان کے اجر سے محروم نہ کر اور ہمیں ان کے بعد فتنہ میں نہ مبتلا کر۔ اے اللہ ہم کو اور ان کو بخش دے۔

پھر گیارہ بار سورہ اخلاص پڑھنی چاہیئے۔

ترمذی کی روایت ہے کہ قیامت کے دن سب سے پہلے قبر سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پھر حضرت ابوبکر، پھر حضرت عمر، پھر اہل بقیع پھر اہل مکہ نکلیں گے۔ (نظام المملکہ)

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہوئے کہا گیا ہے کہ مدینہ منورہ میں دس ہزار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے وفات پائی ہے ہاں مگر ان میں اکثر کو اور ان کی قبروں کو جانا نہیں جاتا اس لئے جب زائر اس قبرستان میں پہونچے تو ان کی اور ان کے علاوہ جو مسلمان اس میں مدفون ہیں ان سب کی نیت کرے اور اوپر کی دعا، وسلام میں سب کو شامل کرے —— امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے حضور کا ارشاد ہے :

مَنِ اسْتَطَاعَ اَنْ یَّمُوْتَ بِالْمَدِیْنَۃِ فَلْیَمُتْ بِھَا فَاِنِّیْ اَشْفَعُ لِمَنْ یَّمُوْتُ بِھَا۔

جو مدینہ میں مر سکے وہ مدینے میں مرے۔ اس لئے کہ میں اس میں مرنے والوں کی خاص شفاعت کروں گا۔

یعنی ان کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مخصوص شفاعت ہو گی (نظام المملکہ)۔

پھر زائر مشہور قبروں اور متبرک زیارت گاہوں کی زیارت کرے۔

مشہور قبے یہ ہیں :

## ۱۔ قبہ سیدنا عباس بن عبد المطلب عم نبی صلی اللہ علیہ وسلم

اس کی تعمیر ۵۱۹ھ میں کسی عباسی خلیفہ نے کرائی۔ اس میں قبریں ہیں۔

غربی جانب حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی قبر ہے۔

اور شرقی جانب ایک قبر ہے اس میں حضرت عباس کے پائنتی حضرت حسن بن علی مدفون ہیں۔

اور اسی میں دوسرے ائمہ زین العابدین علی بن امام حسین اور ان کے لڑکے محمد باقر اور ان کے لڑکے جعفر صادق مدفون ہیں۔

اور یہ بھی مروی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا جسم منتقل کر کے اس قبے میں دفن کیا گیا ہے۔ بعض روایات میں یہ بھی ہے کہ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کا سر بھی اسی قبے میں مدفون ہے

## ۲۔ قبر امیر المؤمنین سیدنا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بقیع کے اندر مدفون صحابہ کرام میں سب سے افضل ہیں زائر جب اس قبہ میں حاضر ہو تو یہ سلام پیش کرے۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اِمَامَ الْمُسْلِمِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ثَالِثَ الْخُلَفَآءِ الرَّاشِدِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ذَا النُّوْرَيْنِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَنْ جَمَعَ الْقُرْاٰنَ بَيْنَ الدَّفَّتَيْنِ۔

اے امیر المؤمنین آپ کو سلام۔ اے مسلمانوں کے امام آپ کو سلام۔ اے خلفائے راشدین کے تیسرے آپ کو سلام۔ اے ذو النورین آپ کو سلام۔ اے قرآن کریم کو کتابی شکل میں جمع فرمانے والے آپ کو سلام۔

(شرح المناسک)

بعض کا خیال ہے کہ سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کا مدفن بقیع سے شرقی جانب اس سے باہر تھا۔ مروان نے اسے بقیع میں داخل کیا۔ جس وقت یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے مدینہ کا گورنر تھا۔

اس قبہ میں عمارت کے متولی کی قبر بھی ہے۔

## قبۂ ابراہیم شاہزادہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بذاتِ خود اپنے دست مبارک سے ان کی قبر پر مٹی ڈالی اور پانی چھڑکا

سنہ ھ میں ان کی ولادت ہوئی اور دودھ پیتے وفات پائی۔

اس قبہ میں عثمان بن مظعون بھی مدفون ہیں۔ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی بھائی ہیں۔ سب سے پہلے بقیع میں یہی عثمان بن مظعون دفن کئے گئے تھے۔ ان کی تدفین ماہ شعبان ہجرت کے بعد تیسویں مہینے کے شروع میں عمل میں آئی تھی۔ (فتح القدیر)

ان کے بارے میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ ہمارے اچھے سلف عثمان بن مظعون ہیں۔

یہیں حضرت عبدالرحمن بن عوف۔ عثمان بن مظعون کی بغل میں مدفون ہیں اور سعد بن وقاص بھی اپنی وصیت کے مطابق عثمان بن مظعون کے پاس مدفون ہیں۔ یہ دونوں حضرات عشرہ مبشرہ سے ہیں۔

سنہ ۳۲ھ میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے مدینہ منورہ میں وفات پائی اور اپنی وصیت کے مطابق عثمان بن مظعون کی قبر کے قریب دفن کئے گئے۔ ایک روایت میں یہ بھی ہے کہ انہوں نے کوفہ میں سنہ ۳۶ھ میں وفات پائی۔

خنیس بن حذافہ سہمی ام المؤمنین حضرت حفصہ بنت عمر رضی اللہ عنہما کے سابق شوہر کی بھی قبر عثمان بن مظعون کے قریب ہے۔

انہیں غزوۂ احد میں ایک زخم لگا تھا جس کے صدمے سے مدینہ میں وفات پائی۔

اسعد بن زرارہ نے مدینہ میں وفات پائی اور حضرت عثمان بن مظعون کی قبر کے پاس

مدفون ہوئے۔ (شرح المناسک)

فاطمہ بنت اسد ام علی، سیدنا ابراہیم و عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہا کی قبروں کے پاس دفن کی گئیں۔

یہ وہ خاتون ہیں جن کے اوپر کے لباس کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا کرتہ مبارک مرحمت فرمایا تھا۔ اس مقصد کے لئے کہ ان کا جسم آفات سے محفوظ ہو جائے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی لحد اپنے دست مبارک سے کھودی تھی اور ان کی قبر کے اندر اُترے تھے اور اپنی برکت سے قبر کو وسیع کرنے کے لئے اس میں لیٹے بھی تھے۔

اور ان کے بارے میں ارشاد فرمایا تھا میری ماں کے بعد یہ میری ماں ہیں اور وہ قبہ جو قبۂ فاطمہ بنت اسد کے نام سے مشہور اور بقیع کے باہر قبۂ عثمان کے شمال میں ہے اس کی کوئی اصل نہیں گو بعض مورخین نے اس کا ذکر کیا ہے۔ (شیخ دہلوی)

بعض کا خیال ہے کہ ام المؤمنین حضرت خدیجہ اور حضرت میمونہ رضی اللہ عنہما کے علاوہ ازواج مطہرات کی قبریں بھی اسی قبے میں ہیں۔

## قبۂ عقیل بن ابوطالب

اس میں عقیل بن ابوطالب کی قبر ہے۔ ایک خیال یہ بھی ہے کہ عقیل کی قبر ان کے مکہ کے گھر میں ہے۔ بعض کا کہنا ہے کہ ان کی قبر شام میں ہے۔

اس قبہ میں ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب کی قبر بھی ہے۔ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی بھائی ہیں۔ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا نے انہیں دودھ پلایا تھا۔

عبداللہ بن جعفر طیار بن ابی طالب رضی اللہ عنہما کی قبر بھی اسی قبہ میں ہے۔

بعض کا خیال ہے کہ عبداللہ بن جعفر مکہ و مدینہ کے مابین مقام ابوا میں مدفون ہوئے۔

یہ بھی بتایا گیا ہے کہ عقیل کے گھر کے گوشے میں ایک جگہ ہے جہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر اہل بقیع کی مغفرت کے لئے دعا کی تھی۔ اس جگہ دعائیں مقبول ہوتی ہیں۔ یہاں

ایک چھوٹی سی مسجد بھی تعمیر کی گئی ہے۔

**قبۂ امام مالکؒ بن انس** امام دار الہجرت حضرت امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ اس میں آرام فرما ہیں۔

**ایکؒ اور قبہ** اس میں ایک قبر ہے جس کے بارے میں بتایا جاتا ہے کہ نافع مولیٰ بن عمر اس میں مدفون ہیں۔

یہ نافع امام مالک کے استاد ہیں۔ جیسا کہ ابن حجر نے لکھا ہے ان کے بارے میں بعض کو وہم ہو گیا کہ یہ قراء سبعہ سے ہیں۔

**ایک چھوٹا سا قبہ** یہ قبر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی رضاعی والدہ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا کی طرف منسوب ہے۔ قبۂ فاطمہ بنت اسد کے راستے میں واقع ہے ان کے اسلام کے بارے میں بعض نے اختلاف کیا ہے لیکن اظہر یہ ہے کہ وہ اسلام لائیں۔

**قبۂ صفیہ بنت عبد المطلب** اس میں صفیہ بنت عبد المطلب حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کی والدہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی کی قبر ہے۔ یہ قبر مدینہ منورہ کی شہر پناہ کے پاس بقیع کی جانب دروازہ سے باہر بائیں طرف واقع ہے۔

وہیں ایک دوسری قبر بھی ہے جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ عاتکہ کی قبر ہے۔

**حضرت فاطمہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مزار پاک** مقدس زیارت گاہوں میں یہ مزار بھی ہے۔ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد بقیع میں جانب قبلہ قبۂ عباس سے متصل مائل بہ مشرق واقع ہے۔

یہ مسجد بیت الاحزان (غموں کے گھر) کے نام سے مشہور ہے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا یہاں ٹھہرتیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فراق پر آنسو بہاتیں۔

بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا مزار قبۂ عباس میں ہے۔ ابن حجر نے اسی کو زیادہ راجح بتایا ہے۔ شیخ دہلوی نے بھی لکھا ہے کہ یہی صحیح اور مختار ہے۔

کچھ لوگوں کا یہ بھی خیال ہے کہ ان کا مزار روضۂ انور کے اس صندوق میں ہے جو امام کے مصلی کے آگے ہے لیکن اسے علماء نے بعید قرار دیا ہے۔

بعض کا یہ بھی کہنا ہے کہ ان کا مزار انہیں کے گھر میں ہے۔ اس محراب کی جگہ جو حجرہ شریف کے پیچھے شامی جانب واقع ہے۔ (فتح القدیر)

اسی آخری قول کو سب سے زیادہ ظاہر بتایا گیا ہے۔ (شرح المناسک)

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شاہزادیوں میں سب سے چھوٹی اور حضور کو سب سے زیادہ محبوب تھیں۔

نبوت سے قبل یا نبوت کے تھوڑے ہی دنوں بعد ان کی ولادت ہوئی۔ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سفر آخرت کے سال رمضان المبارک کی تین تاریخ سہ شنبہ کی شب میں ان کا وصال ہوا اور رات ہی میں ان کی تدفین بھی عمل میں آئی۔

## سعد بن معاذ اشہلی انصاری کا مزار

یہ قبیلہ اوس کے سردار تھے غزوہ خندق کے دن زخمی ہو کر وفات پائی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی نماز جنازہ پڑھائی اور اپنے گھر سے قریب بقیع کے کنارے مقداد بن اسود کے گھر سے متصل مدفون ہوئے۔

ابن حجر نے لکھا ہے کہ آج جو قبر فاطمہ بنت اسد کے نام سے مشہور ہے۔ قرینۂ قیاس یہ ہے کہ یہی سعد بن معاذ کی قبر ہے۔

## ابو سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا مزار

یہ اپنی وصیت کے مطابق بقیع کے کنارے دفن کئے گئے۔ یہیں ان کا مزار ہے۔

## قبۂ ازواج مطہرات

یہ قبہ دار عقیل کے قریب واقع ہے۔ بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ روایتیں یہ بتاتی ہیں کہ امہات المؤمنین میں حضرت خدیجہ اور حضرت میمونہ کے علاوہ سبھی کے مزارات بقیع میں وہیں ہیں، جہاں ان کی زیارت کی جاتی ہے۔

بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ ازواج مطہرات عثمان بن مظعون کے مزار کے قریب مدفون ہیں۔

**ایک اور قبہ**

یہ قبہ امہات المؤمنین کے قبے اور عقیل کے قبے کے قریب واقع ہے۔ بتایا گیا ہے کہ اس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تین شاہ زادیاں آرام فرما ہیں۔ یہ قبہ اس وقت قبۂ بنات کے نام سے مشہور ہے۔ ان تینوں شاہ زادیوں کے نام سیدہ رقیہ، سیدہ زینب اور سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہن۔

جنت البقیع میں حضرت عبدالرحمن بن عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما کی بھی قبر ہے۔ حد زنا کے کوڑے سے یہ نڈھال ہوئے اور اسی میں ان کی وفات ہوئی۔ اور سیدنا ابراہیم اور حضرت امام مالک رضی اللہ عنہما کے قبے کے درمیان مدفون ہوئے۔ (جذب القلوب)

واضح رہے کہ زیارت کی ترتیب میں علماء کا اختلاف ہے۔ ایک جماعت نے کہا ہے کہ حضرت عباس اور ان کے قبے میں ائمہ اہل بیت کی زیارت شروع کرے پھر زائر کو اختیار ہے۔ یہی آسان صورت ہے۔ کچھ نے یہ بھی کہا ہے کہ زائر عقیل کے گھر کے گوشے میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کھڑے ہونے کی جگہ سے ابتداء کرے پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پھر حضرت فاطمہ بنت اسد پھر حضرت ابراہیم شاہ زادۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ پھر ازواج مطہرات پھر امام مالک۔ پھر نافع پھر عباس۔ پھر صفیہ۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی چچی کی زیارت کرے۔

علماء کی ایک جماعت کا یہ بھی خیال ہے کہ زائر شاہ زادۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے شروع کرے اس لئے کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے جزء اور ٹکڑے ہیں۔

علماء کے ایک گروہ کا یہ بھی کہنا ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے ابتداء کرے اس لئے کہ وہ بقیع میں مدفون تمام صحابہ سے افضل ہیں اس کے بعد حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھ کے لوگوں کی پھر ازواج مطہرات۔ پھر عقیل۔ پھر ابراہیم شاہ زادۂ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے ساتھ کے لوگوں کی زیارت کرے۔

**ضمیمہ** زائر کو حسب ذیل مزارات کی بھی زیارت کرنی چاہیئے:

۱۔ مزار اسمٰعیل بن امام جعفر صادق جو جانب مغرب میں شہر پناہ کے اندر قبۂ عباس کے سامنے واقع ہے۔

۲۔ حضرت ابو سعید خدری کے والد مالک بن سنان رضی اللہ عنہما کا مزار جو شہر پناہ کے اندر مدینہ منورہ کے مغربی جانب واقع ہے۔ یہ صحابی غزوۂ اُحد کے شہداء سے ہیں۔ اُحد سے لاکر انہیں یہیں دفن کیا گیا۔

۳۔ محمد بن عبداللہ بن حسن مثنیٰ بن امام حسن بن علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہم کا مزار۔ جو مدینہ منورہ سے باہر کوہ سلع سے مشرقی جانب واقع ہے۔ یہ ابو جعفر منصور عباسی کے زمانہ میں منصور کے ہاتھ پر بیعت نہ کرنے کے سبب شہید کئے گئے تھے۔ شہر پناہ کے اندر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے والد کا مزار بھی ہے۔

○

# مسجد قباء کی زیارت

باوضو مسجد قباء میں جانا مستحب ہے۔ زیارت کے لئے افضل سنیچر کا دن ہے۔ اس لئے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس میں ہر سنیچر کو سوار یا پیدل تشریف لاتے یعنی کبھی پیدل تشریف لاتے اور کبھی سواری سے۔ (بخاری و فتح القدیر)

سنیچر کا دن خاص اس لئے فرمایا تھا کہ اہل قباء سے رابطہ رہے۔ اور بعض ان لوگوں کے حالات کا جائزہ بھی لے سکیں جو مدینہ منورہ میں مسجد نبوی کے اندر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمعہ میں نہ پہونچ سکے تھے۔ یہ بھی مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد قباء دوشنبہ کو بھی تشریف لے گئے تھے۔

سیدنا حضرت عمر رضی اللہ عنہ دوشنبہ اور جمعرات کو قباء تشریف لے جاتے (شرح المناسک)

محمد بن منکدر سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ستائیسویں رمضان المبارک کو قباء تشریف لے جاتے۔

علامہ نووی نے لکھا ہے کہ اس حدیث میں زیارت کے لئے بعض ایام کے خاص کر لینے کا جواز موجود ہے۔ اور یہی صحیح اور جمہور کا قول ہے۔

• ابن مسلمہ مالکی نے اسے مکروہ بتایا ہے جس کی لوگوں نے توجیہہ یہ کی ہے کہ شاید ابن مسلمہ کو یہ احادیث نہ پہونچ سکیں۔

یہ مسجد اسلام میں سب سے پہلی مسجد ہے جو مسلمانوں کے لئے تعمیر کی گئی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب ہجرت کر کے قباء پہونچے سب سے پہلے آپ نے اس مسجد کی تعمیر فرمائی۔ اور قباء میں تین دن یا چار دن یا چودہ دن قیام فرمایا۔ پھر مدینہ کے لئے روانہ ہوئے۔ مسجد حرام، مسجد

نبوی اور مسجد اقصٰی کے بعد سب سے افضل مسجد یہی ہے۔ (شرح المناسک)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا سنگ بنیاد رکھا۔ پھر حضرت ابوبکر صدیق پھر حضرت عمر فاروق پھر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہم نے پتھر رکھے۔

مسجد قبا پہونچ کر زائر یہ دعا کرے:

یَا صَرِیْخَ الْمُسْتَصْرِخِیْنَ وَغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ یَا مُفَرِّجَ کُرُوْبِ الْمَکْرُوْبِیْنَ یَا مُجِیْبَ دَعْوَۃِ الْمُضْطَرِّیْنَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاکْشِفْ کَرْبِیْ وَحُزْنِیْ کَمَا کَشَفْتَ عَنْ رَسُوْلِكَ حُزْنَہٗ وَکَرْبَہٗ فِیْ ھٰذَا الْمُقَامِ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا کَثِیْرَ الْمَعْرُوْفِ یَا دَآئِمَ الْاِحْسَانِ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ٥ (الاختیار)

اے نالہ کرنے والوں کا نالہ سننے والے اور فریادیوں کے فریادرس اور مصیبت زدوں کے مصائب دور کرنے والے اور پریشاں حال کی دعا قبول کرنے والے ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر درود نازل فرما۔ اور میرے کرب و غم دور فرما جیسا تو نے اپنے رسول سے ان کے حزن و کرب اس مقام پر دور فرمائے۔ اے بہت زیادہ احسان کرنے والے اور بہت زیادہ شفقت فرمانے والے اور اے بہت خیر والے اور اے ہمیشہ احسان فرمانے والے اور سب سے زیادہ رحم فرمانے والے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما جب اس مسجد میں داخل ہوتے تو اس میں نماز پڑھے بغیر اس سے نکلنا انہیں ناپسند تھا۔ مسجد قبا میں کسی دن بھی نماز پڑھنا مساجد ثلثہ کے علاوہ تمام مسجدوں کی نماز سے افضل ہے۔ کم سے کم نماز دو رکعت ہونی چاہیے۔

"جذب القلوب" میں ہے کہ بعض روایتوں میں چار رکعت کی صراحت کی گئی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول صحیح حدیث ہے۔

ان الصلوٰۃ فیہ کعمرۃ (فتح القدیر) | اس (مسجد قبا) میں نماز ایک عمرہ کی طرح ہے۔

ترمذی نے اس روایت کی تخریج کی ہے اور امام احمد اور ابن حبان نے اپنی صحیح میں یہ روایت نقل کی ہے۔ (نظام الملکۃ)

سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ مسجد قبار میں دو رکعت نماز بیت المقدس کی دو بار زیارت کرنے سے مجھے زیادہ محبوب ہے۔ (شیخ دہلوی)

اس طرح اگر کسی نے مسجد قبار میں نماز پڑھنے کی نذر مانی تو یہ نذر اسی مسجد کے ساتھ واجب الایفاء ہوگی۔ کسی اور مسجد میں سوائے مساجد ثلٰثہ کے ادا نہ ہوگی۔ (رسائل الارکان)

یہ بات بظاہر "لا تشد الرحال الا الیٰ ثلٰثۃ مساجد" کے معارض ہے (کیونکہ اس حدیث میں یہ بتایا گیا ہے کہ تین مسجدوں کے علاوہ کسی کا سفر جائز نہیں اور اوپر کے جزئیہ میں نذر کی تکمیل کے لئے مسجد قبار کا سفر لازمی بتایا گیا ہے۔)

ہاں اس حدیث سے مراد اگر یہ ہو کہ کسی مسجد کا انفرادی طور پر مخصوص کر کے سفر کرنا جائز نہیں اس طرح مسجد قبار کا سفر اس حدیث کے حکم میں داخل نہ ہوگا اس لئے کہ مسجد قبار کا سفر تنہا مسجد قبار کے لئے نہیں کیا جاتا بلکہ مقصود مسجد نبوی کی جانب بھی سفر کرنا ہے۔

بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ مسجد قبار ان تینوں مساجد کے حکم میں ہے جن کا سفر کرنا جائز ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مسجد کا ذکر شاید اس لئے نہ فرمایا ہو کہ یہ مسجد مدینہ منورہ سے قریب ہے۔ واللہ اعلم۔

تحویل قبلہ سے قبل مسجد قبار میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نمازگاہ پہلی محراب ہے یہ صحن میں اس ستون کے پاس ہے جو محراب مسجد کے مقابل ہے۔ تحویل قبلہ کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نمازگاہ دیوار قبلہ سے قریب کی محراب ہے اور یہ دوسری محراب ہے۔

اور جب قبلہ کی طرف مسجد میں توسیع ہوئی تو محراب بدل گئی اور منبر کے قریب ستون میں اس محراب کی علامت بنا دی گئی۔

مسجد قبا کے شرقی جانب طاقچہ ہے لوگ بتلاتے ہیں اسی جگہ سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کعبہ دیکھا اور مسجد کا رخ ٹھیک قبلہ کی طرف فرمایا۔

اس مسجد کے سائبان کے پاس ایک چبوترہ ہے جس کے محراب میں ایک پتھر ہے اس میں یہ آیت لکھی ہے۔ لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ
لوگ کہتے ہیں کہ اسی جگہ یہ آیت نازل ہوئی تھی۔ کچھ لوگوں نے اس پر نقد کرتے ہوئے کہا ہے کہ صحیح روایت سے یہ ثابت نہیں۔

ہاں وہ چھوٹا گڑھا جو مسجد قبا کے صحن میں ہے اس کے بارے میں لوگ بتاتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی اسی جگہ بیٹھی تھی۔ جب ہجرت کے سال نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وہاں نزول فرمایا تھا۔ قبا کے متبرک مقامات میں مسجد کے قبلہ جات میں سعد بن خیثمہ کا گھر بھی ہے۔ مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس میں آرام فرما ہوئے تھے اور مسجد کے مغربی کونے کے قبلہ میں ایک جگہ ہے شاید یہی مسجد دار سعد ہے۔ یہ مسجد اب مسجد علی کے نام سے مشہور ہے اور مسجد کے قبلہ ہی میں ام کلثوم بنت ہدم کا گھر ہے جس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے اہل خانہ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر کے لوگ اترے تھے (شرح المناسک)

زرقانی نے شرح مواہب میں لکھا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت کے سال سرزمین قبا پر خاندان بنی عمرو بن عوف میں قیام فرمایا تھا۔ آپ کا ورود ام کلثوم بنت ہدم کے گھر میں ہوا تھا۔

بعض کا خیال ہے کہ اس وقت یہ مشرک تھے۔ محمد بن زبالہ نے اس پر اپنے یقین کا اظہار کیا ہے۔

○

# کوہ اُحد

## اس کے شُہدا اور اس کی مسجدوں کی زیارت

کوہ اُحد کی زیارت بذاتِ خود مستحب ہے۔ صحیح حدیث میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے۔

| | |
|---|---|
| اُحُدٌ جَبَلٌ یُّحِبُّنَا وَ نُحِبُّہٗ (فتح القدیر) | اُحد ایسا پہاڑ ہے جو ہم سے محبت رکھتا ہے اور ہم اس سے محبت رکھتے ہیں۔ |

اس حدیث کی تشریح میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ ہم سے کوہ اُحد کے لوگ محبت کرتے ہیں اور وہ مدینہ منورہ کے باشندے ہیں اور ہم ان سے محبت کرتے ہیں۔ لیکن صحیح یہ ہے کہ یہ حدیث اپنے ظاہر پر ہے۔ جس کا مفہوم یہ ہے کہ بذاتِ خود یہ پہاڑ ہم سے محبت کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اسے اس کی قوت بخشی ہے۔ (شرح مسلم۔ نووی)

امام احمد کی ایک روایت میں ہے کہ یہ پہاڑ جنت کے پہاڑوں میں سے ہے۔

سب سے افضل پہاڑ کون ہے اس میں علماء کا اختلاف ہے۔

بعض نے کہا ہے کہ کوہ اُحد سب سے افضل ہے اور ایک قول یہ ہے کہ جبلِ عرفات۔

بعض کا خیال ہے کہ جبل ابوقبیس اور کچھ کی یہ رائے ہے کہ کوہ طور سب سے افضل ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کلام فرمایا۔ (زرقانی)

زائر شہداءِ اُحد کے مزارات کی زیارت کرے اور ان کو سلام پیش کرے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے آپ نے شہداءِ اُحد کے بارے میں ارشاد فرمایا:

| | |
|---|---|
| لا یسلّم علیھم احدٌ إلی یوم القیٰمۃ إلا ردّوا | قیامت تک شہداءِ اُحد کو جو کوئی بھی سلام پیش کرے گا وہ اس کے سلام کا |

| | |
|---|---|
| علیہ رواہ البیہقی عن ابی ھریرۃ۔ | جواب دیں گے۔ بروایت ابوہریرہ (بیہقی) |

شہدائے اُحد میں حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کے چچا سید الشہدار حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ بھی ہیں۔ انہیں جبیر بن معطم کے غلام وحشی بن حرب نے اُپنے نیزے سے ضرب لگائی تھی جس سے آپ شہید ہوئے تھے۔

ملا علی قاری نے فرمایا ہے کہ ابن شیبہ نے روایت کی ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلّم کوہ اُحد کے شہدار کے مزارات پر ہر سال کے شروع میں تشریف لاتے اور یہ کلمات کہتے،

| | |
|---|---|
| سَلَامٌ عَلَیْکُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَی الدَّارِ۔ | تم کو سلام تمہارے صبر کے سبب (تمہارے لئے) دار آخرت کا انجام اچھا ہے۔ |

شیخ دہلوی نے لکھا ہے حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کے وصال کے بعد آپ کی سنّت پر عمل پیرا ہوتے ہوئے شہدار احد کے مزارات کی زیارت کے لئے جایا کرتے۔

زائر کے لئے افضل یہ ہے کہ جمعرات کو صاف ستھرا ہو کر دن کے ابتدائی حصّے میں شہدار اُحد کی زیارت کے لئے جائے تاکہ مسجد نبوی میں ظہر کی نماز باجماعت اس کی فوت نہ ہو (رد المحتار)

"الاختیار" میں ہے کہ یوں کہے۔ سَلَامٌ عَلَیْکُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَی الدَّارِ۔ سَلَامٌ عَلَیْکُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ وَاِنَّا اِنْشَآءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَاحِقُوْنَ ٥ اور آیۃ الکرسی اور سورہ اخلاص پڑھے۔

اُحد کے قریب پہونچ کر مسجد حمزہ سے زیارت شروع کرے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلّم سے مروی ہے۔ میرے چچاؤں میں سب سے بہتر حضرت حمزہ ہیں۔ حافظ ابوالقاسم بن عساکر دمشقی نے یہ روایت نقل کی ہے۔

حضور نے مزید ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ کے یہاں ساتوں آسمان والوں میں حمزہ کو اسد اللہ

اور اسد رسول اللہ لکھا ہے۔ (حاکم)

حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے رضاعی بھائی ہے۔ ان کو ثُوَیبہ نے دودھ پلایا تھا۔ ان کی عمر شہادت کے وقت اکیاون ۵۱ سال تھی۔ (مواہب لدنیہ)

اور صاحب "اصابہ" نے لکھا ہے کہ ساٹھ ۶۰ سال سے کم وہ باحیات رہے۔ بعض نے اٹھاون ۵۸ سال آپ کی عمر بتائی ہے۔ اور کچھ نے ساٹھ سال کی۔ (زرقانی)

حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کی خضوع وخشوع کے عالم میں زیارت کرے اور ان کی خدمت میں سلام پیش کرے۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا ہر جمعہ کو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کی زیارت فرماتیں۔

"احیاء العلوم" میں ہے کہ وہ نمازیں پڑھتیں اور وہاں روتیں۔ ۵۹۰ھ میں ان کا قبہ تعمیر کیا گیا۔

ابو الیمن سعد اللہ عبد الباقی بغدادی کی کتاب "اَوضحُ مَنْهَج اِلی معرفۃِ مناسِكِ الحج" میں لکھا ہے زائر کے لئے مستحب ہے کہ بقیع جائے اور وہاں کے مزارات کی زیارت کرے۔ خصوصاً سید الشہداء حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کی۔ یہ بات قابل قبول نہیں اس لئے کہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا مزار بقیع میں نہیں ہے۔

اور زائر (کوہ احد پر) عبد اللہ بن جحش کو سلام پیش کرے۔ یہ ام المومنین حضرت زینب کے بھائی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی اُمیمہ بنت عبد المطلب کے صاحبزادے ہیں۔ امیمہ کے اسلام کے سلسلے میں اختلاف کیا گیا ہے۔ ابن اسحاق نے اسلام کی نفی کی ہے۔ (زرقانی)

ذہبی نے "تجرید الصحابہ" میں لکھا ہے کہ عبد اللہ بن جحش کی والدہ امیمہ ہیں۔ بعض "مناسک" میں یہ بھی ہے کہ عبد اللہ کی والدہ صفیہ بنت عبد المطلب ہیں تو ہو سکتا ہے اس کے مؤلف نے کسی معتبر کتاب میں اس کی تصریح دیکھی ہو۔

اور وہ مصعب بن عمیر کو سلام پیش کرے۔ انہیں ابن قمیہ نے شہید کیا تھا۔ یہ بھی

مروی ہے کہ وہ دونوں مصعب بن عمیر اور عبداللہ بن جحش حضرت حمزہ کے ساتھ ایک ہی قبر میں دفن کئے گئے ہیں۔

شہداء اُحد کی تعداد کل ستر ہے۔ ان میں سہل بن قیس رضی اللہ عنہ بھی ہیں ان کا مزار حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کے پیچھے اس سے شامی جانب ان کے مزار اور کوہ احد کے وسط میں واقع ہے۔

شہداء احد میں عبداللہ بن عمرو، ابوایمن مولی عمرو بن جموح، خلاد بن عمرو بن جموح، خارجہ بن زید، سعد بن ربیع اور نعمان بن مالک بھی ہیں۔ ان کے مزارات غربی جانب حضرت حمزہ کے مزار سے کوئی ڈھائی سو گز کے فاصلہ پر واقع ہیں۔

سید سمہودی نے "تاریخ المدینہ" میں لکھا ہے کہ ان کے مزارات اُحد کے بڑے نالے کے مغربی سمت میں ایک بلند حصہ پر واقع ہیں۔ دوسرے شہداء احد کے مزارات کی شناخت تو نہ ہو سکی تاہم ظاہر یہی ہے کہ ان کے مزارات بھی حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کے اردگرد ہی ہوں گے۔ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے پائنتی آپ کا مزار بولنے والے کی قبر ہے۔ (المناسک)

لیکن اب اس[1] کا کوئی نشان باقی نہیں رہا۔ میں نے زیارت کرانے والے سے اس کے بارے میں دریافت کیا تو اس نے کچھ نہ بتایا۔

حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کے سرہانے ایک قبر ہے اس کے بارے میں بتایا جاتا ہے کہ سید متقی جو اشراف مکہ سے ہیں ان کی قبر ہے۔ اسی طرح مسجد کے صحن کی قبر مدینہ کے کسی امیر کی ہے۔ حضرت حمزہ کے مزار اور کوہ احد کے درمیان پتھر کی باؤنڈری کے اندر نظر آنے والی قبریں اعرابیوں کی ہیں۔

---

[1] مؤلف رحمۃ اللہ علیہ نے ان مقدس مقامات کی زیارت ۱۳۰۹ھ اور ۱۳۸۰ھ کے دوران کی تھی۔

حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار اور کوہ احد کے درمیان ایک قبر ہے جس کے بارے میں بتایا جاتا ہے کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک کی شہادت گاہ ہے۔

منقول ہے کہ عتبہ بن وقاص نے اس دن نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تیر مارا جس سے حضور کا نچلا دانت جسے رباعی کہتے ہیں ٹوٹ گیا۔ ٹوٹنے کی وضاحت یہ کی گئی ہے کہ دانت کا ایک ٹکڑا ٹوٹ کر نکلا۔ دانت جڑ سے نہیں اکھڑا۔ حدیث میں دانت کے لئے رباعیہ کا لفظ آیا ہے۔

علامہ زرقانی نے اس کی تشریح یہ کی ہے کہ رباعیہ وہ دانت ہے جو بیچ کے دونوں دانت اور نوکیلے دانت کے درمیان ہوتا ہے۔ اس کی جمع رباعیات آتی ہے (زرقانی)

بقول بعض حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام جب حج اور عمرہ کے لئے آئے اور مکہ مکرمہ سے واپسی میں کوہ احد پر اترے تو حضرت ہارون علیہ السلام کا پیغام اجل پہونچا اور اسی پہاڑ پر انہوں نے وفات پائی اور وہیں انہیں دفن کیا گیا۔ ان کا مزار بھی اسی پہاڑ کے اوپری حصہ پر مشہور و معروف ہے۔

یہ روایت سند کے ساتھ زبیر بن بکار نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے "فضل المدینہ" نامی کتاب میں نقل کی ہے۔ (الردف)

لیکن زرقانی نے نقل کیا ہے کہ یہ روایت قطعاً غلط ہے اور زبیر کی سند اس سلسلے میں نہایت ضعیف ہے۔ کیونکہ بعض کی تحقیق کے مطابق حضرت ہارون علیہ السلام نے شام کے شہر جبلہ کے علاقہ میں وفات پائی اور اکثر کی رائے یہ ہے کہ مقام تیہ میں حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام نے وفات پائی۔ حضرتِ ہارون علیہ السلام نے پہلے پھر حضرت موسےٰ علیہ السلام نے داعی اجل کو لبیک کہا۔

کوہ احد میں ایک غار ہے جس کے بارے میں بتایا جاتا ہے کہ اس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم چھپے تھے۔ اسی طرح وہ چٹان جس کے سلسلے میں لوگ بتاتے ہیں کہ اس پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تشریف رکھی تھی اس کے اوپر ایک سر کا نشان ہے۔ اس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک کا نشان ہے۔ یہ باتیں معتمد ذرائع سے ثابت نہیں۔ زائر کے

لئے مستحب ہے کہ کوہ احد کے کسی درخت سے تھوڑا سا حصہ بطور تبرک کھلئے گو اسے خار دار درخت ہی کا حصہ کیوں نہ نصیب ہو۔ (شرح المناسک)

بعض روایتوں میں آیا ہے کہ اُحد جنت کے پہاڑوں میں سے ایک پہاڑ ہے جب تم اس پر پہونچو تو اس کے پھلوں سے کچھ کھاؤ۔ اگر کوئی پھل نہ ہو تو اس کے گھاس پودے ہی کھالو۔

"نظام الملکۃ" میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ جب کوہ احد پر پہونچو تو اس کے درخت سے کچھ کھالیا کرو۔ اس کے خار دار درخت ہی سہی۔

بعض "مناسک" میں مروی ہے کہ "جب تم کوہ احد پر پہونچو تو اس کے درخت سے حریدو" لیکن میں اس روایت سے واقف نہیں۔

کوہ احد کی مسجدوں میں نماز پڑھنا مستحب ہے۔

مساجد احد میں حسب ذیل مسجدیں قابل ذکر ہیں:

**مسجد فسح**

یہ مسجد حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے شمال میں کوہ احد کی جڑ میں اس سے متصل واقع ہے۔ جب مہراس کی گھاٹی میں جائیں تو آپ کے دائیں جانب احد سے متصل یہ مسجد ملے گی۔ مہراس پتھر کی اوکھلی کو کہتے ہیں۔ عربوں کی عادت تھی کہ کنویں کے پاس اوکھلی نما پتھر رکھ دیا کرتے تھے جس میں پانی بھر دیا جاتا تھا۔

علامہ زرقانی کی رائے یہ ہے کہ "مہراس" احد کے ایک کنویں کا نام ہے۔

اس مسجد کو مسجد فسح کہے جانے کی وجہ یہ ہے کہ بقول بعض آیت فسح اسی میں نازل ہوئی۔ آیت فسح یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا قِيلَ لَكُمْ تَفَسَّحُوا فِي الْمَجَالِسِ فَافْسَحُوا يَفْسَحِ اللَّهُ لَكُمْ. (پ ۲۸-۲) | اے ایمان والو! جب تم سے کہا جائے کہ تم مجلسوں میں جگہ دو تو تم جگہ دو اللہ تبارک وتعالیٰ تمہیں جگہ دے گا۔ |

حضرت قتادہ فرماتے ہیں کہ لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں ایک دوسرے سے

آگے رہنے کی خواہش رکھتے اور کسی کو اپنے پاس آتا ہوا دیکھتے تو اپنی جگہ سے ہٹتے نہیں تھے اور آنے والے کو حضور سے قریب بیٹھنے کا موقع نہ دیتے اس لئے اللہ تعالےٰ نے انہیں حکم دیا کہ آنے والوں کو وہ جگہ دے دیا کریں۔

ابو العالیہ اور حسن نے اس کی تشریح یہ کی ہے کہ ایسا لڑائیوں کے موقع پر ہوتا کہ اگر کوئی صف میں آتا اور کہتا کہ جگہ دو تو لوگ قتال کے شوق اور اپنی شہادت کے اشتیاق کے سبب جگہ دینے سے انکار کر دیتے تھے۔ (معالم التنزیل)

مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ احد سے فارغ ہونے کے بعد اس مسجد میں ظہر و عصر کی نماز ادا فرمائی تھی۔

**مسجد جبل عینین**

یہ مسجد کوہ عینین کے شرقی حصے پر واقع ہے اس حصے کے بارے میں بتایا جاتا ہے کہ یہ وہ ہے جس پر حضرت حمزہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو نیزہ لگا تھا۔ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ احد کے دن ظہر کی نماز اسی پہاڑ پر پڑھی تھی۔ اس لئے اس کو جبل عینین کہا جاتا ہے۔

**مسجد وادی**

یہ مسجد ابھی اوپر ذکر کی جانے والی مسجد کے قریب ہی کوہ عینین کے شامی کنارہ پر واقع ہے۔

کہا جاتا ہے۔ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہلی جگہ سے اسی جگہ آکر گر پڑے تھے پھر یہاں سے اس جگہ لے جاتے گئے جہاں بحکم نبی صلی اللہ علیہ وسلم دفن کئے گئے۔

○

# جنت البقیع اور بیرون بقیع مدینہ منورہ

## اور اس کے قرب وجوار کی متبرک مسجدیں

جنت البقیع اور بیرون جنت البقیع مدینہ منورہ اور اس کے قرب وجوار میں کثرت سے مسجدیں پائی جاتی ہیں ان میں مشہور مسجدوں کا تذکرہ ذیل میں پیش کیا جارہا ہے۔

**مسجد الجمعہ**

یہ مسجد قباء کے شامی جانب واقع ہے۔

مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کی جمعیت کے ساتھ جو تقریباً سو پر مشتمل تھی اس میں نماز ادا فرمائی۔ (مواہب لدنیہ)

بقول بعض صحابہ کی تعداد چالیس تھی۔ یہ اس وقت کی بات ہے جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم قباء سے مدینہ منورہ کے لئے روانہ ہوئے تھے۔ یہ اسلام میں پہلا جمعہ تھا جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مدینہ منورہ روانگی کے دوران قائم کیا گیا۔

اس مسجد کے قریب ایک وادی ہے جس کے مغرب میں بنی سالم بن عوف کے دیار ہیں اسی لئے اس مسجد کا نام مسجد الوادی بھی ہے۔ (جذب القلوب)

یہ مسجد قباء جانے والے شخص کے دائیں طرف واقع ہے۔ (مواہب لدنیہ)

بعض نے کہا ہے کہ بنی سالم کی دو مسجدیں ہیں ان میں چھوٹی یہی مسجد الجمعہ ہے۔

**مسجد الفضیخ**

یہ مسجد قباء کے شرقی جانب واقع اور چوکور ہے۔ مسجد الشمس کے نام سے مشہور ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ مشرق میں ہے اور نسبتاً دوسری جگہوں کے بلند جگہ پر ہے۔ اس طرح آفتاب کی شعاع سب سے پہلے اس پر پڑتی ہے۔

بعض نے اس مسجد کی وجہ تسمیہ یہ بتائی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لئے سورج

کی واپسی کا واقعہ اسی جگہ رونما ہوا تھا۔ لیکن یہ غلط ہے۔ اس لئے کہ یہ واقعہ صہباء خیبر کا ہے۔
بنو نضیر کے یہودیوں کا جب آپ نے محاصرہ فرمایا تھا۔ اس جگہ چھ دن تک نماز ادا فرمائی تھی۔ پھر یہاں پر مسجد بنائی گئی۔

**مسجد بنی قریظہ** مسجد شمس کے مشرق میں یہ واقع ہے۔ ولید بن عبدالملک کے زمانے میں یہ مسجد بنائی گئی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بنو قریظہ کے محاصرہ کے وقت اس جگہ نزول فرمایا تھا۔ اس مسجد میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز پڑھنے کی جگہ مسجد کا مغربی شمالی گوشہ ہے۔

اس جگہ مسجد قباء کے مینارے کی طرح ایک مینارہ تھا۔ پھر وہ گر گیا اور اس کی جگہ نصف قامت کے بقدر ایک چبوترہ بنایا گیا۔

**مسجد ماریہ قبطیہ** حضرت ماریہ قبطیہ شاہزادۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سیدنا ابراہیم کی والدہ ہیں۔

مسجد بنی قریظہ کے شمالی جانب مقام عالیہ میں یہ مسجد واقع ہے۔ عالیہ مدینہ منورہ سے تین یا چار میل کے فاصلہ پر نواحی آبادیوں کا نام ہے۔

مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مقام پر نماز پڑھی ہے۔ اس جگہ حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کا ایک باغ تھا۔ اسی باغ میں حضرت ابراہیم شاہزادۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ہوئی تھی۔

**مسجد بنی ظفر** اسے مسجد البغلہ بھی کہا جاتا ہے۔ یہ مسجد بقیع کے شرقی جانب قبہ فاطمہ بنت اسد والدۂ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے راستے میں واقع ہے۔ بنی ظفر کے محلہ میں اس جگہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز پڑھنا اور وہاں کے پتھر پر تشریف رکھنا منقول ہے۔

اور اس کا تجربہ بارہا کیا جا چکا ہے کہ جس عورت کو استقرار حمل نہیں ہوتا اس پتھر پر

بیٹھ جاتی ہے تو اسے اِستقرار حمل ہو جاتا ہے۔ یہیں ایک پتھریلی زمین ہے جس کے پتھروں پر خچر کے کھر، کہنی اور انگلیوں کے نشانات ہیں۔ یہ سب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب ہیں اور لوگ ان سے برکت حاصل کرتے ہیں۔

علامہ شہاب آفندی نے "شرح الشفاء" میں لکھا ہے کہ سیوطی نے اُپنے فتاوٰی میں تحریر فرمایا ہے کہ میں اس روایت کی اصل وسند سے واقف نہیں اور نہ حدیث کی کسی کتاب میں یہ روایت میری نظر سے گزری ہے۔

ان کے شاگرد علقمی نے "جامع صغیر" کی شرح میں انہیں کا اتباع کیا ہے مزید یہ بھی لکھا ہے کہ کسی معتمد تاریخ میں بھی یہ بات نہ مل سکی۔ پھر اس کی نسبت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کرنا روا نہیں۔

**مسجد الاجابہ** یہ بقیع کے شامی جانب اوس کے ایک قبیلہ بنی معاویہ کی مسجد ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک دن مسجد بنی معاویہ سے گزر ہوا۔ آپ نے اس میں دو رکعت نماز ادا فرمائی اور اس کے بعد محراب سے تقریباً دو ہاتھ دائیں جانب کھڑے ہو کر ایک طویل دعا فرمائی۔

اور فرمایا میں نے اللہ تعالیٰ سے دُعا کی کہ وہ میری امت کو قحط وغرق میں ہلاک نہ فرمائے۔ میری یہ دُعا مقبول ہوئی اور میں نے یہ دعا کی کہ میری امت میں باہمی قتل وخونریزی نہ ہو۔ یہ دعا مقبول نہ ہوئی۔

**مسجد البقیع** یہ مسجد عقیل کے مزار کے مغرب جانب واقع ہے اس کے بارے میں بتایا گیا ہے (کہ ظاہر یہ ہے کہ یہ مسجد ابی ابن کعب ہے) ــــ مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس مسجد میں آیا جایا کرتے اور اس میں نماز پڑھتے اور ایسا متعدد بار ہوا۔

**مسجد فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا** یہ مسجد بقیع میں ہے اور بیت الاحزان کے نام سے مشہور ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے غم میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

لوگوں سے الگ تھلگ ہو کر اسی میں ٹھہری تھیں۔

**مسجد ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ** یہ چھوٹی سی مسجد ہے۔ کوہ اُحد کے ایک حصے سے قریب حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کے راستے میں واقع ہے۔

اس کی لمبائی آٹھ ہاتھ ہے بتایا گیا ہے کہ شاید یہ وہ مقام ہے جس کے بارے میں ایک روایت ہے کہ نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم نے وہاں دو رکعت نماز ادا فرمائی اور ایک بہت طویل سجدہ فرمایا اور آپ پر اسی جگہ وحی نازل ہوئی چنانچہ حضور اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم نے ارشاد فرمایا کہ جبرئیل میری خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا اللہ کا ارشاد ہے۔ جس نے آپ پر درود پڑھا اس پر میں رحمت نازل کروں گا۔ تو میں نے اللہ تعالیٰ کا سجدۂ شکر ادا کیا۔ (بیہقی)

**مسجد مصلّی العید** یہ مسجد مدینہ منورہ سے باہر غربی جانب واقع ہے۔ نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم اپنے وصال تک اس میں نماز پڑھتے رہے۔ اور جب آپ اپنے سفر سے واپس آتے اور اس عید گاہ سے آپ کا گزر ہوتا تو آپ قبلہ رو ہو کر دعا فرماتے۔

ابن مسیب نے روایت کی ہے کہ نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم نے نجاشی (شاہ حبشہ) کی نماز جنازہ اسی عید گاہ میں ادا فرمائی۔

**ایک اور مسجد** یہ مسجد عید گاہ کی مسجد کے شمال میں مائل بجانب مغرب واقع ہے اور مسجد سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے نام سے مشہور ہے۔ شاید حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے دور خلافت میں اس کے اندر نماز عید ادا کی ہو یا اس سے پہلے کوئی نفل نماز پڑھی ہو۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم نے پہلے پہل لوگوں کی کم تعداد ہونے کے سبب اس میں نماز عید ادا فرمائی تھی۔

**ایک تیسری مسجد** عید گاہ کے شامی طرف یہ ایک اور مسجد ہے اور مسجد علی کے نام سے مشہور ہے۔ شاید حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس مقام پر نماز عید ادا فرمائی ہو۔ یہ بھی بتایا جاتا ہے کہ جس وقت حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ محصور تھے

اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے گھر سے نکلے اور اس جگہ ٹھہرے تھے۔

یہ بھی کہا گیا ہے کہ ابتداءً لوگوں کی کمی کے سبب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں نماز عید ادا فرمائی تھی۔ کچھ لوگوں کا یہ بھی خیال ہے کہ یہ تینوں مسجدیں حضرت عمر بن عبدالعزیز کے زمانہ میں تعمیر کی گئیں۔

**مسجد الفتح** یہ مسجد کوہ سلع کے مغربی حصہ پر واقع ہے۔ سلع مدینہ منورہ سے باہر ایک پہاڑ ہے اس مسجد کو مسجد الاحزاب بھی کہتے ہیں۔ اس جگہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز ادا فرمانا۔ روایتوں میں ملتا ہے۔

اس مقام پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایام خندق دو شنبہ، سہ شنبہ اور چہار شنبہ کو کفار قریش کی شکست کے لئے دعا فرمائی تھی۔ چنانچہ چہار شنبہ کو دو نمازوں کے درمیان حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا مقبول ہوئی۔ (فتح القدیر)

جہاں یہ دعا مقبول ہوئی تھی وہ جگہ مسجد کے صحن میں محراب کے مقابل ہے۔

شیخ دھلوی نے نقل کیا ہے کہ دعا کرنے والا محراب کے سامنے مسجد کے صحن میں کھڑا ہو۔

**مسجد سلمان فارسی رضی اللہ عنہ** یہ مسجد جانب قبلہ میں مسجد الفتح کے قریب واقع ہے۔ اس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز ادا فرمانا مروی ہے۔

**مسجد علی رضی اللہ عنہ** یہ مسجد بھی مسجد الفتح کے قریب واقع ہے۔ اس میں بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز ادا فرمانا منقول ہے۔

**مسجد ابوبکر رضی اللہ عنہ** یہ مسجد مسجد الفتح کے پاس قبلہ کی طرف پہاڑ کی جڑ میں واقع ہے۔ اس میں بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز پڑھنا مروی ہے

یہ تینوں مسجدیں تینوں اصحاب رضی اللہ عنہم کی طرف منسوب کیوں ہیں اس کی وجہ معلوم نہ ہو سکی۔

ان تینوں مسجدوں کو مساجد الفتح بھی کہا جاتا ہے۔

پھر لوگوں نے یہ وجہ بتائی ہے کہ ان تینوں اصحاب رضی اللہ عنہم کی قیام گاہیں خندق کے دن انہیں جگہوں پر تھیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان کی قیام گاہوں میں تشریف لائے تھے اور ان میں نماز پڑھی تھی۔

**مسجد بنی حرام** یہ مسجد اسی نام سے مدینہ منورہ میں مشہور و معروف ہے۔ بعض روایتوں میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں نماز پڑھی ہے۔ اس مسجد کے پاس کوہ سلع کا غار ہے۔ جسے کہف بنو حرام کہتے ہیں۔

مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس غار میں تشریف رکھی اور آپ پر وحی نازل ہوئی۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام حاضر ہوئے اور آپ کے پاس وحی لائے کہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے :—

| | |
|---|---|
| طُوبٰی لَكَ لَا اَفْعَلُ بِاُمَّتِكَ اَمْرًا يَكُونُ مَكْرُوْهًا لَكَ | آپ کو بشارت ہو میں آپ کی امت کے ساتھ کوئی ایسا معاملہ نہ کروں گا جو آپ کے لئے ناگوار خاطر ہو۔ |

طبرانی نے بھی اسی مفہوم کی حدیث روایت کی ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایام خندق کی راتیں اسی غار میں گزارتے یہ غار قبلہ کے راستے میں مدینہ منورہ سے مساجد الفتح کی طرف جانے والے کے دائیں جانب واقع ہے۔

**مسجد القبلتین** یہ مسجد مساجد الفتح کے غربی جانب وادیٔ عقیق سے قریب واقع ہے۔ اس میں دو محرابیں ہیں ایک کعبہ کی طرف اور دوسری بیت المقدس کی طرف۔

مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم خلیدہ والدۂ بشر بن براء بن معرور سے ملنے بنی سلمہ کے ہاں تشریف لے گئے۔ انہوں (خلیدہ) نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے کھانا تیار کیا۔ ظہر کا وقت ہو گیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اُپنے صحابہ کے ساتھ ان کی مسجد میں دو رکعت نماز ادا فرمائی۔ پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تیسری رکعت میں کعبہ کی طرف رخ کرنے کا حکم دیا گیا۔ سبھی حضرات کعبہ کی طرف گھوم گئے

اس طرح کہ امام اپنی اس جگہ سے جہاں وہ پڑھ رہا تھا اپنے پیچھے کی طرف آگیا اور لوگ بھی گھوم کر امام کے پیچھے ہو گئے۔ اور عورتیں بھی گھومیں اور مردوں کے پیچھے ہو گئیں۔

اس مسجد میں تبدیلیٔ قبلہ کا حکم نازل ہونے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اس میں بیت المقدس سے کعبہ کی طرف رُخ کر لینے کے سبب اس کا نام مسجد القبلتین ہو گیا۔

(مواہب لدنیہ بروایت ابن سعد عن واقدی)

زرقانی نے لکھا ہے کہ یہاں یہ اشکال نہیں کہ یہ عمل کثیر ہے۔ کیونکہ اس میں یہ احتمال ہے کہ عمل کثیر اس وقت تک نماز میں گفتگو کی طرح مفسد نماز نہ رہا ہو۔ یا مصلحت کے پیش نظر یہ عمل معاف کر دیا گیا ہو۔

**مسجد الذباب**

مسجد الرایہ کے نام سے یہ مشہور ہے۔ اور کوہ سلع سے شرقی جانب مدینہ منورہ سے شامی طرف پہاڑ کے حصہ پر واقع ہے۔ اس جگہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز ادا فرمانا بعض روایتوں میں منقول ہے۔ یہ بھی مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب غزوہ تبوک کے لئے تشریف لے جا رہے تھے تو اپنا خیمہ اسی مقام پر نصب فرمایا تھا۔

**مسجد السقیا**

سقیا ایک مقام کا نام ہے۔ وہاں کے کنوئیں کے شامی طرف یہ مسجد واقع ہے۔ مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس جگہ نماز ادا فرمائی اور اہل مدینہ کے صاع اور مد میں برکت کے لئے اسی مقام پر دعا فرمائی۔

○

# متبرک کنوئیں

کسی شاعر نے خوب کہا ہے :—

| | |
|---|---|
| أَفْضَلُ الْمِيَاهِ مَاءٌ قَدْ نَبَعَ | بَيْنَ أَصَابِعِ النَّبِيِّ الْمُتَّبَعِ |
| فَمَاءُ زَمْزَمَ فَمَاءُ الْكَوْثَرِ | فَنِيلُ مِصْرَ ثُمَّ بَاقِي الْأَنْهُرِ |

سب سے افضل پانی وہ ہے جو نبی مقتدیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی انگلیوں کے بیچ سے نکلا پھر آب زمزم پھر آب کوثر پھر نیل مصر پھر دوسری ندیوں کا پانی —

واضح رہے کہ متبرک کنوئیں بہت سے ہیں۔ ان سے وضو کرنا غسل کرنا اور ان کا پانی پینا مستحسن ہے۔ ان کے اعداد سترہ بتائے گئے ہیں۔ بعض نے انیس ہونے کی تصریح کی ہے۔ ان میں بعض کا تذکرہ پیش کیا جارہا ہے۔

**بیر اریس** یہ کنواں مسجد قبا سے قریب اس کے غربی جانب واقع ہے۔ یہ کنواں کھاری تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں آب دہن مبارک ڈالا اور اس کا پانی نہایت شیریں اور لطیف ہوگیا۔ یہ وہی کنواں ہے جس پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنی پنڈلی کھول کر پاؤں لٹکائے ہوئے بیٹھے تھے اور پھر حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم بھی اسی نشست سے بیٹھے تھے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے وضو فرمایا ہے — (بخاری و مسلم)

بتایا جاتا ہے کہ اس کا پانی آب زمزم کی طرح جس مقصد سے پیا جائے مثلاً پیاس کی شدت ختم کرنے یا مرض سے شفا یابی یا اسی طرح کے دیگر مقاصد کے لئے تو یہ مقاصد پورے ہوتے ہیں جیسا کہ ملا علی قاری نے نقل کیا ہے۔

اسی کنوئیں میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں انہیں کے ہاتھ سے یا ان کے خادم معیقیب کے ہاتھ سے مُہر نبوت گری اور انتہائی تلاش و جستجو کے بعد بھی نہ مل سکی۔

اس میں راز یہ ہے کہ اسی مُہر پر انتظام و تدبیر کا مدار تھا۔ اس کا کھو جانا۔ فتنے و فساد کا دلیل بن گیا۔ اس مُہر کا نقش محمد رسول اللہ تھا۔ ایک سطر میں محمد دوسری میں رسول اور تیسری میں اللہ مکتوب تھا

نبی صلی اللہ علیہ وسلم یہ انگشتری مبارک اپنے ہاتھ میں پہنتے پھر یہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں پہونچی اور سب سے اخیر میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں آئی اور انہیں کے ہاتھوں گم ہوئی۔

**بیر غرس**

مسجد قباء سے مشرق و شمال کی جانب یہ کنواں واقع ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اس سے وضو فرمانا اور پانی پینا اور بقیہ پانی اسی میں ڈال دینا بعض روایتوں سے ثابت ہے۔

ابن ماجہ کی یہ صحیح روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے پانی سے سات مشک سے غسل دیئے جانے کی وصیت فرمائی تھی۔ حسب وصیت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس سے غسل دیا گیا۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ یہ کنواں جنت کے چشموں سے ایک چشمہ ہے (نظام المکرم)

**بیر رُومہ**

یہ کنواں مسجد القبلتین کے شمالی جانب وادیٔ عقیق میں واقع ہے۔ وادیٔ عقیق ایک مبارک وادی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بارے میں ارشاد فرمایا اس وادی سے مجھے محبت ہے۔ اور اس کو مجھ سے محبت ہے۔ اس کنوئیں کا پانی نہایت شیریں اور لطیف ہے

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے "جس نے بیر رومہ کی کھدائی کی اس کے لئے جنت ہے" اس وقت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس کی کھدائی کرائی۔ ایک روایت میں یہ ہے کہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اسے پینتیس ہزار درہم میں خریدا اور غنی، نادار اور مسافر کے لئے اسے وقف کر دیا۔

### بیر بُضاعہ

یہ کنواں مدینہ طیبہ کے باب شامی کے پاس حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار کے راستہ پر چلنے والے شخص کے دائیں جانب واقع ہے۔ ان دنوں یہ کنواں باغ جمل اللیل میں ہے۔

منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے پانی سے وضو فرمایا ہے اور اس میں اُپنا لعاب دہن مبارک ڈالا اور اس کے پانی اور پینے والوں کے حق میں دعا برکت فرمائی ہے۔ عہد رسالت میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیماروں کو بغرض شفاء اس کے پانی سے نہلاتے حق سبحانہ اس کی برکت سے انہیں صحت عطا فرماتا۔

### بیر بُصہ

بضم باء و تشدید صاد یا تخفیف صاد

یہ کنواں جنت البقیع سے قریب ہے۔ بقیع سے جو راستہ مسجد قباء کو گیا ہے اس کے مشرق جانب نخلستان میں واقع ہے۔ یہاں دو کنوئیں ہیں۔ ان میں ایک چھوٹا ہے۔ بتایا گیا ہے کہ ان دونوں میں "بیر بصہ" بڑا ہے۔ بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ بیر بصہ چھوٹا ہے اور اس میں سیڑھیاں ہیں۔

اس کنوئیں پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اُپنا سر مبارک دھویا سر کا غسالہ اور موئے مبارک جو سر سے جھڑے اسی کنوئیں میں برکت کے لئے آپ نے ڈال دیئے۔

### بیر حاء

یہ کنواں مسجد نبوی سے قریب شمالی جانب واقع ہے اور بعض مناسک میں جو یہ ہے کہ یہ کنواں مسجد نبوی سے قبلہ جانب ہے یہ صحیح نہیں۔

پہلے یہ کنواں حضرت ابوطلحہ انصاری کے باغ میں تھا۔ اس جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور درختوں کے سایے میں تشریف رکھتے اور اس کنوئیں کا پانی نوش فرماتے۔ ان دنوں یہ کنواں ایک چھوٹے سے باغ میں ہے۔

**بیر اھاب**

ان دنوں یہ کنواں زمزم کے نام سے مشہور ہے۔ یہ کنواں مدینہ منورہ کے مغربی جانب سنگلاخ زمین پر واقع ہے۔ مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں اپنا لعاب دہن مبارک ڈالا ہے۔

بتایا گیا ہے کہ اس کا پانی دُنیا کے گوشے گوشے میں آب زمزم کی طرح لے جایا جاتا تھا۔

**بیر العھن**

مسجد قباء کے شرقی جانب عوالی مدینہ کے ایک پہاڑ پر یہ کنواں کندہ ہے۔

بعض نے اسے بیر الیسیرہ کہا ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا لعاب دہن مبارک اس میں ڈالا ہے اور اس کے پانی سے وضو فرمایا ہے اور اس کنوئیں کے لئے دعائے برکت فرمائی ہے

**بیر ابی عنبہ**

یہ کنواں مدینہ منورہ سے ایک میل پر واقع ہے شاید اس وقت یہی کنواں بیر فوزی کے نام سے مشہور ہے

مروی ہے کہ لشکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب غزوہ بدر کے لئے روانہ ہوا تھا تو اسی جگہ اُترا تھا۔

**بیر انس بن مالک**

راجح یہ ہے کہ یہ کنواں ان دنوں زناطیہ کے نام سے مشہور ہے — نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اس کنوئیں کا پانی نوش فرمانا اور اس میں اپنا لعاب دہن مبارک ڈالنا منقول ہے

مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لعاب دہن کے سبب مدینہ منورہ میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر کے کنوئیں سے زیادہ شیریں اور میٹھے پانی کا کوئی کنواں نہ تھا۔ یہ روایت ابو نعیم وغیرہ نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے نقل کی ہے۔ (زرقانی)

**بیر السقیا**

یہ سنگلاخ زمین پر واقع ہے اور بیر الاعجام کے نام سے مشہور ہے۔ یہ کنواں ویران ہو چکا تھا۔ عجم کے کسی فقیر نے اسکی تعمیر کرلی۔ یہ بیر علی جانے والے شخص کے دائیں طرف واقع ہے

بعض روایتوں میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا پانی نوش فرمایا ہے۔

مذکورہ کنوؤں میں حسب ذیل سات کنوئیں زیادہ مشہور ہیں، بیر اریس۔ بیر غرس۔ بیر رومہ بیر بضاعہ۔ بیر بصہ۔ بیر حا۔ بیر العھن

○

# حرمین شریفین کے درمیان کی مسجدیں

زائر کو مکہ مکرمہ اور مدینہ طیبہ کے درمیان کی مسجدوں کی بھی زیارت کرنی چاہیئے۔ کرمانی نے اپنی مناسک میں ایسی بیس مسجدوں کا ذکر کیا ہے۔

ان میں بعض کا تذکرہ ذیل میں پیش کیا جا رہا ہے۔

**مسجد ذوالحلیفہ** ذوالحلیفہ اہل مدینہ کی میقات ہے۔ مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عمرہ اور حجۃ الوداع کے سفر میں ذوالحلیفہ کے ایک ببول کے درخت کے نیچے قیام فرمایا تھا اور نماز کے بعد یہیں احرام باندھا تھا۔ آپ کی نماز پڑھنے کی جگہ مسجد کا درمیانی ستون ہے۔

**مسجد المعرّس** ذوالحلیفہ میں پہلی مسجد کے قریب یہ ایک چھوٹی سی مسجد ہے۔ محمد بن اسحٰق مدنی نے کہا ہے کہ معرّس مدینہ منورہ سے چھ میل کے فاصلہ پر واقع ہے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت ایک غزوہ سے واپس ہو رہے تھے آپ شب کے اخیر حصہ میں یہیں اُترے اور اسی جگہ نماز ادا فرمائی تھی۔ اسی لئے اس جگہ کو معرّس (رات کے اخیر حصہ میں اُترنے کی جگہ) کہتے ہیں۔

**مسجد شرف الروحاء** شرف الروحاء مدینہ منورہ سے تیس یا چالیس میل کے فاصلہ پر ایک مقام کا نام ہے۔ اس جگہ دو مسجدیں ہیں ایک چھوٹی اور دوسری بڑی۔

منقول ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے چھوٹی مسجد میں نماز ادا فرمائی ہے۔ یہ مسجد

مکہ جانے والے راستے پر چلنے والے شخص کے دائیں جانب واقع ہے۔ ان دونوں مسجدوں کے درمیان ایک مرتبہ پتھر وغیرہ پھینکنے کی مقدار کا فاصلہ ہے یہیں چند مزارات ہیں جو مزارات شہداء کے نام سے مشہور ہیں۔ شاید یہ ان اہل بیت کے شہداء کے مزارات ہیں۔ جنہیں ۱۶۹ھ میں ظلماً شہید کیا گیا تھا۔

**مسجد الغزالہ** یہ مسجد وادی روحاء کے آخیر حصے میں پہاڑ کے کنارہ مکہ جانے والے راستہ کے بائیں طرف واقع ہے اور مدینہ منورہ جانے والے راہی کے دائیں جانب ہے۔ اس جگہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نزول فرمانا اور نماز پڑھنا منقول ہے۔

اسے غزالہ اس لئے کہتے ہیں کہ اس وادی میں ہرنی نے آپ کی رسالت کی شہادت دی تھی۔ یہ واقعہ اسی جگہ سے منسوب ہے۔

**مسجد عرق الظبیہ** مقام روحاء سے قریب واقع ہے۔
مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں نماز پڑھی ہے

**مسجد بدر** یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے غزوۂ بدر کا مقام ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے جو چھپر بنائی گئی تھی۔ وہ اس سے قریب تھی۔ اس کی جگہ ایک کھجور کے درخت کے پاس مشہور ہے۔ (شرح المناسک)

شیخ دہلوی نے لکھا ہے یہ مسجد اسی چھپر کی جگہ بنائی گئی ہے۔ اس کے قریب ایک چشمہ ہے اور اسی کے قریب ایک دوسری مسجد بھی ہے۔ جس کی اصل کا پتہ نہیں۔

زائر جب مقام بدر پر پہونچے تو وہاں کے شہداء صحابہ رضی اللہ عنہم کو اجمالی طور پر سلام عرض کرے۔

مکہ جانے والے راہ گیر کے دائیں طرف بدر کے بعد ایک پہاڑ ہیں جو شگاف ہے جس پر لوگ چڑھتے ہیں اور خیال رکھتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں نماز پڑھی ہے اس کی کوئی اصل نہیں۔

اسی طرح وہ ٹیلہ جس کے بارے میں عوام کا دعویٰ ہے کہ فرشتے اس پر نقارہ بجاتے ہیں۔ اس کی بھی کوئی اصل نہیں۔ لیکن شیخ دہلوی نے فرمایا ہے کہ نقارہ کی آواز وہاں سنی جاتی ہے۔ واللہ اعلم باسرارہ

**مسجد الصفراء** لوگ اس مسجد سے برکت حاصل کرتے ہیں۔ عبیدہ بن حارث نے غزوہ بدر کے زخم کے سبب اسی مقام صفرا میں وفات پائی تھی۔ یہیں آپ دفن کئے گئے۔ وہیں آپ کے مزار کی زیارت کی جاتی اور اس سے برکت حاصل کی جاتی ہے۔

عوام اس مزار کو حضرت ابوذر غفاری کا مزار بتاتے ہیں یہ صحیح نہیں اس لئے کہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ ربذہ میں مدفون ہوئے ہیں۔

**مساجد الجحفہ** پہلی مسجد جحفہ کے شروع میں مدینہ کی طرف ہے۔ دوسری جحفہ کے آخیر میں میقات کی حد بتانے کے لئے جو دو نشان بنے ہیں ان کے قریب ہے۔ تیسری مکہ جانے والے راستہ پر جحفہ سے تین میل کے فاصلہ پر ہے۔

**مسجد خلیص** بضم خار، مکہ سے تین دن کی مسافت پر واقع ہے۔ اس جگہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھی ہے۔

**مسجد مر الظہران** یہ مکہ جانے والے راستے کے بائیں طرف مکہ سے ایک منزل پر واقع ہے اسے مسجد الفتح بھی کہتے ہیں۔ شاید نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے وقت اس میں نماز ادا فرمائی ہو۔

**مسجد سرف** سرف ایک مقام کا نام ہے جو تنعیم سے تقریباً تین میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔ یہیں ام المؤمنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا مزار ہے۔ اسی جگہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ان کا زفاف ہوا تھا —— یہیں ان کی وفات ہوئی اور اسی جگہ دفن کی گئیں

## مسجد تنعیم

اسے مسجد عائشہ بھی کہا جاتا ہے۔ اس لئے کہ انہوں نے حجۃ الوداع میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت سے اپنے بھائی عبد الرحمن کے ساتھ اسی جگہ احرام باندھا تھا۔ یہ مکہ سے تین میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔ کعبہ کے اطراف حل میں سب سے قریب تر جگہ یہی ہے۔

مسجد تنعیم نام رکھنے کی وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ اس کے دائیں طرف ایک پہاڑ ہے جسے نعیم اور بائیں طرف ایک پہاڑ ہے جسے ناعم کہا جاتا ہے اور وادی کو نعمان کہا جاتا ہے

(العقد الثمین فی فضائل البلد الامین)

اس کے قریب ایک مینارہ ہے جس پر یہ لکھا ہے:

| | |
|---|---|
| اِنَّ ھٰذا موضعُ صُلِبَ | یہ وہ جگہ ہے جہاں صحابیٔ رسول |
| فیہ الصحابیُّ خُبَیبُ | حضرت خبیب انصاری رضی اللہ عنہ |
| الانصاریُّ رضی اللہ عنہ | کو سولی دی گئی۔ |

## مسجد ذی طویٰ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ تشریف لائے تھے اسی مسجد کی جگہ ایک ببول کے درخت کے نیچے آپ نے تشریف رکھی تھی (العقد الثمین) اور اسی جگہ آپ نے رات گذاری اور مکہ میں صبح کی تھی ہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز پڑھنے کی جگہ اس مسجد کے علاوہ ایک دوسری جگہ ہے۔

○

# خاتمہ

# حرمین شریفین کے فضائل

## اور ان میں عبادت کی اکملیت

**انتباہ:-** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کی جگہ اور اتنا حصہ جو اعضائے پاک کو حاوی ہے وہ دنیا کی ساری جگہوں سے افضل ہے۔ (نظام الملکۃ منقول از قاضی عیاض)

بلکہ سارے آسمانوں حتیٰ کہ عرش سے بھی افضل ہے۔ ابن عقیل حنبلی وغیرہ نے تصریح کی ہے۔ علامہ نووی کا میلان بھی اسی طرف ہے اور ظاہر ہے کہ پورا روضۂ انور مراد ہے صرف جسم پاک سے لگے ہوئے حصے ہی نہیں۔

علامہ زرقانی نے لکھا ہے کہ قاضی عیاض نے ضم الاعضاء کے الفاظ استعمال کئے ہیں اور یہ محاورہ میں پوری قبر کے لئے بولے جاتے ہیں صرف جسم پاک سے لگے ہوئے حصے کے لئے نہیں۔

پھر کعبہ مقدسہ روئے زمین پر سب سے افضل ہے۔ روضۂ انور کا حصہ چھوڑ کر مدینہ منورہ سے بھی اس میں کسی کا اختلاف نہیں۔ اختلاف صرف اس میں ہے کہ مکہ مکرمہ کعبہ مقدسہ کے سوا، اور مدینہ منورہ باستثنار مزار پاک میں کون افضل ہے۔

اور مسجد نبوی اور مسجد حرام میں کون افضل ہے۔

امام شافعی اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہما کا مذہب یہ ہے کہ مکہ مدینہ سے افضل اور مسجد مکہ مسجد مدینہ سے افضل ہے۔ اور امام مالک اور ایک جماعت کا مذہب اس کے

برعکس ہے۔ (امام نووی) اور اگر یہ کہا جائے کہ مکہ و مدینہ دونوں ہی من وجہٍ فضیلت رکھتے ہیں تو یہ تحقیق سے زیادہ قریب بات ہوگی۔

اس لئے کہ مکہ مکرمہ اور مسجد حرام میں نماز مدینہ منورہ اور مسجد رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز سے افضل ہے۔ اور جو لوگ مدینہ منورہ اور مسجد نبوی میں ہیں وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پڑوس میں ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پڑوس دنیا کے تمام حصوں سے بہتر ہے[1] (رسائل الارکان)

بعض روایتوں میں آیا ہے کہ مدینہ منورہ کا غبار جذام و برص سے شفا دیتا ہے بلکہ ہر مرض کی دوا ہے۔ (جامع ابن اثیر)

ابن حجر نے تحریر فرمایا ہے کہ مدینہ منورہ میں ایک گڈھا ہے جو بخار سے شفا کے لئے علماء وغیرہم کے نزدیک پینے اور غسل کرنے دونوں طریقوں سے مجرب ہے۔

پینے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کی تھوڑی سی مٹی لی جائے اور پانی میں ڈال دی جائے اور پانی پی لیا جائے۔

غسل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کی مٹی پانی میں چھوڑ دی جائے اور اس سے بخار زدہ غسل کرے۔

لیکن پینا ابن نجار وغیرہ کے نزدیک وارد شدہ ہے۔ جب بنو حارث بخار میں مبتلا ہوئے ان سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وادی صعیب سے تم کتنی دور ہو۔ انہوں نے کہا ہم وادی صعیب کو کیا کریں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم اس کی مٹی لو اور پانی میں ڈالو پھر تم میں کوئی اس پر اپنا لعاب ڈالے اور یہ کلمات کہے:

---

[1] اس کی تائید حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد سے بھی ہوتی ہے،

| وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَفْقَهُوْنَ۔ | مدینہ منورہ ان کے لئے بہتر ہے اگر وہ لوگ سمجھتے |
| --- | --- |

| بِسمِ اللّٰہِ تُرابُ اَرضِنا بِرِیقِ بَعضِنا شِفَاءٌ لِمرِیضِنا بِاِذنِ رَبِّنا۔ | اللہ کے نام سے ہماری زمین کی مٹی ہمارے بعض کے لعاب کے سبب ہمارے رب کے حکم سے ہمارے مریض کے لئے شفا ہے۔ |
|---|---|

انھوں نے ارشاد کی تعمیل کی اور ان کا بخار جاتا رہا۔

حدیث شریف سے اس کا پینا ثابت ہونے کی وجہ سے یہ مٹی حلال ہے ورنہ مٹی کا کھانا اور پینا حرام ہے یہ مضر ہوتی ہے۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے فتویٰ صادر فرمایا کہ جس شخص نے یہ کہا کہ مدینہ کی مٹی خراب ہے اسے تیس کوڑے مارے جائیں اور قید کیا جائے۔ (الشفاء)

مدینہ منورہ کی مٹی متعدد روایتوں میں دوا کے لئے لے جانا منقول ہے۔ (شیخ دہلوی)

صحیحین میں یہ روایت موجود ہے۔

| مَنْ اَکَلَ صَبَاحًا عَلَی الرِّیقِ سَبعَۃً مِنَ العَجْوَۃِ لَا یُؤثِّرہٗ فِی ذَالِکَ الیَومِ سَمٌّ وَلَا سِحرٌ۔ | جس شخص نے نہار منہ عجوہ کھجور کے سات دانے کھائے۔ اس دن اس کو نہ کوئی زہر اثر کر سکتا ہے اور نہ کوئی جادو۔ |
|---|---|

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ عجوہ (مدینہ منورہ کی عمدہ قسم کی ایک کھجور) دوران سر کی دوا ہے۔

بعض علماء نے فرمایا ہے۔ مسجد حرام کی ایک نماز دوسری مسجد کی ایک لاکھ نماز کے برابر ہے۔ اور بیت المقدس کی ایک نماز دوسری مسجد کی ایک ہزار نماز کے مساوی ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ پانچ ہزار نماز کے برابر ہے۔

امام احمد نے روایت کی ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مسجد حرام کی ایک نماز میری مسجد کی ۱۰۰ سو نماز سے افضل ہے۔ (نظام المملکۃ)

مسجد حرام سے مراد مسجد جماعت ہے جہاں جنبی اور حائضہ کا ٹھہرنا حرام ہے۔ ایک قول یہ ہے کہ کعبہ مراد ہے۔ (منسک کبیر) بخاری نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| صلوٰۃٌ فی مسجدی ھٰذا خیرٌ من الفِ صلوٰۃ فیما سواہ الا المسجدَ الحرام | میری اس مسجد ایک نماز دوسری مسجد کی ایک ہزار نماز سے بہتر ہے سوائے مسجد حرام کے۔ |

ابوالشیخ نے روایت کی ہے: "مسجد نبوی کی ایک نماز دس ہزار نماز کے برابر ہے"

ابن ماجہ کی روایت ہے کہ میری اس مسجد میں ایک نماز پچاس ہزار نماز کے برابر ہے (منسک کبیر) زرقانی نے "الحجج المبیّنۃ" سے نقل کرتے ہوئے ابوامامہ سے مرفوعاً یہ روایت کی ہے۔

| | |
|---|---|
| مَنْ خرج علیٰ ظھرٍ لا یُرِیدُ الا الصلوٰۃ فی مسجدی ھٰذا حتّٰی یُصلِّیَ فیہ کانَ بمنزلۃِ حَجَّۃٍ | جو شخص کسی سواری پر محض اس ارادے سوار ہوا کہ میری اس مسجد میں نماز پڑھے اور نماز اس میں پڑھ بھی لے تو اس کی یہ نماز ایک حج کے قائم مقام ہوگی۔ |

واضح رہے کہ حرمین شریفین کی یہ فضیلت صرف نماز کے ساتھ خاص نہیں، بلکہ تمام عبادات واعمال کو عام ہے۔ (منسک کبیر)

"نظام الملکۃ" میں حسن بصری کا ارشاد ان کے رسالہ سے منقول ہے۔ مکہ میں ایک دن کا روزہ ایک لاکھ روزے کے برابر اور ایک درہم کا صدقہ ایک لاکھ درہم کے برابر اور ایک نیکی ایک لاکھ کے مساوی ہے۔ امام غزالی نے "احیاء" میں لکھا ہے کہ مدینہ کا ہر عمل ایک ہزار کے برابر ہے۔

طبرانی نے مرفوعاً روایت کی ہے مدینہ کا ایک رمضان دوسرے شہروں کے ایک ہزار رمضان سے بہتر ہے اور مدینہ کا ایک جمعہ دوسرے شہروں کے ایک ہزار جمعہ سے بہتر ہے زرقانی نے بھی یہ روایت نقل کی ہے۔

"نظام الملکۃ" میں بیہقی سے منقول ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری اس مسجد میں ایک ماہ رمضان کے روزے بستثنائے مسجد حرام دوسری تمام جگہوں کے ایک ہزار ماہ ہائے رمضان سے افضل ہیں اور میری اس مسجد میں ایک جمعہ باستثنائے مسجد حرام تمام مسجدوں کے ایک ہزار جمعے سے بہتر ہے۔

امام نووی نے فرمایا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد میں "میری اس مسجد" کے لفظ سے اس جانب اشارہ ہے کہ اعمال کے ثواب کی زیادتی اس مسجد کے ساتھ خاص ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک میں تھی وہ حصے نہیں جن کا خلفاء راشدین اور ان کے بعد کے لوگوں کے عہدوں میں اضافہ کیا گیا ہے۔

شیخ نے "لمعات" میں لکھا ہے جمہور کے نزدیک مذہب مختار یہ ہے کہ ثواب کی کثرت کا حکم اضافہ شدہ حصوں کو بھی شامل ہے جس کی وجہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی یہ حدیث ہے:

| | |
|---|---|
| لو مُدَّ هٰذا المسجدُ الی صنعاء الیمن کان مسجدی | اگر یہ مسجد یمن کے (شہر) صنعاء تک بڑھا دی جائے جب بھی میری ہی مسجد ہوگی۔ |

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول یہ ارشاد بھی ہے "جتنی بھی اس مسجد میں توسیع کر دی جائے کل میری ہی مسجد ہوگی۔

حدیث میں اسم اشارہ کا استعمال دوسری مسجد سے ممتاز کرنے کے لئے اور اظہار عظمت کے لئے یا مسجد قبار اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے منسوب دوسری مسجدوں سے احتراز مقصود ہے۔ محب طبری نے امام نووی کا اپنے قول سے رجوع نقل کیا ہے۔

امام نووی نے لکھا ہے اعمال کے کئی گنے کی بات صرف ثواب سے متعلق ہے۔ یعنی مسجد نبوی میں ایک نماز کا ثواب دوسری مسجدوں کی ایک ہزار نماز کے ثواب سے زیادہ ہے۔ فوت شدہ اعمال سے کافی ہونے میں یہ ثواب کی کثرت کچھ مفید نہ ہوگی۔ مثلاً یہ کہ ایک شخص کے ذمے دو نمازیں ہیں اور اس نے مسجد مدینہ میں ایک نماز پڑھی تو اس شخص کی یہ نماز دو

نمازوں سے کفایت نہ کرے گی۔ اس میں کوئی اختلاف نہیں۔

امام احمد اور طبرانی نے ثقہ راویوں کے ذریعہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ انہوں نے کہا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "جس شخص نے میری مسجد میں چالیس نمازیں پڑھیں"۔ طبرانی نے اتنا اضافہ کیا ہے۔ "اس طرح کہ اس کی کوئی نماز فوت نہ ہوئی" تو اس کے لئے جہنم سے نجات اور عذاب سے نجات اور نفاق سے نجات لکھ دی گئی۔ شیخ دہلوی نے بھی اسے نقل کیا ہے۔

**انتباہ** ان مساجد میں ہزار گنا یا چند ہزار گنا ثواب صرف فرض عبادت میں ملتا ہے یا فرض و نفل دونوں میں اس میں اختلاف ہے اصحاب مالک نے لفظ کے عموم کو دیکھتے ہوئے تصریح کی ہے کہ فرض و نفل دونوں میں ملتا ہے۔ طحاوی نے لکھا ہے کہ صرف فرض میں۔ لیکن یہ اطلاق حدیث کے خلاف ہے جیسا کہ نووی نے صراحت کی ہے۔

"فتح القدیر" میں مرقوم ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ مشہور حدیث مروی ہے۔

"انسان کی سب سے بہتر نماز اس کے گھر میں ہے فرض کے علاوہ"

(اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مسجد میں نفل پڑھنا مثلاً تہجد اور فجر کی سنت وغیرہ منقول نہیں بلکہ اپنے گھر میں پڑھنا روایتوں میں ملتا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ ان مساجد میں فرض اعمال کا کئی گونہ ثواب ہوگا نفل کا نہیں۔)

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اعمال میں کثرت ثواب صرف مردوں کے لئے ہے اس لئے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک عورت نے مسجد میں حاضر ہونے اور آپ کے ساتھ نماز پڑھنے کی آپ سے اجازت مانگی تھی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو اپنے گھر ہی نماز پڑھنے کا حکم دیا تھا باوجودیکہ اس وقت عورتوں کا نکلنا مباح تھا جس سے ظاہر ہے کہ عورتوں کے لئے ان کی نماز گھروں ہی میں افضل ہے۔ (نظام الملکۃ)

علماء نے فرمایا ہے اگر کسی شخص نے ان مساجد میں سے کسی میں نماز پڑھنے کی نذر مانی

تو اسے ایفاء نذر واجب ہے۔ اور اس کے لئے اس میں نماز ادا کرنا ضروری ہے۔ ان کے علاوہ کسی اور مسجد میں نماز ادا کرنا اسے کافی نہ ہوگا۔ (رسائل الارکان)

"کشف الغطا" میں ہے اگر اس شخص نے مسجد مدینہ میں ادائیگی کی نذر مانی تو نذر کی تکمیل کے لئے مسجد مدینہ اور مسجد حرام متعین ہوگی اور اگر اس نے مسجد اقصیٰ میں ادائیگی کی نذر مانی تو ایفاء نذر کے لئے مسجد مدینہ، مسجد حرام اور مسجد اقصیٰ متعین ہوگی اگر وہ ان مسجدوں کے علاوہ متعین کرے تو تعیین نہ ہوگی۔

"منسک متوسط" میں ہے۔ اگر اس نے کسی جگہ نماز پڑھنے کی نذر مانی اور اس سے کم درجہ کی جگہ نماز پڑھی تو اُسے یہ کافی ہے۔ علی قاری نے "منسک متوسط" کی شرح میں لکھا ہے اگر اس نے مسجد حرام میں دو رکعت پڑھنے کی نذر مانی تو اس نماز کا اس جگہ کے علاوہ کہیں اور ادا کرنا امام زفر کے نزدیک جائز نہ ہوگا۔

ہمارے اصحاب کے نزدیک صحیح ہے۔

اور اگر اس نے مسجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں دو رکعت ادا کرنے کی نذر مانی تو ان دونوں کی ادائیگی صرف مسجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مسجد حرام میں جائز ہوگی ان کے علاوہ مسجدوں میں روانہ ہوگی۔

اور اگر اس نے بیت المقدس میں نماز پڑھنے کی نذر مانی تو اس کی ادا ان تینوں مسجدوں میں جائز ہوگی ان کے علاوہ مسجدوں میں روانہ ہوگی

اور اگر اس نے جامع مسجد میں نماز پڑھنے کی نذر مانی تو مسجد محلہ میں اس کی ادا جائز نہ ہوگی۔ اگر اس نے مسجد محلہ میں نماز پڑھنے کی نذر مانی تو اس کی ادا اس کے گھر میں جائز نہ ہوگی اور اگر اس نے کسی گھر میں نماز پڑھنے کی نذر مانی تو سب میں اس کی ادا جائز ہے۔ (المصفیٰ)

ان مسائل میں ہمارے اصحاب امام زفر رحمۃ اللہ علیہ سے اختلاف رکھتے ہیں بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ امام ابو یوسف امام زفر کے ساتھ ہیں۔ ان مساجد میں اعتکاف کی نذر

ماننے کا بھی یہی حکم ہے۔

"ردالمحتار" میں ہے جس کسی نے مسجد حرام میں دو رکعت پڑھنے کی نذر مانی اور یہ نماز اس نے اس سے کم رتبے یا بلا کسی فضیلت کی مسجد میں ادا کی تو اسے کافی ہے۔ امام زفر البتہ اس سے اختلاف رکھتے ہیں۔

اس لئے کہ شریعت کا مشہور ضابطہ ہے کہ نفلی عبادت کا التزام نفل کو واجب کر دیتا ہے اور بندہ کا عبادت کو کسی جگہ سے خاص کرنے کا اعتبار شریعت سے ثابت نہیں۔ بلکہ عبادت کے لئے جگہوں کی تخصیص صرف اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہوتی ہے۔

یہ تحریر اس مرحلہ تک پہونچ چکی ہم اپنی گفتگو ختم کرتے ہیں۔ بلد حرام مکہ مکرمہ کی پاک سرزمین پر رحمٰن کے مقدس گھر کے سامنے یہ آخری کلمات ماہ رمضان المبارک ۱۳۷۹ھ میں لکھے گئے۔

علیٰ رسولِ المشرقَین والمغربَین وآلہ وصحبہ صلوٰتُ
خالقِ الکونَین مادام وجود الملوین ۝
اللّٰھم یا حنّان یا منّان اغفر لنا ولوالدینا ولمشائخنا
ولاساتذتنا ولجمیعِ المُسلمین والمُسلمات برحمتک
یا ارحمَ الراحمین ۝

○

تمت

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

ابو البیان الحافظ محمد مظہر الدین رمداسی رحمۃ اللہ علیہ

**صفہ پبلی کیشنز**

عیل سنٹر 109- چیٹرجی روڈ - اردو بازار - لاہور فون: 7324210

تالیف

حضرت علامہ مفتی عبداللطیف رحمانی رحمۃ اللہ علیہ

صُفّہ پبلی کیشنز

اسماعیل سنٹر 109- چیٹرجی روڈ - اُردو بازار - لاہور فون: 7324210

